[بخاری:٦٥٨٢]

انہوں نے کل کھلایا تمہارے بعد"۔

(٥٩٩٧) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِهٰذَا الْمَعْنٰى وَزَادَ: ((اٰنِيَتُهٗ عَدَدُ النُّجُوْمِ)).

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طرح حدیث بیان فرمائی اور اس میں یہ الفاظ زیادہ ہیں "کہ اس کے برتن تاروں کے برابر ہیں شمار میں۔"

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٥٩٩٨) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((مَا بَيْنَ نَاحِيَتَيْ حَوْضِيْ كَمَا بَيْنَ صَنْعَآءَ وَالْمَدِيْنَةِ)).

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میرے حوض کے دونوں کناروں میں اتنا فاصلہ ہے جتنا صنعاء اور مدینہ کے بیچ میں ہے"۔

(٥٩٩٩) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهٖ غَيْرَ اَنَّهُمَا شَكَّا فَقَالَا: اَوْ مِثْلَ مَا بَيْنَ الْمَدِيْنَةِ وَعَمَّانَ وَفِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ عَوَانَةَ: ((مَا بَيْنَ لَابَتَيْ حَوْضِيْ)). [ابن ماجه:٤٣٠٤]

حضرت انس رضی اللہ عنہ، نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت نقل کرتے ہیں سوائے اس کے کہ اس میں دونوں راویوں کو شک ہے کہ یوں کہا: جتنا مدینہ اور صنعاء ہے یا مدینہ اور عمان میں ہے۔ اور ابوعوانہ کی روایت میں لابتی حوضی کے الفاظ ہیں۔

(٦٠٠٠) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((تَرٰى فِيْهِ اَبَارِيْقَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ كَعَدَدِ نُجُوْمِ السَّمَآءِ)). [ابن ماجه:٤٣٠٥]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تو اس حوض پر چاندی اور سونے کے کوزے دیکھے گا جتنے آسمان کے تارے ہیں"۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٠١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ مِثْلَهٗ وَزَادَ: ((اَوْ اَكْثَرُ مِنْ عَدَدِ نُجُوْمِ السَّمَآءِ)).

انس رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہی روایت نقل کرتے ہیں اور اس میں یہ زائد ہے کہ "وہ آسمان کے تاروں سے بھی زیادہ ہیں۔"

○ ○ ○ ○

(٦٠٠٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((اَلَا اِنِّيْ فَرَطٌ لَّكُمْ عَلَى الْحَوْضِ وَاِنَّ بُعْدَ مَا بَيْنَ طَرَفَيْهِ كَمَا بَيْنَ صَنْعَآءَ وَاَيْلَةَ كَاَنَّ الْاَبَارِيْقَ فِيْهِ النُّجُوْمُ)).

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میں تمہارا پیش خیمہ ہوں گا حوض پر، اس کے دونوں کناروں میں اتنا فاصلہ ہے جیسے صنعاء اور ایلہ میں اور اس کے آبخورے تاروں کی طرح ہیں"۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٠٣) عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَتَبْتُ اِلٰى جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ مَعَ غُلَامِيْ نَافِعٍ اَخْبِرْنِيْ بِشَيْءٍ سَمِعْتَهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: فَكَتَبَ اِلَيَّ اِنِّيْ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ: ((اَنَا الْفَرَطُ عَلَى الْحَوْضِ)).

عامر بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میں نے جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کے پاس اپنے غلام نافع کے ساتھ ایک خط بھیجا جس میں لکھا تھا بیان کرو مجھ سے جو تم نے سنا ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے۔ انہوں نے جواب میں لکھا میں نے سنا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: "میں تمہارا پیش خیمہ ہوں گا حوض پر۔"

[راجع:٤٧١١]

○ ○ ○ ○

(٦٠٠٧) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ بِالْمَدِيْنَةِ فَزَعٌ فَاسْتَعَارَ النَّبِيُّ صلی اللہ علیہ وسلم فَرَسًا لِاَبِيْ طَلْحَةَ يُقَالُ لَهُ: مَنْدُوْبٌ فَرَكِبَهُ فَقَالَ: ((مَا رَاَيْنَا مِنْ فَزَعٍ وَّاِنْ وَجَدْنَاهُ لَبَحْرًا)). [بخاری: ٢٦٢٧، ٦٨٤٧، ٢٨٦٢، ٦٢١٢؛ ترمذی: ١٦٨٥، ١٦٨٦، ابو داؤد: ٤٩٨٨]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے مدینہ والوں کو ڈر ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کا گھوڑا مانگا جس کا نام مندوب تھا، اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوئے، اور فرمایا: ''ہم نے تو کوئی خوف کی وجہ نہیں دیکھی، اور یہ گھوڑا تو دریا کی طرح دیکھا''۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٠٨) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِ ابْنِ جَعْفَرٍ قَالَ: فَرَسًا لَنَا وَلَمْ يَقُلْ: لِاَبِيْ طَلْحَةَ وَفِيْ حَدِيْثِ خَالِدٍ: عَنْ قَتَادَةَ سَمِعْتُ اَنَسًا. [راجع: ٦٠٠٧]

شعبہ نے اسی سند کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اور ابن جعفر کی روایت میں ہے کہ ہمارے لیے ایک گھوڑا تھا' اس میں ابو طلحہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کا ذکر نہیں ہے۔ حدیث خالد میں قتادہ سے روایت ہے کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ سے سنا اور خالد کی روایت میں عَنْ انس کی جگہ سَمِعْتُ اَنَسًا ہے۔

## بَابُ جُوْدِهٖ صلی اللہ علیہ وسلم.

## باب: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سخاوت کا بیان۔

(٦٠٠٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَجْوَدَ النَّاسِ بِالْخَيْرِ وَكَانَ اَجْوَدُ مَا يَكُوْنُ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ اِنَّ جِبْرِيْلَ علیہ السلام كَانَ يَلْقَاهُ فِيْ كُلِّ سَنَةٍ فِيْ رَمَضَانَ حَتّٰى يَنْسَلِخَ فَيَعْرِضُ عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم الْقُرْاٰنَ فَاِذَا لَقِيَهُ جِبْرِيْلُ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم اَجْوَدَ بِالْخَيْرِ مِنَ الرِّيْحِ الْمُرْسَلَةِ. [بخاری: ٦، ١٩٠٢، ٣٢٢٠، ٣٥٥٤، ٤٩٩٧؛ نسائی: ٢٠٩٤]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ مال دینے میں سخی تھے، اور سب وقتوں سے زیادہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سخاوت رمضان کے مہینہ میں ہوتی، اور حضرت جبریل علیہ السلام ہر سال رمضان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتے، اخیر مہینہ تک۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو قرآن سناتے جب جبریل آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتے اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم چلتی ہوا سے بھی زیادہ سخی ہوتے مال دینے میں۔'' (معلوم ہوا کہ مبارک مہینہ اور مبارک وقت میں زیادہ سخاوت کرنی چاہیے)۔

○ ○ ○ ○

(٦٠١٠) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع: ٦٠٠٩]

زہری نے انہی اسناد کے تحت اسی سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح بیان کی ہے۔

## بَابُ حُسْنِ خُلُقِهٖ صلی اللہ علیہ وسلم

## باب: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حُسن اخلاق کا بیان۔

(٦٠١١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه قَالَ: خَدَمْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم عَشْرَ سِنِيْنَ وَاللّٰهِ! مَا قَالَ لِيْ: اُفًّا قَطُّ وَلَا قَالَ لِيْ لِشَيْءٍ: لِمَ فَعَلْتَ كَذَا؟ وَهَلَّا فَعَلْتَ كَذَا.
زَادَ اَبُو الرَّبِيْعِ: لَيْسَ مِمَّا يَصْنَعُهُ الْخَادِمُ وَلَمْ

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی دس برس تک، اللہ کی قسم کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو اف نہ کہا تھا (اف ایک زجر کا کلمہ ہے عرب کی زبان میں) اور نہ کبھی یہ کہا کہ تو نے یہ کام کیوں کیا یا یہ کام کیوں نہ کیا، جو خادم کو کرنا چاہیے تھا۔

يَذْكُرْ قَوْلَهُ وَ اللّٰهِ!

○ ○ ○ ○

(٦٠١٢) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ بِمِثْلِهِ. [بخاری:٦٠٣٨]

انس رضی اللہ عنہ سے مذکورہ حدیث کی طرح روایت ہے۔

(٦٠١٣) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم الْمَدِيْنَةَ أَخَذَ أَبُوْ طَلْحَةَ بِيَدِيْ فَانْطَلَقَ بِيْ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم إِنَّ أَنَسًا غُلَامٌ كَيِّسٌ فَلْيَخْدِمْكَ قَالَ: فَخَدَمْتُهُ فِي السَّفَرِ وَالْحَضَرِ وَاللّٰهِ! مَا قَالَ لِيْ لِشَيْءٍ صَنَعْتُهُ: لِمَ صَنَعْتَ هٰذَا هٰكَذَا؟ وَلَا لِشَيْءٍ لَمْ أَصْنَعْهُ: لِمَ لَمْ تَصْنَعْ هٰذَ هٰكَذَا؟ [بخاری:٢٧٦٨، ٦٩١١]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے تو ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے میرا ہاتھ پکڑا، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے گئے، اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! انس رضی اللہ عنہ ہوشیار لڑکا ہے وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رہے گا، انس رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی سفر اور حضر میں۔ اللہ کی قسم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی چیز کو جو میں نے کی یہ نہ فرمایا: تو نے کیوں کی اور جس کو نہ کیا اس کے لیے یہ نہیں فرمایا: تو نے کیوں نہیں کیا۔

○ ○ ○ ○

(٦٠١٤) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَدَمْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم تِسْعَ سِنِيْنَ فَمَا أَعْلَمُهُ قَالَ لِيْ قَطُّ: لِمَ فَعَلْتَ كَذَا وَ كَذَا؟ وَ لَا عَابَ عَلَيَّ شَيْئًا قَطُّ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی نو برس تک۔ میں نہیں جانتا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی مجھ سے فرمایا ہو، یہ کام تو نے کیوں کیا اور نہ عیب کیا میرا کبھی۔

(٦٠١٥) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنْ أَحْسَنِ النَّاسِ خُلُقًا فَأَرْسَلَنِيْ يَوْمًا لِحَاجَةٍ فَقُلْتُ: وَاللّٰهِ! لَا أَذْهَبُ وَفِيْ نَفْسِيْ أَنْ أَذْهَبَ لِمَا أَمَرَنِيْ بِهِ نَبِيُّ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَخَرَجْتُ حَتّٰى أَمُرَّ عَلَى الصِّبْيَانِ وَهُمْ يَلْعَبُوْنَ فِي السُّوْقِ فَإِذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَدْ قَبَضَ بِقَفَايَ مِنْ وَّرَائِيْ قَالَ: فَنَظَرْتُ إِلَيْهِ وَ هُوَ يَضْحَكُ فَقَالَ: ((يَا أُنَيْسُ! أَذَهَبْتَ حَيْثُ أَمَرْتُكَ؟)) قَالَ: قُلْتُ: نَعَمْ أَنَا أَذْهَبُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم! [ابو داود:٤٧٧٣]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ ملنسار تھے، ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک کام پر جانے کو کہا: میں نے کہا: اللہ کی قسم میں نہیں جاؤں گا لیکن میرے دل میں یہی تھا کہ جاؤں (لڑکپن کے قاعدے پر میں نے ظاہر میں انکار کیا) جس کام کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم حکم دیتے ہیں، آخر میں نکلا یہاں تک کہ مجھ کو لڑکے ملے جو بازار میں کھیل رہے تھے، اچانک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیچھے سے آکر میری گردن تھامی۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف دیکھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہنس رہے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اے انیس رضی اللہ عنہ (یہ تصغیر ہے انس رضی اللہ عنہ کی پیار سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا) تو وہاں گیا ہے جہاں میں نے حکم دیا تھا۔'' میں نے عرض کیا: جی ہاں جاتا ہوں یا رسول اللہ۔

(٦٠١٦) قَالَ أَنَسٌ رضی اللہ عنہ وَاللّٰهِ لَقَدْ خَدَمْتُهُ تِسْعَ سِنِيْنَ مَا عَلِمْتُهُ قَالَ لِشَيْءٍ صَنَعْتُهُ: لِمَ فَعَلْتَ كَذَا وَكَذَا؟ أَوْلِشَيْءٍ تَرَكْتُهُ هَلَّا فَعَلْتَ كَذَا وَكَذَا.؟

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ کی قسم! میں نے نو برس تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی مجھے یاد نہیں کہ کسی کام کے لیے جس کو میں نے کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا ہو تو نے ایسا کیوں کیا یا کسی کام کو میں نے نہ کیا ہو اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو: کیوں نہیں کیا۔

(٦٠١٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَحْسَنَ النَّاسِ خُلُقًا.

[راجع:١٥٠٠]

زیادہ اچھی عادت رکھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ سَخَائِهِ ﷺ.

## باب: آپ ﷺ کی سخاوت کا بیان۔

(٦٠١٨) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَاسُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ شَيْئًا قَطُّ فَقَالَ: ((لَا)).

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ سے جس نے کوئی چیز مانگی آپ ﷺ نے انکار نہیں فرمایا (بلکہ دے دی)۔

(٦٠١٩) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ بِمِثْلِهِ سَوَاءً.

[بخاري:٦٠٣٤]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مذکورہ حدیث کی طرح حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٢٠) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَاسُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْإِسْلَامِ شَيْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ قَالَ: فَجَاءَهُ رَجُلٌ فَاَعْطَاهُ غَنَمًا بَيْنَ جَبَلَيْنِ فَرَجَعَ اِلٰى قَوْمِهِ فَقَالَ: يَا قَوْمِ! اَسْلِمُوْا فَاِنَّ مُحَمَّدًا ﷺ يُعْطِيْ عَطَاءً لَا يَخْشَي الْفَاقَةَ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سے اسلام کے واسطے کسی چیز کا سوال نہیں ہوا جو آپ ﷺ نے نہ دی ہو۔ ایک شخص آپ ﷺ کے پاس آیا، آپ ﷺ نے اس کو دو پہاڑوں پر بکریاں دے دیں (یعنی اتنی بکریاں تھیں کہ دو پہاڑوں کے بیچ میں ایک جگہ ہوتی ہے وہ بھر گئی تھی) وہ لوٹ کر اپنی قوم کے پاس گیا اور کہنے لگا: اے میری قوم کے لوگو! مسلمان ہو جاؤ، کیونکہ محمد ﷺ اتنا کچھ دیتے ہیں کہ پھر احتیاج کا ڈر نہیں رہتا۔

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے نکلا کہ تالیف قلوب کے لیے دینا چاہیے اور مسلمانوں کو تالیف قلوب کے لیے دینے میں اختلاف نہیں ہے، لیکن زکوٰۃ کا مال ان کو دینے میں اختلاف ہے، صحیح یہ ہے کہ زکوٰۃ اور بیت المال میں سے ان کو دینا درست ہے، اور کافروں کو تالیف قلوب کے لیے زکوٰۃ میں سے دینا درست نہیں نہ اور مالوں میں سے، کیونکہ اب اللہ تعالیٰ نے عزت دی اسلام کو، کافروں کو ملانے کی ضرورت نہ رہی اور بعض نے سوائے زکوٰۃ کے اور مالوں میں سے ان کو دینا درست رکھا ہے۔ انتھٰی مختصراً۔

(٦٠٢١) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَجُلًا سَأَلَ النَّبِيَّ ﷺ غَنَمًا بَيْنَ جَبَلَيْنِ فَاَعْطَاهُ اِيَّاهُ فَاَتٰى قَوْمَهُ فَقَالَ: اَيْ قَوْمِ! اَسْلِمُوْا فَوَاللّٰهِ! اِنَّ مُحَمَّدًا لَيُعْطِيْ عَطَآءً اَمَّا يَخَافُ الْفَقْرَ. فَقَالَ اَنَسٌ: اِنْ كَانَ الرَّجُلُ لَيُسْلِمُ مَا يُرِيْدُ اِلَّا الدُّنْيَا فَمَا يُسْلِمُ حَتّٰى يَكُوْنَ الْاِسْلَامُ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا عَلَيْهَا.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ ﷺ سے دونوں پہاڑوں کے بیچ کی بکریاں مانگیں، آپ ﷺ نے اس کو دے دیں۔ وہ اپنی قوم کے پاس آیا اور کہنے لگا: اے لوگو! مسلمان ہو جاؤ، اللہ کی قسم! محمد ﷺ اتنا کچھ دیتے ہیں کہ محتاجی کا ڈر نہیں رہتا۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک شخص کا مسلمان ہونا محض دنیا کے لیے پھر وہ مسلمان نہیں ہوتا یہاں تک کہ اسلام اس کے نزدیک ساری دنیا سے زیادہ محبوب ہو جاتا۔

فائدہ: بعض نسخوں میں فَمَا يُسْلِمُ کے بدلے "فَمَا يُمْسِيْ" ہے، یعنی ایک رات بھی نہیں گزرتی تھی کہ وہ آپ علیہ السلام کی صحبت کی برکت کی وجہ سے سچا مسلمان ہو جاتا اور اسلام اس کے نزدیک دنیا و مافیہا سے زیادہ بہتر ہوتا۔

(٦٠٢٢) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ: غَزَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ غَزْوَةَ الْفَتْحِ فَتْحِ مَكَّةَ ثُمَّ خَرَجَ

ابن شہاب سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے جہاد کیا مکہ کی فتح کا، پھر آپ ﷺ سب مسلمانوں سمیت جو آپ ﷺ کے ساتھ تھے

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَنْ مَعَهُ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَاقْتَتَلُوْا بِحُنَيْنٍ فَنَصَرَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ دِيْنَهُ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَ اَعْطٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَئِذٍ صَفْوَانَ ابْنَ اُمَيَّةَ مِائَةً مِنَ النَّعَمِ ثُمَّ مِائَةً ثُمَّ مِائَةً. قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: فَحَدَّثَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ اَنَّ صَفْوَانَ قَالَ: وَاللّٰهِ! لَقَدْ اَعْطَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا اَعْطَانِيْ وَاِنَّهُ لَاَ بْغَضُ النَّاسِ اِلَيَّ فَمَا بَرِحَ يُعْطِيْنِيْ حَتّٰى اِنَّهُ لَاَحَبُّ النَّاسِ اِلَيَّ. [ترمذی:٦٦٦]

نکلے، وہ حنین میں لڑے، اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی مدد کی اور مسلمانوں کی، اس دن رسول اللہ ﷺ نے صفوان رضی اللہ عنہ بن امیہ کو سو اونٹ دیئے، پھر سو دیئے پھر سو دیئے، صفوان رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم رسول اللہ ﷺ نے دیا مجھ کو جو دیا، اور آپ ﷺ سب لوگوں سے زیادہ میری نظر میں برے تھے، آپ ﷺ ہمیشہ مجھ کو دیتے رہے، یہاں تک سب لوگوں سے زیادہ آپ ﷺ میری نگاہ میں محبوب ہو گئے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٢٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَوْ قَدْ جَاءَ نَا مَالُ الْبَحْرَيْنِ لَقَدْ اَعْطَيْتُكَ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا)) وَقَالَ بِيَدَيْهِ جَمِيْعًا فَقُبِضَ النَّبِيُّ ﷺ قَبْلَ اَنْ يَجِيْءَ مَالُ الْبَحْرَيْنِ فَقَدِمَ عَلٰى اَبِيْ بَكْرٍ بَعْدَهُ فَاَمَرَ مُنَادِيًا فَنَادٰى مَنْ كَانَتْ لَهُ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ عِدَةٌ اَوْ دَيْنٌ فَلْيَاْتِ فَقُمْتُ فَقُلْتُ: اِنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((لَوْ قَدْ جَاءَ مَالُ الْبَحْرَيْنِ اَعْطَيْتُكَ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا)) فَحَثٰى اَبُوْ بَكْرٍ مَرَّةً ثُمَّ قَالَ لِيْ: عُدَّهَا فَعَدَدْتُهَا فَاِذَا هِيَ خَمْسُ مِائَةٍ فَقَالَ: خُذْ مِثْلَيْهَا. [بخاری: ٢٢٩٦، ٢٥٩٨، ٢٦٨٣، ٣١٣٧، ٤٣٨٣]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر ہمارے پاس بحرین (ایک شہر ہے) کا مال آئے تو میں تجھ کو اتنا دوں گا، اور اتنا اور اتنا اور دونوں ہاتھوں سے اشارہ کیا۔'' (یعنی تین لپ بھر کر) پھر آپ ﷺ کی وفات ہو گئی بحرین کا مال آنے سے پہلے، وہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا آپ ﷺ کے بعد۔ انہوں نے ایک منادی کو حکم دیا آواز کے لیے جس کے لیے رسول اللہ ﷺ نے کچھ وعدہ کیا ہو۔ یا اس کا قرض آپ پر آتا ہو تو وہ آئے۔ یہ سن کر میں کھڑا ہوا۔ میں نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے یہ وعدہ کیا تھا کہ اگر بحرین کا مال آئے گا تو تجھ کو اتنا دیں گے اور اتنا اور اتنا۔ یہ سن کر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایک لپ بھرا، پھر مجھ سے کہا: اس کو گن۔ میں نے گنا وہ پانچ سو نکلے، ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: اس کا دوگنا اور لے لے (تو تین لپ ہو گئے)۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٢٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا مَاتَ النَّبِيُّ ﷺ جَاءَ اَبَا بَكْرٍ مَالٌ مِنْ قِبَلِ الْعَلَاءِ بْنِ الْحَضْرَمِيِّ فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ رضی اللہ عنہ مَنْ كَانَ لَهُ عَلَى النَّبِيِّ ﷺ دَيْنٌ اَوْ كَانَتْ لَهُ قِبَلَهُ عِدَةٌ فَلْيَاْتِنَا بِنَحْوِ حَدِيْثِ ابْنِ عُيَيْنَةَ. [راجع:٦٠٢٣]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے جب نبی ﷺ وصال فرما گئے تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس علاء بن حضرمی کی طرف سے مال آیا۔ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس کا نبی اکرم ﷺ پر قرض ہو یا کسی سے آپ ﷺ نے وعدہ کیا ہو تو وہ آدمی ہمارے پاس آئے۔ باقی روایت ابن عیینہ کی حدیث کی مانند بیان کی۔

○ ○ ○ ○

الَّذِيْ وَاِنَّ لَهٗ لَظِئْرَيْنِ تُكَمِّلَانِ رَضَاعَهٗ فِي الْجَنَّةِ)).

میرا بیٹا ہے، اس نے دودھ پیتے میں قضا کی اب اس کو دو دائیں ملی ہیں، جو جنت میں اس کے دودھ پینے کی مدت تک دودھ پلائیں گی"۔

(٦٠٢٧) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: قَدِمَ نَاسٌ مِّنَ الْاَعْرَابِ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا: اَتُقَبِّلُوْنَ صِبْيَانَكُمْ فَقَالُوْا: نَعَمْ فَقَالُوْا: لٰكِنَّا وَاللّٰهِ! لَا نُقَبِّلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَوَ اَمْلِكُ اِنْ كَانَ اللّٰهُ نَزَعَ مِنْكُمُ الرَّحْمَةَ)). وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ: ((مِنْ قَلْبِكَ الرَّحْمَةَ)). [ابن ماجه:٣٦٦٥]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کچھ لوگ عرب کے رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے آپ ﷺ نے فرمایا: "تم اپنے بچوں کو پیار کرتے ہو۔ وہ بولے: ہاں۔ پھر بولے: قسم اللہ کی ہم تو پیار نہیں کرتے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں کیا کروں اللہ تعالیٰ نے تمہارے دل سے رحم نکال لیا ہے۔"



(٦٠٢٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ الْاَقْرَعَ بْنَ حَابِسٍ اَبْصَرَ النَّبِيَّ ﷺ يُقَبِّلُ الْحَسَنَ فَقَالَ: اِنَّ لِيْ عَشَرَةً مِّنَ الْوَلَدِ مَا قَبَّلْتُ وَاحِدًا مِّنْهُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّهٗ مَنْ لَّا يَرْحَمُ لَا يُرْحَمُ)). [ابوداود:٥٢١٨؛ ترمذی:١٩١١]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اقرع بن حابس نے دیکھا رسول اللہ ﷺ پیار کر رہے تھے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو تو بولا: یا رسول اللہ ﷺ میرے دس بچے ہیں میں نے ان سے کسی کو پیار نہیں کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "جو رحم نہ کرے گا (بچوں، یتیموں، عاجزوں اور ضعیفوں پر) اللہ بھی اس پر رحم نہ کرے گا"۔

(٦٠٢٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے ایسی ہی حدیث بیان کرتے ہیں۔



(٦٠٣٠) عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ لَّا يَرْحَمُ النَّاسَ لَا يَرْحَمُهُ اللّٰهُ)). [بخاری:٦٠١٣، ٧٣٧٦]

جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص بندوں پر رحم نہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس پر رحم نہ کرے گا۔"



(٦٠٣١) عَنْ جَرِيْرٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ الْاَعْمَشِ. [ترمذی:١٩٢٢]

جریر رضی اللہ عنہ نبی مکرم ﷺ سے اعمش کی حدیث کی مانند روایت کرتے ہیں۔

## بَابُ كَثْرَةِ حَيَائِهٖ ﷺ

## باب: آپ ﷺ کی شرم وحیا کا بیان۔

(٦٠٣٢) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَشَدَّ حَيَاءً مِّنَ الْعَذْرَاءِ فِيْ خِدْرِهَا وَكَانَ اِذَا كَرِهَ شَيْئًا عَرَفْنَاهُ فِيْ وَجْهِهٖ. [بخاری: ٣٥٦٢، ٦١٠٢، ابن ماجه: ٤١٨٠]

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ میں اس کنواری لڑکی سے جو پردے میں رہتی ہے زیادہ شرم تھی اور آپ ﷺ جب کسی چیز کو برا جانتے تو ہم اس کی نشانی آپ ﷺ کے چہرے سے پہچان لیتے۔



فائدہ: لیکن حیا کی وجہ سے آپ ﷺ زبان سے برا نہ کہتے، یہ وہ حیا ہے جو اخلاق حسنہ میں سے ہیں اور جو ایمان کا جزو ہے۔

(٦٠٣٣) عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ: دَخَلْنَا عَلٰى عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو رضی اللہ عنہ حِيْنَ قَدِمَ مُعَاوِيَةُ إِلَى الْكُوْفَةِ فَذَكَرَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: لَمْ يَكُنْ فَاحِشًا وَلَا مُتَفَحِّشًا وَقَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ مِنْ خِيَارِكُمْ أَحَاسِنَكُمْ أَخْلَاقًا)). قَالَ عُثْمَانُ: حِيْنَ قَدِمَ مَعَ مُعَاوِيَةَ [إِلَى] الْكُوْفَةِ. [بخاري: ٣٥٥٩، ٣٧٥٩، ٦٠٢٩، ٦٠٣٥؛ ترمذي: ١٩٧٥]

مسروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کے پاس گئے جب معاویہ رضی اللہ عنہ کوفہ میں آئے انہوں نے ذکر کیا رسول اللہ ﷺ کا تو کہا آپ ﷺ بدزبان نہ تھے اور نہ بدزبانی کرتے تھے اور کہا کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے ”تم میں بہتر وہ لوگ ہیں جن کے خلق اچھے ہیں“۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: حسن خلقت صفت ہے انبیا کی اور اولیا کی، حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: حسن خلق یہ ہے کہ اچھا سلوک کرنا، کسی کو ایذا نہ دینا، کشادہ پیشانی سے لوگوں سے ملنا۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: حسن خلق یہ ہے کہ لوگوں سے اچھی طرح ملے محبت رکھے، ان پر شفقت کرے، اگر وہ کوئی سخت بات کہیں تو تحمل کرے اور صبر کرے مصیبت میں، کبر اور غرور نہ کرے، زبان درازی نہ کرے، مؤاخذہ اور غضب کو چھوڑ دے، طبری نے کہا: سلف کا اختلاف ہے کہ حسن خلق خلقی ہے یا کسب سے ہوتا ہے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: صحیح یہ ہے کہ بعض صفات اس کی خلقی ہوتی ہیں اور بعض کسب سے حاصل ہو جاتی ہیں۔ انتہٰی۔

(٦٠٣٤) عَنِ الْأَعْمَشِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ. [راجع: ٦٠٣٣]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَبَسُّمِهِ ﷺ وَحُسْنِ عِشْرَتِهِ.

## باب: آپ ﷺ کے تبسم اور حسن معاشرت کا بیان۔

(٦٠٣٥) عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ قَالَ: قُلْتُ لِجَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ أَكُنْتَ تُجَالِسُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: نَعَمْ كَثِيْرًا كَانَ لَا يَقُوْمُ مِنْ مُصَلَّاهُ الَّذِيْ يُصَلِّيْ فِيْهِ الصُّبْحَ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ فَإِذَا طَلَعَتْ قَامَ وَكَانُوْا يَتَحَدَّثُوْنَ فَيَأْخُذُوْنَ فِيْ أَمْرِ الْجَاهِلِيَّةِ فَيَضْحَكُوْنَ وَيَتَبَسَّمُ ﷺ [راجع: ١٥٢٥]

سماک بن حرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے کہا: تم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ بیٹھا کرتے تھے؟ انہوں نے کہا: ہاں، بہت بیٹھا کرتا تھا، آپ ﷺ جہاں فجر کی نماز پڑھتے وہاں سے نہ اٹھتے آفتاب نکلنے تک (اور ذکر الٰہی کیا کرتے یہ سنت ہے اور سلف اور اہل علم کا معمول ہے) جب آفتاب نکلتا تو آپ ﷺ اٹھتے اور لوگ باتیں کرتے اور جاہلیت کے کاموں کا ذکر کرتے اور ہنستے اور آپ ﷺ تبسم فرماتے (یعنی بغیر آواز کے ہنستے)۔

## بَابُ رَحْمَتِهِ ﷺ لِلنِّسَاءِ.

## باب: آپ ﷺ کا عورتوں پر رحم کرنے کا بیان۔

(٦٠٣٦) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ بَعْضِ أَسْفَارِهِ وَغُلَامٌ أَسْوَدُ يُقَالُ لَهُ أَنْجَشَةُ يَحْدُوْ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا أَنْجَشَةُ! رُوَيْدَكَ سَوْقًا بِالْقَوَارِيْرِ)). [بخاري: ٦١٤٩، ٦١٦١، ٦٢٠٢، ٦٢٠٩]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے اور ایک حبشی غلام جس کا نام انجشہ تھا وہ حدی خوان خوش الحان (اچھی آواز والا) تھا، آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے انجشہ! آہستہ آہستہ چل، اور اونٹوں کو شیشے لدے اونٹوں کی طرح ہانک۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: یہ غلام خوش آواز تھا، اور دستور ہے کہ اونٹ سرود سے مست ہو جاتے ہیں، اور جلد چلتے ہیں اور عورتوں کو تکلیف ہوتی ہے، اس واسطے آپ ﷺ نے یہ حدیث فرمائی، اور بعض اس حدیث کا یہ مطلب کہتے ہیں کہ وہ خوش آواز غلام عشق انگیز اشعار پڑھتا تھا، حضرت ڈرے کہ مبادا عورتوں کے دلوں میں کچھ تاثیر ہو جائے اور ان کا شیشہ دل ٹوٹ جائے، اس واسطے منع فرمایا۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: عرب کی مثل ہے۔ الغِنَاءُ رُقْيَةُ الزِّنَا۔ یعنی سرود منتر ہے زنا کا۔

(٦٠٣٧) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ بِنَحْوِهِ. [راجع:٦٠٣٦]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اسی طرح حدیث مروی ہے۔

(٦٠٣٨) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اَتٰى عَلٰى اَزْوَاجِهٖ وَ سَوَّاقٌ يَسُوْقُ بِهِنَّ يُقَالُ لَهٗ: اَنْجَشَةُ فَقَالَ: ((وَيْحَكَ يَا اَنْجَشَةُ! رُوَيْدًا سَوْقَكَ بِالْقَوَارِيْرِ)).

قَالَ: قَالَ اَبُوْقِلَابَةَ: تَكَلَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِكَلِمَةٍ لَوْ تَكَلَّمَ بِهَا بَعْضُكُمْ لَعِبْتُمُوْهَا عَلَيْهِ. [راجع:٦٠٣٦]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اپنی بیبیوں کے پاس آئے اور ایک ہانکنے والا انکے اونٹوں کو ہانک رہا تھا جس کا نام انجشہ تھا آپ ﷺ نے فرمایا: ”خرابی ہو تیرے ہاتھ کی اے انجشہ! آہستہ لے چل شیشوں کو۔“ (یعنی عورتوں کو بوجہ نزاکت کے ان کو شیشہ فرمایا) ابوقلابہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے ایسی بات فرمائی۔ اگر تم میں سے کوئی وہ بات کہے تو تم کھیل سمجھو۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٣٩) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَتْ اُمُّ سُلَيْمٍ مَعَ نِسَآءِ النَّبِيِّ ﷺ وَهُوَ يَسُوْقُ بِهِنَّ سَوَّاقٌ فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ ﷺ ((اَيْ اَنْجَشَةُ رُوَيْدًا سَوْقَكَ بِالْقَوَارِيْرِ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ام سلیم رسول اللہ ﷺ کی بیبیوں کے ساتھ تھیں، اور ایک ہانکنے والا ان کے اونٹوں کو ہانک رہا تھا، آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے انجشہ! آہستہ لے چل شیشوں کو۔“

○ ○ ○ ○

(٦٠٤٠) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حَادٍ حَسَنُ الصَّوْتِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((رُوَيْدًا يَا اَنْجَشَةُ لَا تَكْسِرِ الْقَوَارِيْرَ)) يَعْنِيْ ضَعَفَةَ النِّسَآءِ. [بخاری:٦٢١١]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا ایک گانے والا خوش آواز تھا (جو اونٹ ہانکتے وقت گاتا تھا) آپ ﷺ نے اس سے فرمایا: ”آہستہ چل اے انجشہ! مت توڑ شیشوں کو۔“ یعنی ناتواں عورتوں کو تکلیف مت دے۔

(٦٠٤١) عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَلَمْ يَذْكُرْ: حَادٍ حَسَنُ الصَّوْتِ.

انس رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے روایت بیان کرتے ہیں لیکن اس میں گانے والے کی خوش آوازی کا ذکر نہیں ہے۔

## بَابُ قُرْبِهٖ ﷺ مِنَ النَّاسِ وَ تَبَرُّكِهِمْ وَتَوَاضُعِهٖ لَهُمْ.

## باب: آپ ﷺ کا لوگوں سے برتاؤ اور آپ ﷺ کی تواضع۔

(٦٠٤٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا صَلَّى الْغَدَاةَ جَآءَ خَدَمُ الْمَدِيْنَةِ بِاٰنِيَتِهِمْ فِيْهَا الْمَآءُ فَمَا يُؤْتٰى بِاِنَاءٍ اِلَّا غَمَسَ يَدَهٗ فِيْهِ وَرُبَّمَا جَآءُوْهُ فِى الْغَدَاةِ الْبَارِدَةِ فَيَغْمِسُ يَدَهٗ فِيْهَا.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ جب صبح کی نماز پڑھتے تو مدینے کے خادم اپنے برتنوں میں پانی لے کر آتے، پھر جو برتن آپ ﷺ کے پاس آتا، آپ ﷺ اپنا ہاتھ اس میں ڈبو دیتے اور کبھی سردی کے دن میں بھی اتفاق ہوتا تو آپ ﷺ ہاتھ ڈبو دیتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: برکت کے لیے یہ پانی لوگ پیتے یا بیماروں کو پلاتے ہوں شفا کے لیے۔

(٦٠٤٣) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَالْحَلَّاقُ يَحْلِقُهٗ وَاَطَافَ بِهٖ اَصْحَابُهٗ فَمَا يُرِيْدُوْنَ اَنْ تَقَعَ شَعْرَةٌ اِلَّا فِيْ يَدِ رَجُلٍ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے دیکھا حجام آپ ﷺ کا سر بنا رہا تھا اور اصحاب آپ ﷺ کے گرد تھے وہ چاہتے تھے کوئی بال زمین پر نہ گرے، کسی نہ کسی کے ہاتھ میں گرے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آثار صالحین میں سے برکت لینا درست ہے اور صحابہ آپ ﷺ کے آثار شریف سے برکت لیتے تھے، اس میں کوئی شک نہیں کہ انبیا اور صالحین کے آثار متبرک ہیں، اور ان سے برکت لینا درست ہے، پر جاہلوں کی طرح افراط اور تفریط نہ کرے اور جو باتیں بدعت یا شرک ہیں ان سے بچا رہے۔

(٦٠٤٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً كَانَ فِيْ عَقْلِهَا شَيْءٌ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِنَّ لِيْ اِلَيْكَ حَاجَةً فَقَالَ: ((يَا اُمَّ فُلَانٍ انْظُرِيْ اَيَّ السِّكَكِ شِئْتِ حَتّٰى اَقْضِيَ لَكِ حَاجَتَكِ)) فَخَلَا مَعَهَا فِيْ بَعْضِ الطُّرُقِ حَتّٰى فَرَغَتْ مِنْ حَاجَتِهَا. [ابوداود:٤٨١٩]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک عورت کی عقل میں فتور تھا، اس نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! مجھے آپ ﷺ سے کام ہے (یعنی کچھ کہنا ہے جو لوگوں کے سامنے نہ کہہ سکتی) آپ ﷺ نے فرمایا: ”اے ماں فلاں کی (یعنی اس کا نام لیا) اچھا کوئی گلی دیکھ لے میں تیرا کام کر دوں گا۔“ پھر آپ ﷺ نے راہ میں ان سے تنہائی کی یہاں تک کہ وہ اپنے کام سے فارغ ہو گئی۔

فائدہ: یہ تنہائی کچھ خلوت نہ تھی اجنبی عورت کے ساتھ بلکہ راہ میں آپ ﷺ سڑک سے ہٹ کر کھڑے ہوئے اور اس کی بات سن لی۔ اور جواب دے دیا، حاکم کو یہی لازم ہے کہ ہر ایک رعیت کا ایسا ہی پاس اور خیال رکھے۔

## بَابُ تَرْكِ الْاِنْتِقَامِ اِلَّا لِلّٰهِ تَعَالٰى.

## باب: آپ ﷺ انتقام نہ لیتے تھے مگر اللہ کے واسطے۔

(٦٠٤٥) عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهَا قَالَتْ: مَا خُيِّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ اَمْرَيْنِ اِلَّا اَخَذَ اَيْسَرَهُمَا مَالَمْ يَكُنْ اِثْمًا فَاِنْ كَانَ اِثْمًا كَانَ اَبْعَدَ النَّاسِ مِنْهُ وَمَا انْتَقَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِنَفْسِهٖ اِلَّا اَنْ تُنْتَهَكَ حُرْمَةُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ

[بخاری:٣٥٦٠، ٦١٢٦؛ ابوداود:٤٧٨٥]

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کو جب دو کاموں کا اختیار دیا گیا تو آپ ﷺ نے آسان کو اختیار کیا بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہو اور جو گناہ ہوتا تو آپ ﷺ سب سے بڑھ کر اس سے دور رہتے اور کبھی آپ ﷺ نے اپنے واسطے کسی سے بدلہ نہیں لیا البتہ اگر کوئی اللہ کے حکم کے برخلاف کرتا تو اس کو سزا دیتے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٤٦) عَنْ مُحَمَّدٍ، فِيْ رِوَايَةِ فُضَيْلٍ، ابْنِ شِهَابٍ، وَفِيْ رِوَايَةِ جَرِيْرٍ: مُحَمَّدٍ الزُّهْرِيِّ، عَنْ عُرْوَةَ، عَنْ عَائِشَةَ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن سند میں راوی مختلف ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٤٧) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ مَالِكٍ. [بخاری:٦٨٥٣]

ابن شہاب نے بھی مالک کی حدیث کے مطابق روایت بیان کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٤٨) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: مَا خُيِّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ اَمْرَيْنِ اَحَدُهُمَا اَيْسَرُ مِنَ الْاٰخَرِ اِلَّا اخْتَارَ اَيْسَرَهُمَا مَا لَمْ يَكُنْ اِثْمًا فَاِنْ كَانَ اِثْمًا كَانَ اَبْعَدَ النَّاسِ مِنْهُ.

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کو جب اختیار دیا گیا دو کاموں میں تو آپ ﷺ نے آسان کام کو اختیار کیا اگر وہ گناہ نہ ہوتا۔ اگر گناہ ہوتا تو سب لوگوں سے زیادہ اس سے دور رہتے۔



(٦٠٤٩) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اِلٰى قَوْلِهٖ: اَيْسَرَهُمَا وَلَمْ يَذْكُرَا مَا بَعْدَهٗ.

ہشام نے اسی سند کے ساتھ اس قول تک بیان کیا ہے کہ ((اَیْسَرَهُمَا)) آسان کام کو اختیار فرماتے۔ اور اس میں مَا بَعْدَہٗ کے الفاظ نہیں ہیں۔

(٦٠٥٠) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: مَا ضَرَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ شَيْئًا قَطُّ بِيَدِهٖ وَلَا امْرَاَةً وَلَا خَادِمًا اِلَّا اَنْ يُّجَاهِدَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَمَا نِيْلَ مِنْهُ شَيْءٌ قَطُّ فَيَنْتَقِمُ مِنْ صَاحِبِهٖ اِلَّا اَنْ يُّنْتَهَكَ شَيْئًا مِنْ مَّحَارِمِ اللّٰهِ فَيَنْتَقِمَ لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ.

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے کبھی کسی کو اپنے ہاتھ سے نہیں مارا، نہ عورت کو نہ خادم کو، البتہ جہاد میں اللہ کی راہ میں مارا اور آپ ﷺ کو جو کسی نے نقصان پہنچایا اس کا بدلہ نہیں لیا، البتہ اگر اللہ کے حکم میں خلل ڈالا، تو اللہ کے واسطے بدلہ لیا (یعنی شرعی حدوں میں جیسے چوری میں ہاتھ کاٹا، زنا میں کوڑے لگائے یا سنگسار کیا)۔

(٦٠٥١) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ يَزِيْدُ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ. [ابن ماجه:١٩٨٤]

ہشام نے بھی انہی سندوں کے مطابق روایت کی ہے صرف کچھ کمی بیشی ہے۔

## بَابُ طِيْبِ رِيْحِهٖ ﷺ وَلِيْنِ مَسِّهٖ.

## باب: نبی ﷺ کے جسم مبارک کی خوشبو اور نرمی کا بیان۔

(٦٠٥٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضي الله عنه قَالَ: صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ صَلٰوةَ الْاُوْلٰى ثُمَّ خَرَجَ اِلٰى اَهْلِهٖ وَخَرَجْتُ مَعَهٗ فَاسْتَقْبَلَهٗ وِلْدَانٌ فَجَعَلَ يَمْسَحُ خَدَّيْ اَحَدِهِمْ وَاحِدًا وَاحِدًا قَالَ وَاَمَّا اَنَا فَمَسَحَ خَدِّيْ فَوَجَدْتُ لِيَدِهٖ بَرْدًا اَوْ رِيْحًا كَاَنَّمَا اَخْرَجَهَا مِنْ جُؤْنَةِ عَطَّارٍ.

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ظہر کی نماز پڑھی پھر آپ ﷺ اپنے گھر جانے کو نکلے۔ میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ نکلا، سامنے کچھ بچے آئے، آپ ﷺ نے ہر ایک بچہ کے رخسار پر ہاتھ پھیرا اور میرے بھی رخسار پر ہاتھ پھیرا میں نے آپ ﷺ کے ہاتھ میں وہ ٹھنڈک اور وہ خوشبو دیکھی جیسے خوشبو ساز کے ڈبہ میں سے ہاتھ نکالا۔



فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ خوشبو آپ ﷺ کے بدن کی ذاتی تھی، اگرچہ آپ ﷺ خوشبو نہ لگائیں۔ اور اس پر آپ ﷺ خوشبو بھی لگاتے تھے اور معطر کرنے کے لیے تاکہ ملائکہ خوش ہوں۔

(٦٠٥٣) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ اَنَسٌ: مَا شَمِمْتُ عَنْبَرًا قَطُّ وَلَا مِسْكًا وَلَا شَيْئًا اَطْيَبَ مِنْ رِيْحِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَا مَسِسْتُ شَيْئًا قَطُّ

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے نہ عنبر نہ مشک نہ اور کوئی خوشبو ایسی سونگھی جیسی رسول اللہ ﷺ کے جسم مبارک کی خوشبو تھی، اور میں نے نہ دیباج نہ حریر نہ اور کوئی چیز ایسی نرم چھوئی جیسی نرمی رسول اللہ ﷺ کے مبارک

دِيْبَاجًا وَّلَا حَرِيْرًا اَلْيَنَ مَسًّا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ.

جسم میں تھی۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٥٤) عَنْ اَنَسٍ ﷺ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَزْهَرَ اللَّوْنِ كَاَنَّ عَرَقَهُ اللُّؤْلُؤُ اِذَا مَشٰى تَكَفَّأَ وَ لَا مَسِسْتُ دِيْبَاجَةً وَلَا حَرِيْرَةً اَلْيَنَ مِنْ كَفِّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَلَا شَمِمْتُ مِسْكَةً وَ لَا عَنْبَرَةً اَطْيَبَ مِنْ رَائِحَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا رنگ مبارک سفید چمکتا ہوا تھا۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: یہ رنگ سب رنگوں سے عمدہ ہے) اور آپ ﷺ کا پسینہ مبارک موتی کی طرح تھا اور جب چلتے تو آگے جھکے ہوئے زور ڈال کر (یا ادھر ادھر جھکے جاتے تھے، جیسے کشتی جھکی جاتی ہے، زہری نے کہا: یہ معنی غلط ہیں کیونکہ یہ مغرور کی صفت ہے۔ قاضی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: مغرور کی صفت جب ہے کہ بناوٹ کرے اور جو خلقی ہو تو مذموم نہیں ہے) اور میں نے دیباج اور حریر بھی اتنا نرم نہیں پایا جیسے آپ ﷺ کی ہتھیلی نرم تھی، اور میں نے مشک اور عنبر میں یہ خوشبو نہ پائی جو آپ ﷺ کے جسم مبارک میں تھی۔

❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ طِيْبِ عَرَقِ النَّبِيِّ ﷺ وَالتَّبَرُّكِ بِهٖ.

## باب: آپ ﷺ کے پسینے کا خوشبو دار اور متبرک ہونے کا بیان۔

(٦٠٥٥) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: دَخَلَ عَلَيْنَا النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ عِنْدَنَا فَعَرِقَ وَجَاءَ تْ اُمِّيْ بِقَارُوْرَةٍ فَجَعَلَتْ تَسْلُتُ الْعَرَقَ فِيْهَا فَاسْتَيْقَظَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: ((يَا اُمَّ سُلَيْمٍ! مَا هٰذَا الَّذِيْ تَصْنَعِيْنَ؟)) قَالَتْ: هٰذَا عَرَقُكَ نَجْعَلُهُ فِيْ طِيْبِنَا وَهُوَ مِنْ اَطْيَبِ الطِّيْبِ.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ہمارے گھر میں آئے اور آرام فرمایا، آپ ﷺ کو پسینہ آیا۔ میری ماں ایک شیشی لائی۔ آپ ﷺ کا پسینہ پونچھ پونچھ کر اس میں ڈالنے لگی، آپ ﷺ کی آنکھ کھل گئی، آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے ام سلیم رضی اللہ عنہا یہ کیا کر رہی ہے''۔ وہ بولی: آپ ﷺ کا پسینہ ہے جس کو ہم اپنی خوشبو میں شریک کرتے ہیں اور وہ سب سے بڑھ کر خود خوشبو ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٥٦) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يَدْخُلُ بَيْتَ اُمِّ سُلَيْمٍ فَيَنَامُ عَلٰى فِرَاشِهَا وَلَيْسَتْ فِيْهِ قَالَ: فَجَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ فَنَامَ عَلٰى فِرَاشِهَا فَاَتَتْ فَقِيْلَ لَهَا هٰذَا النَّبِيُّ ﷺ نَائِمٌ فِيْ بَيْتِكَ عَلٰى فِرَاشِكِ قَالَ: فَجَاءَتْ وَقَدْ عَرِقَ وَاسْتَنْقَعَ عَرَقُهُ عَلٰى قِطْعَةِ اَدِيْمٍ عَلَى الْفِرَاشِ فَفَتَحَتْ عَتِيْدَتَهَا

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ام سلیم رضی اللہ عنہا کے گھر میں جاتے اور ان کے بچھونے پر سو رہتے۔ وہ وہاں نہیں ہوتیں تھیں۔ ایک دن آپ ﷺ تشریف لائے اور ان کے بچھونے پر سو رہے۔ وہ آئیں تو لوگوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ تمہارے گھر میں تمہارے بچھونے پر سو رہے ہیں، یہ سن کر وہ آئیں دیکھا تو آپ ﷺ کو پسینہ آیا ہے اور آپ ﷺ کا پسینہ چمڑے کے بچھونے پر جمع ہو گیا ہے، ام سلیم رضی اللہ عنہا نے اپنا ڈبہ کھولا اور یہ پسینہ پونچھ پونچھ کر شیشیوں میں

فَجَعَلَتْ تَنْشِفُ ذٰلِكَ الْعَرَقَ فَتَعْصِرُهُ فِي قَوَارِيْرِهَا فَفَزِعَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: ((مَا تَصْنَعِيْنَ؟ يَآ اُمَّ سُلَيْمٍ!)) فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! نَرْجُوْ بَرَكَتَهُ لِصِبْيَانِنَا قَالَ: ((اَصَبْتِ)).

بھرنے لگیں۔ رسول اللہ ﷺ گھبرا کر اٹھ بیٹھے اور فرمایا: ''کیا کرتی ہے اے ام سلیم رضی اللہ عنہا۔'' انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم برکت کے لیے لیتے ہیں اپنے بچوں کے لیے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے ٹھیک کیا۔'' (اوپر گزر چکا کہ ام سلیم رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کی محرم تھیں اور محرم کے پاس جانا اور وہاں سو رہنا درست ہے)۔



(٦٠٥٧) عَنْ اُمِّ سُلَيْمٍ رضی اللہ عنہا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَأْتِيْهَا فَيَقِيْلُ عِنْدَهَا فَتَبْسُطُ لَهُ نِطَعًا فَيَقِيْلُ عَلَيْهِ وَكَانَ كَثِيْرَ الْعَرَقِ فَكَانَتْ تَجْمَعُ عَرَقَهُ فَتَجْعَلُهُ فِي الطِّيْبِ وَالْقَوَارِيْرِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((يَا اُمَّ سُلَيْمٍ! مَا هٰذَا؟)) قَالَتْ: عَرَقُكَ اَدُوْفُ بِهِ طِيْبِيْ.

ام سلیم رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ان کے پاس تشریف لاتے اور آرام فرماتے۔ وہ آپ ﷺ کے لیے ایک کھال بچھا دیتیں۔ آپ ﷺ اس پر سوتے اور آپ ﷺ کو پسینہ بہت آتا، تو ام سلیم رضی اللہ عنہا آپ ﷺ کا پسینہ اکٹھا کرتیں، اور خوشبو اور شیشیوں میں ملا دیتیں، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اے ام سلیم رضی اللہ عنہا یہ کیا کرتی ہے''۔ انہوں نے کہا: آپ ﷺ کا پسینہ ہے جس کو میں خوشبو میں ملاتی ہوں۔

## بَابُ عَرَقِ النَّبِيِّ ﷺ فِي الْبَرْدِ وَحِيْنَ يَأْتِيْهِ الْوَحْيُ.

## باب: سردی کے دنوں میں وحی کے دوران آپ ﷺ کو پسینہ آنے کا بیان۔

(٦٠٥٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: اِنْ كَانَ لَيُنْزَلُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي الْغَدَاةِ الْبَارِدَةِ ثُمَّ تَفِيْضُ جَبْهَتُهُ عَرَقًا.

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ پر سردی کے دن میں وحی اترتی، آپ ﷺ کی پیشانی سے پسینہ بہہ نکلتا (وحی کی سختی سے)۔



(٦٠٥٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ الْحَارِثَ بْنَ هِشَامٍ سَاَلَ النَّبِيَّ ﷺ كَيْفَ يَأْتِيْكَ الْوَحْيُ؟ فَقَالَ: ((اَحْيَانًا يَأْتِيْنِيْ فِيْ مِثْلِ صَلْصَلَةِ الْجَرَسِ وَهُوَ اَشَدُّهُ عَلَيَّ ثُمَّ يَفْصِمُ عَنِّيْ وَقَدْ وَعَيْتُهُ وَاَحْيَانًا مَلَكٌ فِيْ مِثْلِ صُوْرَةِ الرَّجُلِ فَاَعِيْ مَا يَقُوْلُ)).

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، حارث بن ہشام نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا: آپ ﷺ پر وحی کیونکر آتی ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کبھی تو ایسی آتی ہے جیسے گھنٹی کی جھنکار وہ مجھ پر نہایت سخت ہوتی ہے پھر موقوف ہو جاتی ہے جبکہ میں یاد کر لیتا ہوں اور کبھی ایک فرشتہ آتا ہے مرد کی صورت میں اور جو وہ کہتا ہے اس کو یاد کر لیتا ہوں''۔



(٦٠٦٠) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا اُنْزِلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ كُرِبَ لِذٰلِكَ وَتَرَبَّدَ وَجْهُهُ.

عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر جب وحی اترتی تو آپ ﷺ پر سختی ہوتی اور آپ ﷺ کا چہرہ مبارک راکھ کی طرح ہو جاتا۔ (دوسری روایت میں ہے کہ آپ ﷺ کا چہرہ وحی اترتے وقت سرخ ہوتا۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: شاید مراد سرخی سے وہی ہے جو کدورت کے ساتھ ہو اور تَرَبَّدَ کے بھی یہی معنی ہیں یا پہلے تَرَبَّدَ ہوتا ہے پھر سرخی تو

❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖

دونوں روایتوں میں کوئی مخالفت نہیں ہے)۔

(٦٠٦١) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ ﷺ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اِذَا اُنْزِلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ نَكَسَ رَاْسَهُ وَنَكَسَ اَصْحَابُهُ رُءُ وْسَهُمْ فَلَمَّا اُتْلِيَ عَنْهُ رَفَعَ رَاْسَهُ.

عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ پر جب وحی اترتی تو آپ ﷺ سر جھکا لیتے اور آپ ﷺ کے اصحاب بھی اپنے سروں کو جھکا لیتے جب وحی ختم ہو جاتی تو آپ ﷺ اپنا سر اٹھاتے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ صِفَةِ شَعْرِهِ ﷺ وَصِفَاتِهِ وَحُلْيَتِهِ.

## باب: آپ ﷺ کے بال مبارک' آپ ﷺ کی صفات اور آپ ﷺ کے حلیہ مبارک کا بیان۔

(٦٠٦٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ﷺ قَالَ: كَانَ اَهْلُ الْكِتَابِ يَسْدُلُوْنَ اَشْعَارَهُمْ وَكَانَ الْمُشْرِكُوْنَ يَفْرُقُوْنَ رُءُوْسَهُمْ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُحِبُّ مُوَافَقَةَ اَهْلِ الْكِتَابِ فِيْمَا لَمْ يُؤْمَرْ بِهِ فَسَدَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ نَاصِيَتَهُ ثُمَّ فَرَقَ بَعْدُ. [بخاري:٣٥٥٨، ٣٩٤٤، ٥٩١٧؛ ابوداود:٤١٨٨؛ نسائي:٥٢٥٣؛ ابن ماجه: ٣٦٣٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' اہل کتاب یعنی یہود اور نصاریٰ اپنے بالوں کو پیشانی پر چھوڑ دیتے تھے لٹکتے ہوئے، (یعنی مانگ نہیں نکالتے تھے) اور مشرک مانگ نکالتے تھے، اور رسول اللہ ﷺ اہل کتاب کے طریق پر چلنا درست رکھتے تھے جس مسئلہ میں آپ ﷺ کو کوئی حکم نہ ہوتا (یعنی بہ نسبت مشرکین کے اہل کتاب بہتر ہیں، تو جس باب میں کوئی حکم نہ آتا آپ ﷺ اہل کتاب کی موافقت اس باب میں اختیار کرتے) تو آپ ﷺ بھی پیشانی پر بال لٹکانے لگے بعد اس کے آپ ﷺ مانگ نکالنے لگے۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: علما نے کہا: مانگ نکالنا سنت ہے کیونکہ یہی آخری فعل ہے رسول اللہ ﷺ کا، اور ظاہر یہ ہے کہ آپ ﷺ نے اختیار کیا اس کو وحی سے، قاضی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: لٹکانا بالوں کا پیشانی پر منسوخ ہے، اب وہ جائز نہیں، اور احتمال ہے کہ مانگ نکالنا اجتہاد سے اختیار کیا گیا ہو، نہ وحی سے۔ حاصل یہ ہے کہ لٹکانا بھی جائز ہے، اور مانگ نکالنا افضل ہے، اور اہل کتاب کی موافقت تالیف قلوب کے لیے تھی، اوائل اسلام میں بہ مخالفت مشرکین۔ جب اللہ تعالیٰ نے اسلام کو غالب کر دیا اور اس کی ضرورت نہ رہی تو حکم ہوا ان کا خلاف کرنے کا، جیسے خضاب کے باب میں آیا ہے اور بعض نے کہا کہ آپ ﷺ کو حکم تھا اہل کتاب کی شریعت پر چلنے کا جس باب میں آپ ﷺ کو حکم نہ آتا۔ انتهٰى مختصرًا۔

(٦٠٦٣) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ. [راجع:٦٠٦٢]

ابن شہاب نے بھی اسی طرح کی حدیث بیان کی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِيْ صِفَةِ النَّبِيِّ ﷺ وَاَنَّهُ كَانَ اَحْسَنَ النَّاسِ وَجْهًا.

## باب: آپ ﷺ کے حلیہ مبارک کا بیان اور آپ ﷺ سب لوگوں سے زیادہ خوبصورت تھے۔

(٦٠٦٤) عَنِ الْبَرَاءِ ﷺ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَجُلًا مَرْبُوْعًا بَعِيْدَ مَا بَيْنَ الْمَنْكِبَيْنِ عَظِيْمَ الْجُمَّةِ اِلٰى شَحْمَةِ اُذُنَيْهِ عَلَيْهِ حُلَّةٌ

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ میانہ قد تھے۔ آپ ﷺ کے دونوں مونڈھوں میں زیادہ فاصلہ تھا (یعنی سینہ چوڑا تھا) بال بہت تھے کانوں کی لو تک، آپ ﷺ سرخ جوڑا پہنے تھے (یعنی سیکیا

حَمْرَاءُ مَا رَأَيْتُ شَيْئًا قَطُّ أَحْسَنَ مِنْهُ ﷺ.
[بخاری:۳۵۵۱، ۵۸٤۸؛ ابوداود:٤۰۷۲، ٤۱۸٤؛ ترمذی:۲۸۰۰؛ نسائی: ۵۲٤۷، ۵۳۲۹]

کا جس میں سرخ اور زرد لکیریں تھیں) میں نے کسی کو آپ ﷺ سے زیادہ خوب صورت نہیں دیکھا۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٦٥) عَنِ الْبَرَآءِ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَا رَأَيْتُ مِنْ ذِيْ لِمَّةٍ أَحْسَنَ فِيْ حُلَّةٍ حَمْرَآءَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ شَعْرُهُ يَضْرِبُ مَنْكِبَيْهِ بَعِيْدَ مَا بَيْنَ الْمَنْكِبَيْنِ لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ. قَالَ: أَبُوْكُرَيْبٍ: لَهُ شَعَرٌ. [ابوداود: ٤۱۸۳؛ ترمذی: ۱۷۲٤، ۲۸۰۰، ۳٦۳۵؛ نسائی: ۵۲٤۸]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے کوئی بالوں والا شخص سرخ جوڑا پہنے ہوئے رسول اللہ ﷺ سے زیادہ خوبصورت نہیں دیکھا، آپ ﷺ کے بال مونڈھوں تک پہنچتے تھے، اور دونوں مونڈھوں میں فاصلہ تھا نہ لمبے تھے نہ ٹھگنے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٦٦) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ أَحْسَنَ النَّاسِ وَجْهًا وَأَحْسَنَهُ خُلُقًا لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ الذَّاهِبِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ.
[بخاری:۳۵٤۹]

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کا چہرہ مبارک سب سے زیادہ خوب صورت تھا اور آپ ﷺ کے اخلاق سب سے زیادہ عمدہ تھے، نہ لمبے تھے بہت نہ ٹھگنے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ صِفَةِ شَعْرِ النَّبِيِّ ﷺ.

## باب: نبی کریم ﷺ کے بال مبارک کا بیان۔

(٦٠٦٧) عَنْ قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ لِأَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ كَيْفَ كَانَ شَعْرُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: كَانَ شَعَرًا رَجِلًا لَّيْسَ بِالْجَعْدِ وَلَا السَّبِطِ بَيْنَ أُذُنَيْهِ وَعَاتِقِهِ. [بخاری:۵۹۰۵، ۵۹۰٦؛ نسائی: ۵۰٦۸؛ ابن ماجہ:۳٦۳٤]

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے انس رضی اللہ عنہ سے کہا: رسول اللہ ﷺ کے بال کیسے تھے۔ انہوں نے کہا میانہ تھے، نہ بہت گھونگریالے، نہ بالکل سیدھے، کانوں اور مونڈھوں کے درمیان تک تھے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٦٨) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَضْرِبُ شَعَرُهُ مَنْكِبَيْهِ. [بخاری:۵۹۰۳، ۵۹۰٤؛ نسائی:۵۲۵۰]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے بال مونڈھوں کے قریب تھے۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٦٩) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ شَعْرُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ إِلَى أَنْصَافِ أُذُنَيْهِ.
[ابو داود: ٤۱۸٦؛ نسائی: ۵۲٤۹]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کے بال آدھے کانوں تک تھے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي صِفَةِ فَمِ النَّبِيِّ ﷺ وَعَيْنَيْهِ وَعَقِبَيْهِ.

## باب: آپ ﷺ کے منہ مبارک، آنکھوں اور ایڑھیوں کا بیان۔

(٦٠٧٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ ؓ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ ضَلِيعَ الْفَمِ اَشْكَلَ الْعَيْنَيْنِ مَنْهُوسَ الْعَقِبَيْنِ قَالَ: قُلْتُ لِسِمَاكٍ: مَا ضَلِيعُ الْفَمِ؟ قَالَ: عَظِيمُ الْفَمِ قَالَ: قُلْتُ: مَا اَشْكَلُ الْعَيْنَيْنِ قَالَ طَوِيلُ شَقِّ الْعَيْنِ قَالَ: قُلْتُ: مَا مَنْهُوسُ الْعَقِبِ؟ قَالَ: قَلِيلُ لَحْمِ الْعَقِبِ. [ترمذی:٣٦٤٦، ٣٦٤٧]

جابر بن سمرہ ؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کا دہن کشادہ تھا (کیونکہ مردوں کے لیے دہن کی کشادگی عمدہ ہے اور عورتوں کے لیے بری ہے) آنکھوں میں لال ڈورے چھوٹے ہوئے، ایڑیاں کم گوشت والی، سماک سے کہا شعبہ نے: ضليع الفم کیا ہے؟ انہوں نے کہا: بڑا منہ پھر شعبہ نے کہا: اشكل العينين کیا ہے؟ انہوں نے کہا: دراز شگاف آنکھوں کے (پر یہ سماک کا کہنا غلط ہے اور صحیح وہی معنی ہیں کہ سفیدی میں سرخی ملی ہوئی) شعبہ نے کہا: منهوس العقبين کیا ہے؟ انہوں نے کہا: ایڑی کم گوشت والی۔

## بَابٌ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ اَبْيَضَ مَلِيحَ الْوَجْهِ.

## باب: نبی مکرم ﷺ کی سرخی مائل سفید رنگت کا بیان۔

(٦٠٧١) عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِي الطُّفَيْلِ قَالَ: قُلْتُ لَهُ: اَرَاَيْتَ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ؟ قَالَ: نَعَمْ كَانَ اَبْيَضَ مَلِيحَ الْوَجْهِ.

قَالَ مُسْلِمُ بْنُ الْحَجَّاجِ: مَاتَ اَبُو الطُّفَيْلِ سَنَةَ مِائَةٍ وَكَانَ آخِرَ مَنْ مَاتَ مِنْ اَصْحَابِ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ. [ابوداود:٤٨٦٤]

جریری سے روایت ہے میں نے ابو طفیل ؓ سے کہا: تم نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا تھا انہوں نے کہا: ہاں، آپ ﷺ کا رنگ سفید تھا، ملاحت دار (جو سب رنگوں سے افضل ہے)۔

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: ابو الطفیل ١٠٠ھ فوت ہوئے اور رسول اللہ ﷺ کے اصحاب میں سب کے بعد وہی فوت ہوئے۔



فائدہ: وہ آخر تھے اصحاب کے، ان کے بعد پھر کوئی صحابی آدمیوں میں سے نہ رہا، بعض لوگ کہتے ہیں کہ بابا رتن ہندی صحابی تھا جو ٦٠٠ ہجری میں ظاہر ہوا یہ محض غلط اور جھوٹ ہے، اور رسول اللہ ﷺ کی حدیث کے خلاف ہے کہ آج سے ١٠٠ برس کے بعد کوئی آدمی اس وقت کا نہ رہے گا۔

(٦٠٧٢) عَنْ اَبِي الطُّفَيْلِ ؓ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ وَمَا عَلَى وَجْهِ الْاَرْضِ رَجُلٌ رَآهُ غَيْرِي قَالَ: فَقُلْتُ [لَهُ:] فَكَيْفَ رَاَيْتَهُ قَالَ: كَانَ اَبْيَضَ مَلِيحًا مُقَصَّدًا. [راجع:٦٠٧١]

ابو الطفیل ؓ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا اور اب کوئی زمین پر سوائے میرے آپ ﷺ کو دیکھنے والوں میں کوئی نہیں رہا، جریری نے کہا: میں نے پوچھا تم نے دیکھا، آپ ﷺ کیسے تھے؟ انہوں نے کہا: آپ ﷺ سفید رنگ تھے نمکینی کے ساتھ میانہ قد تھے۔

## بَابُ شَيْبِهِ ﷺ.

## باب: آپ ﷺ کے بڑھاپے کا بیان۔

(٦٠٧٣) عَنِ ابْنِ سِيرِينَ قَالَ: سُئِلَ اَنَسُ [ابْنُ مَالِكٍ] هَلْ خَضَبَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ؟

ابن سیرین سے روایت ہے، انس ؓ سے پوچھا گیا: کیا خضاب کیا رسول اللہ ﷺ نے؟ انہوں نے کہا: آپ ﷺ کا اتنا بڑھاپا نہیں دیکھا

قَالَ: إِنَّهُ لَمْ يَكُنْ رَاى مِنَ الشَّيْبِ إِلَّا قَالَ ابْنُ إِدْرِيسَ: كَأَنَّهُ يُقَلِّلُهُ وَقَدْ خَضَبَ أَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ بِالْحِنَّاءِ وَالْكَتَمِ. [بخاری:٥٨٩٤]

گیا (کہ خضاب کی ضرورت پڑتی) البتہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے خضاب کیا ہے مہندی اور وسمہ سے (نیل سے)۔



(٦٠٧٤) عَنِ ابْنِ سِيرِيْنَ قَالَ: سَئَلْتُ أَنَسَ ابْنَ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ هَلْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَضَبَ فَقَالَ: لَمْ يَبْلُغِ الْخِضَابَ فَقَالَ: كَانَ فِي لِحْيَتِهِ شَعَرَاتٌ بِيْضٌ قَالَ: قُلْتُ لَهُ: أَكَانَ أَبُوبَكْرٍ يَخْضِبُ؟ قَالَ: فَقَالَ: نَعَمْ بِالْحِنَّاءِ وَالْكَتَمِ. [راجع:٦٠٧٣]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا ابن سیرین نے، کیا رسول اللہ ﷺ نے خضاب کیا۔ انہوں نے کہا: آپ ﷺ خضاب کے درجے کو نہیں پہنچے، آپ ﷺ کی داڑھی مبارک میں صرف چند بال سفید تھے، ابن سیرین نے کہا: کیا ابوبکر رضی اللہ عنہ خضاب کرتے تھے، انہوں نے کہا: ہاں حناء اور وسمہ سے۔



(٦٠٧٥) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِيْنَ قَالَ: سَأَلْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ أَخَضَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؟ قَالَ: إِنَّهُ لَمْ يَرَ مِنَ الشَّيْبِ إِلَّا قَلِيْلًا.

[راجع:٦٠٧٣]

ابن سیرین سے روایت ہے، میں نے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا: کیا رسول اللہ ﷺ نے خضاب کیا ہے؟ انہوں نے کہا: آپ ﷺ کا بڑھاپا نہیں دیکھا گیا مگر ذرا سا۔



(٦٠٧٦) عَنْ ثَابِتٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: سُئِلَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ عَنْ خِضَابِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: لَوْ شِئْتُ أَنْ أَعُدَّ شَمَطَاتٍ كُنَّ فِي رَأْسِهِ فَعَلْتُ وَقَالَ: لَمْ يَخْتَضِبْ وَ قَدِ اخْتَضَبَ أَبُوبَكْرٍ بِالْحِنَّاءِ وَالْكَتَمِ وَاخْتَضَبَ عُمَرُ بِالْحِنَّاءِ بَحْتًا.

[بخاری: ٥٨٩٥؛ ابوداود: ٤٢٠٩]

ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ رسول اللہ ﷺ نے خضاب کیا تھا؟ انہوں نے کہا: اگر میں چاہتا تو آپ ﷺ کے سر کے سفید بال گن لیتا، آپ ﷺ نے خضاب نہیں کیا، البتہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خضاب کیا مہندی اور نیل سے، اور عمر رضی اللہ عنہ نے خضاب کیا صرف مہندی سے۔



(٦٠٧٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: يُكْرَهُ أَنْ يَنْتِفَ الرَّجُلُ الشَّعْرَةَ الْبَيْضَاءَ مِنْ رَأْسِهِ وَلِحْيَتِهِ قَالَ: وَلَمْ يَخْضَبْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِنَّمَا كَانَ الْبَيَاضُ فِي عَنْفَقَتِهِ وَ فِي الصُّدْغَيْنِ وَفِي الرَّأْسِ نَبْذٌ. [نسائی:٥١٠٢]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے کہا: سر اور داڑھی کے سفید بال اکھیڑنا مکروہ ہے (لیکن حرام نہیں ہے۔ نووی رحمہ اللہ) اور رسول اللہ ﷺ نے خضاب نہیں کیا، آپ ﷺ کی چھوٹی داڑھی میں (جو نیچے کے ہونٹ کے تلے ہوتی ہے۔) کچھ سفید تھی اور کچھ کنپٹیوں پر اور کچھ سر میں۔



(٦٠٧٨) عَنِ الْمُثَنّٰى بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

مثنیٰ نے اس سند کے تحت بیان کیا ہے۔

(٦٠٧٩) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ سُئِلَ عَنْ شَيْبِ النَّبِيِّ ﷺ؟ قَالَ: مَاشَانَهُ اللّٰهُ بِبَيْضَاءَ.

انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا رسول اللہ ﷺ کے بڑھاپے کا حال، انہوں نے کہا: آپ ﷺ کو نہیں بدلا گیا سفید (یعنی سفید نہیں کیا)۔

(٦٠٨٠) عَنْ أَبِي جُحَيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَأَيْتُ

ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ میں یہ سفیدی

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ هٰذِهٖ مِنْهُ بَيْضَاءَ وَوَضَعَ زُهَيْرٌ بَعْضَ اَصَابِعِهٖ عَلَى عَنْفَقَتِهٖ قِيْلَ لَهٗ: مِثْلُ مَنْ اَنْتَ يَوْمَئِذٍ؟ قَالَ اَبْرِيْ النَّبْلَ وَاَرِيْشُهَا. [بخاري: ٣٥٤٥؛ ابن ماجه: ٣٦٢٨]

دیکھی اور زہیر نے اپنی کچھ انگلیاں چھوٹی داڑھی پر رکھ کر بتلائیں۔ لوگوں نے ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ سے کہا: اس دن تم کیسے تھے؟ انہوں نے کہا: میں تیر میں پیکان لگاتا تھا اور پر لگاتا تھا۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٨١) عَنْ اَبِيْ جُحَيْفَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَبْيَضَ قَدْشَابَ كَانَ الْحَسَنُ ابْنُ عَلِيٍّ يُشْبِهُهٗ [بخاري:٣٥٤٣، ٣٥٤٤؛ ترمذی:٢٨٢٦، ٢٨٢٧]

ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا، آپ ﷺ کا رنگ سفید تھا، اور بوڑھے ہو گئے تھے اور سیدنا حسن بن علی رضی اللہ عنہما آپ ﷺ کے مشابہ تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا اوپر کا حصہ بدن کا بالکل مشابہ تھا رسول اللہ ﷺ کے اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا نیچے کا حصہ، غرض یہ دونوں صاحبزادے مل کر تصویر تھی رسول اللہ ﷺ کی، افسوس ہے کہ بعض اشقیا نے اس نعمت کی قدر نہ جانی اور دونوں صاحبزادوں کو کیسے ظلم سے شہید کیا، انا لله و انا اليه راجعون، اللہ تعالیٰ ہم کو دنیا میں آپ ﷺ کے اہل بیت کی محبت پر قائم رکھے اور آخرت میں ان کے غلاموں میں حشر کرے۔ آمین یا رب العالمین۔

(٦٠٨٢) عَنْ اَبِيْ جُحَيْفَةَ رضی اللہ عنہ بِهٰذَا وَلَمْ يَقُوْلُوْا: اَبْيَضَ قَدْ شَابَ. [راجع:٦٠٨١]

ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ اسی طرح حدیث بیان کرتے ہیں اور اس میں اَبْيَضَ قَدْ شَابَ کے الفاظ نہیں ذکر کیے۔

(٦٠٨٣) عَنْ سِمَاكٍ [بْنِ حَرْبٍ] قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ سَمُرَةَ قَالَ: سُئِلَ عَنْ شَيْبِ النَّبِيِّ ﷺ؟ قَالَ: كَانَ اِذَا ادَّهَنَ رَاْسَهٗ لَمْ يُرَ مِنْهُ شَيْءٌ وَاِذَالَمْ يَدَّهِنْ رُءِيَ مِنْهُ. [نسائی:٥١٢٩]

سماک سے روایت ہے، جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا رسول اللہ ﷺ کے بڑھاپے کا حال، انہوں نے کہا: آپ ﷺ جب تیل ڈالتے تو کچھ سفیدی نہ معلوم ہوتی۔ البتہ تیل نہ ڈالتے تو سفیدی معلوم ہوتی۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: قاضی رحمہ اللہ نے کہا: علما نے اختلاف کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے خضاب کیا یا نہیں، تو اکثر کا یہ قول ہے کہ نہیں کیا، اور بعض کا قول یہ ہے کہ کیا بدلیل حدیث ام سلمہ رضی اللہ عنہا اور ابن عمر رضی اللہ عنہ کے اور مختار یہ ہے کہ آپ ﷺ نے کبھی رنگا بالوں کو اور اکثر ترک کیا، اس وجہ سے دونوں روایتیں صحیح ہیں۔

## بَابُ اِثْبَاتِ خَاتَمِ النُّبُوَّةِ وَصِفَتِهٖ وَمَحَلِّهٖ مِنْ جَسَدِهٖ ﷺ

## باب: مہر نبوت کا بیان۔

(٦٠٨٤) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَدْ شَمِطَ مُقَدَّمُ رَاْسِهٖ وَلِحْيَتِهٖ وَكَانَ اِذَا ادَّهَنَ لَمْ يَتَبَيَّنْ وَاِذَا شَعِثَ رَاْسُهٗ تَبَيَّنَ وَكَانَ كَثِيْرَ شَعْرِ اللِّحْيَةِ فَقَالَ رَجُلٌ: وَجْهُهٗ مِثْلُ السَّيْفِ؟ قَالَ: لَا بَلْ كَانَ مِثْلَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَكَانَ مُسْتَدِيْرًا وَرَاَيْتُ

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے سر اور داڑھی کا آگے کا حصہ سفید ہو گیا تھا جب آپ ﷺ تیل ڈالتے تو سفیدی معلوم نہ ہوتی اور جب بال پراگندہ ہوتے تو سفیدی معلوم ہوتی، اور آپ ﷺ کی داڑھی بہت گھنی تھی، ایک شخص بولا: آپ ﷺ کا چہرہ سورج اور چاند کی طرح تھا اور گول تھا اور میں نے نبوت کی مہر آپ ﷺ کے مونڈھے پر دیکھی جیسے کبوتر کا انڈا، اس کا رنگ بدن کے رنگ سے

الْخَاتَمَ عِنْدَ كَتِفِهِ مِثْلَ بَيْضَةِ الْحَمَامَةِ يُشْبِهُ جَسَدَهُ.

ملتا تھا۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٨٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رضي الله عنه قَالَ: رَأَيْتُ خَاتَماً فِيْ ظَهْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كَأَنَّهُ بَيْضَةُ حَمَامٍ.

جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کی پیٹھ پر نبوت کی مہر دیکھی جیسے کبوتر کا انڈا۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٨٦) عَنْ سِمَاكٍ بِهٰذَا الإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

سماک نے اس سند کے ساتھ اسی طرح روایت بیان کی ہے۔

(٦٠٨٧) عَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ رضي الله عنه يَقُوْلُ: ذَهَبَتْ بِيْ خَالَتِيْ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! إِنَّ ابْنَ أُخْتِيْ وَجِعٌ فَمَسَحَ رَأْسِيْ وَدَعَا لِيْ بِالْبَرَكَةِ ثُمَّ تَوَضَّأَ فَشَرِبْتُ مِنْ وَضُوْئِهِ ثُمَّ قُمْتُ خَلْفَ ظَهْرِهِ فَنَظَرْتُ إِلَى خَاتَمِهِ بَيْنَ كَتِفَيْهِ مِثْلَ زِرِّ الْحَجَلَةِ. [بخاري:١٩٠، ٣٥٤٠، ٥٦٧٠، ٦٣٥٢؛ ترمذي:٣٦٤٣]

سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میری خالہ مجھ کو رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گئی اور کہنے لگی: یا رسول اللہ ﷺ! میرا بھانجا بیمار ہے۔ آپ ﷺ نے میرے سر پر ہاتھ پھیرا، اور برکت کی دعا کی، پھر وضو کیا، میں نے آپ ﷺ کے وضو کا بچا ہوا پانی پی لیا، پھر میں آپ ﷺ کی پیٹھ کے پیچھے کھڑا ہوا، میں نے نبوت کی مہر دیکھی دونوں مونڈھوں کے بیچ میں، جیسے گھنڈی مسہری کی، (یا حجلہ ایک جانور ہے اس کے انڈے کی طرح)۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٨٨) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ سَرْجِسَ قَالَ: رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ وَأَكَلْتُ مَعَهُ خُبْزًا وَلَحْمًا أَوْ قَالَ: ثَرِيْدًا قَالَ: فَقُلْتُ لَهُ: اَسْتَغْفَرَلَكَ النَّبِيُّ ﷺ؟ قَالَ: نَعَمْ وَلَكَ ثُمَّ تَلَا هٰذِهِ الْآيَةَ: ﴿وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ﴾ قَالَ: ثُمَّ دُرْتُ خَلْفَهُ فَنَظَرْتُ إِلَى خَاتَمِ النُّبُوَّةِ بَيْنَ كَتِفَيْهِ عِنْدَ نَاغِضِ كَتِفِهِ الْيُسْرٰى جُمْعًا عَلَيْهِ خِيْلَانٌ كَأَمْثَالِ الثَّآلِيْلِ.

عبداللہ بن سرجس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا اور آپ ﷺ کے ساتھ روٹی اور گوشت یا ثرید کھایا، عاصم نے کہا: میں نے عبداللہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا: تمہارے لیے بخشش چاہی رسول اللہ ﷺ نے انہوں نے کہا: ہاں اور تیرے لیے بھی، پھر یہ آیت پڑھی ﴿وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ﴾ [٤٧/محمد:١٩] (یعنی بخشش مانگ اپنے گناہ کی اور مومن مردوں اور مومن عورتوں کے گناہ کی) عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر میں آپ ﷺ کے پیچھے گیا تو میں نے نبوت کی مہر دیکھی دونوں مونڈھوں کے بیچ میں چپنی ہڈی کے پاس بائیں مونڈھے کے قریب چٹکی کی طرح اس پر تل تھے مسوں کی طرح۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

## بَابُ قَدْرِ عُمُرِهِ ﷺ وَإِقَامَتِهِ بِمَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ.

## باب: آپ ﷺ کی عمر مبارک اور اقامت مکہ و مدینہ کے بارے میں بیان۔

(٦٠٨٩) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ سَمِعَهُ يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نہ بہت لمبے تھے نہ ٹھگنے (پست قد) نہ بالکل سفید تھے نہ گندمی، آپ ﷺ کے بال نہ

الْبَائِنِ وَلَا بِالْقَصِيرِ وَلَيْسَ بِالْاَبْيَضِ الْاَمْهَقِ وَلَا بِالْآدَمِ وَلَا بِالْجَعْدِ الْقَطَطِ وَلَا بِالسَّبِطِ بَعَثَهُ اللّٰهُ عَلَى رَأْسِ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً فَاَقَامَ بِمَكَّةَ عَشْرَ سِنِيْنَ وَبِالْمَدِيْنَةِ عَشْرَ سِنِيْنَ وَتَوَفَّاهُ اللّٰهُ عَلَى رَأْسِ سِتِّيْنَ سَنَةً وَلَيْسَ فِيْ رَأْسِهِ وَلِحْيَتِهِ عِشْرُوْنَ شَعْرَةً بَيْضَاءَ . [بخاری: ٣٥٤٧، ٣٥٤٨، ٥٩٠٠؛ ترمذی: ٣٦٢٣]

بالکل سخت گھونگریالے تھے نہ بالکل سیدھے۔ اللہ جل جلالہ نے آپ ﷺ کو نبی کیا چالیس برس کے سن میں، پھر آپ ﷺ دس برس مکہ میں رہے اور دس برس مدینہ میں اور ساٹھویں برس کے اخیر میں اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اٹھا لیا۔ اس وقت آپ ﷺ کے سر اور داڑھی میں بیس بال بھی سفید نہ تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: صحیح یہ ہے کہ آپ ﷺ نے تریسٹھ برس کی عمر میں انتقال کیا، اور مکہ میں (نبوت) کے تیرہ سال تک رہے اور بعض نے کہا: آپ ﷺ کی عمر ۶۵ برس کی تھی اور بعض نے کہا: تینتالیس برس کے بعد نبوت ہوئی لیکن یہ دونوں قول غلط ہیں، آپ ﷺ عام الفیل میں پیدا ہوئے، پیر کے روز ربیع الاول کے مہینہ میں اور انتقال بھی کیا پیر کے روز ربیع الاول کے مہینے میں، لیکن تاریخ پیدائش میں اختلاف ہے، ۲ یا ۳ یا ۸ یا ۱۰ یا ۱۲ ربیع الاول کو اور وفات ۱۲ کو چاشت کے وقت ہوئی۔

(٦٠٩٠) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ [بْنِ اَنَسٍ] وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِهِمَا كَانَ اَزْهَرَ. [راجع: ٦٠٨٩]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا۔ اس میں اتنا زیادہ ہے کہ آپ ﷺ کا رنگ سفید چمکتا ہوا تھا (جو سب رنگوں میں بہتر ہے)۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ كَمْ سِنُّ النَّبِيِّ ﷺ يَوْمَ قُبِضَ.

## باب: عمر کے کس حصے میں آپ ﷺ کا وصال ہوا؟

(٦٠٩١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَاَبُوْبَكْرِ الصِّدِّيْقُ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَعُمَرُ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ.

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تریسٹھ برس کی عمر میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کی تریسٹھ برس میں اور عمر رضی اللہ عنہ کی بھی تریسٹھ برس میں۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٩٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تُوُفِّيَ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ سَنَةً. وَقَالَ ابْنُ شِهَابٍ: اَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ بِمِثْلِ ذٰلِكَ. [بخاری: ٣٥٣٦، ٤٤٦٦]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی جب آپ ﷺ کی عمر تریسٹھ برس کی تھی، ابن شہاب نے کہا: سعید بن مسیب نے بھی مجھ سے ایسی ہی روایت کی۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٩٣) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِالْاِسْنَادَيْنِ جَمِيْعًا مِثْلَ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ.

ابن شہاب نے دونوں سندوں کے ساتھ حدیث عقیل کی مانند روایت کی ہے۔

## بَابُ كَمْ اَقَامَ النَّبِيُّ بِمَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ.

## باب: آپ ﷺ کی مکہ اور مدینہ میں اقامت کا بیان۔

(٦٠٩٤) عَنْ عَمْرٍو قَالَ: قُلْتُ لِعُرْوَةَ:

عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے کہا: رسول

كَمْ كَانَ النَّبِيُّ ﷺ بِمَكَّةَ؟ قَالَ: عَشْرًا قَالَ: قُلْتُ: فَإِنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ: ثَلَاثَ عَشْرَةَ.

اللہ ﷺ (نبوت کے بعد) مکہ میں کتنے دنوں تک رہے انہوں نے کہا: دس برس تک رہے میں نے کہا: ابن عباس رضی اللہ عنہما تیرہ برس کہتے ہیں۔

(٦٠٩٥) عَنْ عَمْرٍو قَالَ: قُلْتُ لِعُرْوَةَ، كَمْ لَبِثَ النَّبِيُّ ﷺ بِمَكَّةَ؟ قَالَ: عَشْرًا قَالَ: قُلْتُ فَإِنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُوْلُ: بِضْعَ عَشْرَةَ قَالَ: فَغَفَّرَهُ. وَقَالَ: إِنَّمَا أَخَذَهُ مِنْ قَوْلِ الشَّاعِرِ.

عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عروہ رضی اللہ عنہ سے کہا: رسول اللہ ﷺ مکہ میں کتنی مدت تک رہے۔ انہوں نے کہا: دس برس تک رہے۔ میں نے کہا: ابن عباس رضی اللہ عنہ تو دس سے کئی برس زیادہ کہتے ہیں۔ عروہ رضی اللہ عنہ نے ان کے لیے دعا کی مغفرت کی (یعنی اللہ تعالیٰ ان کی غلطی معاف کرے) اور کہا کہ ان کو شاعر کے قول سے دھوکا ہوا۔

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ۔ وہ شاعر ابو قیس صرمہ بن انس رضی اللہ عنہ ہے، اس کا شعر یہ ہے۔

ثَوٰى فِيْ قُرَيْشٍ بِضْعَ عَشْرَةَ حَجَّةً يُذَكِّرُ لَوْ يَلْقٰى خَلِيْلًا مُّوَاتِيًا

یعنی رسول اللہ ﷺ قریش میں دس پر کئی حج تک رہے اور وعظ ونصیحت کرتے رہے اس خیال سے کہ شاید کوئی دوست ملے۔

(٦٠٩٦) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَكَثَ بِمَكَّةَ ثَلَاثَ عَشْرَةَ وَتُوُفِّيَ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ.

[بخاري:٣٩٠٣؛ ترمذي:٣٦٥٢]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مکہ میں تیرہ برس تک رہے، آپ ﷺ نے وفات پائی تریسٹھ سال کی عمر میں۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٩٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: أَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَكَّةَ ثَلَاثَ عَشْرَةَ [سَنَةً] يُوْحٰى إِلَيْهِ وَبِالْمَدِيْنَةِ عَشْرًا وَمَاتَ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ سَنَةً.

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مکہ میں تیرہ برس تک رہے، آپ ﷺ پر وحی اترا کرتی تھی، اور مدینہ میں دس برس تک رہے اور وفات پائی تریسٹھ برس کی عمر میں۔

○ ○ ○ ○

(٦٠٩٨) عَنْ أَبِيْ إِسْحَاقَ قَالَ كُنْتُ جَالِسًا مَعَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ فَذَكَرُوْا سِنَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: كَانَ أَبُوْبَكْرٍ أَكْبَرَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ: قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَمَاتَ أَبُوْبَكْرٍ وَّهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَقُتِلَ عُمَرُ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ.

ابو اسحاق سے روایت ہے، میں عبداللہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ بیٹھا تھا، لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کی عمر شریف کا ذکر کیا۔ بعض نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ سے بڑے تھے، عبداللہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تریسٹھ برس کی عمر میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کی وفات ہوئی تریسٹھ برس کی عمر میں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ مارے گئے تریسٹھ برس کی عمر میں۔

قَالَ: فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْقَوْمِ يُقَالُ لَهُ عَامِرُ بْنُ سَعْدٍ: حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ قَالَ: كُنَّا قُعُوْدًا عِنْدَ مُعَاوِيَةَ فَذَكَرُوْا سِنَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ مُعَاوِيَةُ:

ایک شخص بولا: جس کا نام عامر بن سعد تھا، ہم سے جریر نے بیان کیا کہ ہم بیٹھے تھے معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس۔ لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کی عمر کا ذکر کیا، معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ کی وفات ہوئی تریسٹھ برس کی عمر

قُبِضَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَمَاتَ اَبُوْبَكْرٍ وَهُوَابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَقُتِلَ عُمَرُ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ. [ترمذی:۳٦۵۳]

میں اور ابو بکر رضی اللہ عنہ فوت ہوئے تریسٹھ برس کی عمر میں۔ اور عمر رضی اللہ عنہ بھی مارے گئے تریسٹھ برس کی عمر میں۔



(٦٠٩٩) عَنْ جَرِيْرٍ اَنَّهٗ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ يَخْطُبُ فَقَالَ: مَاتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ وَاَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ وَاَنَا ابْنُ ثَلَاثٍ وَّسِتِّيْنَ. [راجع:٦٠٩٨]

جریر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے سنا معاویہ بن ابی سفیان کو خطبہ پڑ ہوئے وہ کہتے تھے: رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی تریسٹھ برس کی عمر میں، اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بھی تریسٹھ برس کی عمر میں اور عمر رضی اللہ عنہ نے بھی اسی عمر میں، اور میں بھی اب تریسٹھ برس کا ہوں (تو مجھے بھی توقع ہے کہ اسی سال میں مروں اور ان کی موافقت حاصل کروں اور ان کو موافقت نہ مل سکی، اور وہ اسی برس تک زندہ رہے اور ٦٠ ہجری میں انہوں نے انتقال کیا)۔



(٦١٠٠) عَنْ مَوْلٰى بَنِيْ هَاشِمٍ قَالَ: سَاَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ: كَمْ اَتٰى لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَ مَاتَ؟ فَقَالَ: مَا كُنْتُ اَحْسِبُ مِثْلَكَ مِنْ قَوْمِهٖ يَخْفٰى عَلَيْهِ ذٰلِكَ قَالَ: قُلْتُ: اِنِّيْ سَاَلْتُ النَّاسَ فَاخْتَلَفُوْا عَلَيَّ فَاَحْبَبْتُ اَنْ اَعْلَمَ قَوْلَكَ فِيْهِ قَالَ: اَتَحْسِبُ قَالَ: قُلْتُ: نَعَمْ قَالَ: اَمْسِكْ اَرْبَعِيْنَ بُعِثَ اِلَيْهَا خَمْسَ عَشْرَةَ بِمَكَّةَ يَاْمَنُ وَيَخَافُ وَعَشْرَ مِنْ مُهَاجَرِهٖ اِلَى الْمَدِيْنَةِ. [ترمذی:٣٦٥٠، ٣٦٥١]

عمار سے روایت ہے جو بنی ہاشم کا مولیٰ تھا میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے پوچھا: جب رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تو آپ کتنے برس کے تھے، انہوں نے کہا میں نہیں سمجھتا تھا کہ تم آپ ہی کی قوم سے ہو کر اتنی بات نہ جانتے ہو گے، میں نے کہا: میں نے لوگوں سے پوچھا انہوں نے اختلاف کیا تو مجھے بہتر معلوم ہوا تمہارا قول سننا اس باب میں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا: تم حساب جانتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں۔ انہوں نے کہا: اچھا چالیس کو یاد رکھو اس وقت آپ پیغمبر ہوئے اب پندرہ اور جوڑو جب تک آپ مکہ میں رہے کبھی امن کے ساتھ اور کبھی ڈر کے ساتھ۔ اب دس اور جوڑو مدینہ میں ہجرت کے بعد (تو سب ملا کر پینسٹھ سال ہوتے ہیں)۔

(٦١٠١) عَنْ شُعْبَةَ عَنْ يُوْنُسَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ يَزِيْدَ بْنِ زُرَيْعٍ. [راجع:٦١٠٠]

شعبہ نے یونس سے انہی اسناد کے تحت یزید بن زریع کی طرح حدیث بیان کی ہے۔

(٦١٠٢) عَنْ عَمَّارٍ مَوْلٰى بَنِيْ هَاشِمٍ قَالَ: حَدَّثَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تُوُفِّيَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَّسِتِّيْنَ. [راجع:٦١٠٠]

عمار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، مجھ سے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی ٦٥ برس کی عمر میں۔



(٦١٠٣) عَنْ خَالِدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ. [راجع:٦١٠٠]

خالد سے انہی اسناد کے ساتھ مروی ہے۔



(٦١٠٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: اَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَكَّةَ خَمْسَ عَشْرَةَ سَنَةً

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مکہ میں رہے پندرہ برس تک۔ آواز سنتے تھے (فرشتوں کی) اور روشنی دیکھتے تھے (فرشتوں کی

يَسْمَعُ الصَّوْتَ وَيَرَى الضَّوْءَ سَبْعَ سِنِينَ وَلَا يَرَى شَيْئًا وَثَمَانَ سِنِينَ يُوحَى إِلَيْهِ وَأَقَامَ بِالْمَدِينَةِ عَشْرًا. [راجع: ٦١٠٠]

یا اللہ کی آیات کی) لیکن سات برس تک۔ کوئی صورت نہیں دیکھتے تھے، پھر آٹھ برس تک وحی آیا کرتی اور دس برس مدینہ میں رہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي أَسْمَائِهِ ﷺ.

## باب: آپ ﷺ کے اسمائے مبارک کا بیان۔

(٦١٠٥) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَنَا أَحْمَدُ وَأَنَا الْمَاحِي الَّذِي يُمْحَى بِيَ الْكُفْرُ وَأَنَا الْحَاشِرُ الَّذِي يُحْشَرُ النَّاسُ عَلَى عَقِبِيْ وَأَنَا الْعَاقِبُ)) وَالْعَاقِبُ الَّذِي لَيْسَ بَعْدَهُ نَبِيٌّ.

[بخاري: ٣٥٣٢، ٤٨٩٦؛ ترمذي: ٢٨٤٠]

جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں محمد ﷺ ہوں (یعنی سراپا ہوا اچھی خصلتوں والا) اور احمد ﷺ ہوں اور ماحی یعنی میری وجہ سے اللہ تعالیٰ کفر کو مٹائے گا اور حاشر ہوں یعنی حشر کیے جائیں گے لوگ میرے قدم پر (یعنی میری نبوت پر کیونکہ میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا) اور عاقب ہوں۔'' یعنی میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: ان ناموں کے سوا آپ ﷺ کے اور بھی نام ہیں، ابن عربی نے احوذی شرح ترمذی میں بعض علما سے نقل کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہزار نام ہیں اور رسول اللہ ﷺ کے بھی ہزار نام ہیں۔

(٦١٠٦) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ قَالَ: ((إِنَّ لِي أَسْمَاءً أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَنَا أَحْمَدُ وَأَنَا الْمَاحِي الَّذِي يَمْحُو اللَّهُ بِيَ الْكُفْرَ وَأَنَا الْحَاشِرُ الَّذِي يُحْشَرُ النَّاسُ عَلَى قَدَمَيَّ وَأَنَا الْعَاقِبُ الَّذِي لَيْسَ بَعْدَهُ أَحَدٌ)) وَقَدْ سَمَّاهُ اللَّهُ رَءُوفًا رَّحِيمًا. [راجع: ٦١٠٥]

جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے کئی نام ہیں، محمد ﷺ، احمد ﷺ، اور ماحی، میری وجہ سے اللہ تعالیٰ کفر کو محو کرے گا اور میں حاشر ہوں لوگ میرے دین پر اٹھیں گے اور میں عاقب ہوں، یعنی میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہے۔'' اور اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کا نام رؤف اور رحیم رکھا۔

○ ○ ○ ○

(٦١٠٧) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهَذَا الْإِسْنَادِ وَفِي حَدِيثِ شُعَيْبٍ وَمَعْمَرٍ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ وَفِي حَدِيثِ مَعْمَرٍ قَالَ: قُلْتُ لِلزُّهْرِيِّ: وَمَا الْعَاقِبُ؟ قَالَ: الَّذِي لَيْسَ بَعْدَهُ نَبِيٌّ وَفِي حَدِيثِ مَعْمَرٍ وَعُقَيْلٍ: الْكَفَرَةَ وَفِي حَدِيثِ شُعَيْبٍ: الْكُفْرَ. [راجع: ٦١٠٥]

زہری سے انہی اسناد کے ساتھ مروی ہے۔ اور شعیب و معمر کی حدیث میں ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا۔ حدیث میں ہے کہ میں نے زہری سے کہا: عاقب کے کیا معنی ہیں؟ انہوں نے جواب دیا: وہ ذات جس کے بعد کوئی نبی نہ ہو۔ اور حدیث معمر و عقیل میں الفاظ کا اختلاف ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٠٨) عَنْ أَبِي مُوسَى الْأَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ يُسَمِّي لَنَا نَفْسَهُ أَسْمَاءً فَقَالَ: ((أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَحْمَدُ وَالْمُقَفِّي وَالْحَاشِرُ وَنَبِيُّ التَّوْبَةِ وَنَبِيُّ الرَّحْمَةِ)).

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اپنے کئی نام ہم سے بیان کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں محمد ﷺ ہوں اور احمد ﷺ اور مقفی (یعنی عاقب) اور حاشر اور نبی التوبۃ اور نبی الرحمۃ۔'' (کیوں کہ توبہ اور رحمت کو آپ ﷺ ساتھ لے کر آئے)۔

## بَابُ عِلْمِهِ ﷺ بِاللّٰهِ تَعَالٰى وَشِدَّةِ خَشْيَتِهِ.

## باب: آپ ﷺ اللہ کو خوب جانتے تھے اور اللہ سے بہت ڈرتے تھے۔

(٦١٠٩) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَمْرًا فَتَرَخَّصَ فِيْهِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ نَاسًا مِنْ اَصْحَابِهٖ فَكَاَنَّهُمْ كَرِهُوْهُ وَتَنَزَّهُوْا عَنْهُ فَبَلَغَهُ ذٰلِكَ فَقَامَ خَطِيْبًا فَقَالَ: ((مَا بَالُ رِجَالٍ بَلَغَهُمْ عَنِّيْ اَمْرٌ تَرَخَّصْتُ فِيْهِ فَكَرِهُوْهُ وَتَنَزَّهُوْا عَنْهُ فَوَاللّٰهِ! لَاَنَا اَعْلَمُهُمْ بِاللّٰهِ وَاَشَدُّهُمْ لَهٗ خَشْيَةً)).

[بخاري:٦١٠١، ٧٣٠١]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک کام کیا اور اس کو جائز رکھا۔ یہ خبر آپ ﷺ کے بعض صحابہ کو پہنچی، انہوں نے اس کام کو برا جانا اور اس سے بچے۔ آپ ﷺ کو معلوم ہوا تو کھڑے ہوئے خطبہ پڑھنے کو اور فرمایا: ”کیا حال ہے لوگوں کا ان کو خبر پہنچی کہ میں نے ایک کام کی اجازت دی، پھر انہوں نے اس کو برا جانا اور اس سے بچے، اللہ کی قسم میں تو سب سے زیادہ اللہ کو جانتا ہوں، اور سب سے زیادہ اللہ سے ڈرتا ہوں۔“ (تو میری پیروی کرنا، اور میری راہ پر چلنا یہی تقویٰ اور پرہیز گاری ہے، اور بے فائدہ نفس پر بار ڈالنا اور مباح سے بچنا اس کی اباحت میں شک کرنا منع ہے)۔



(٦١١٠) عَنِ الْاَعْمَشِ بِاِسْنَادِ جَرِيْرٍ نَحْوَ حَدِيْثِهٖ. [راجع:٦١٠٩]

اعمش سے جریر کی سند کے موافق اسی طرح کی حدیث مروی ہے۔



(٦١١١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: رَخَّصَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ اَمْرٍ فَتَنَزَّهَ عَنْهُ نَاسٌ مِنَ النَّاسِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ ﷺ فَغَضِبَ حَتّٰى بَانَ الْغَضَبُ فِيْ وَجْهِهٖ ثُمَّ قَالَ: ((مَا بَالُ اَقْوَامٍ يَرْغَبُوْنَ عَمَّا رُخِّصَ لِيْ فِيْهِ فَوَاللّٰهِ لَاَنَا اَعْلَمُهُمْ بِاللّٰهِ وَاَشَدُّهُمْ لَهٗ خَشْيَةً)).

[راجع:٦١٠٩]

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے کسی کام کے کرنے کے بارے میں رخصت عطا فرمائی۔ تو لوگوں (صحابہ رضی اللہ عنہم) میں سے کچھ لوگ اس سے بچنے لگے۔ جب یہ بات نبی اکرم ﷺ تک پہنچی تو آپ ﷺ غصہ میں آ گئے یہاں تک کہ آپ کے چہرۂ اقدس پر غصہ کے اثرات نمایاں ہو گئے۔ پھر آپ نے فرمایا: ”ان لوگوں کا کیا حال ہے کہ جس کام کے کرنے کی میں اجازت دیتا ہوں وہ لوگ اس سے اعراض کرتے ہیں، اللہ کی قسم! میں سب سے زیادہ اللہ کو جانتا ہوں اور میں ہی سب سے زیادہ اس سے ڈرنے والا ہوں۔“



## بَابُ وُجُوْبِ اتِّبَاعِهٖ ﷺ.

## باب: رسول اللہ ﷺ کی پیروی کرنا واجب ہے۔

(٦١١٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ خَاصَمَ الزُّبَيْرَ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ شِرَاجِ الْحَرَّةِ الَّتِيْ يَسْقُوْنَ بِهَا النَّخْلَ فَقَالَ الْاَنْصَارِيُّ: سَرِّحِ الْمَاءَ يَمُرُّ فَاَبٰى عَلَيْهِمْ فَاخْتَصَمُوْا عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ

عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک انصاری نے جھگڑا کیا زبیر رضی اللہ عنہ سے (جو آپ ﷺ کے پھوپھی زاد بھائی تھے) رسول اللہ ﷺ کے سامنے حرہ کے موہرے میں (حرہ کہتے ہیں کالے پتھر والی زمین کو) جس سے پانی دیتے تھے کھجور کے درختوں کو۔ انصاری نے کہا: پانی کو چھوڑ دے بہتا رہے، زبیر رضی اللہ عنہ نے نہ مانا، آخر سب نے جھگڑا کیا

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِلزُّبَيْرِ: ((اسْقِ يَا زُبَيْرُ! ثُمَّ اَرْسِلِ الْمَآءَ اِلٰى جَارِكَ)) فَغَضِبَ الْاَنْصَارِيُّ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَنْ كَانَ ابْنَ عَمَّتِكَ فَتَلَوَّنَ وَجْهُ نَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قَالَ: ((يَازُبَيْرُ! اسْقِ ثُمَّ احْبِسِ الْمَآءَ حَتّٰى يَرْجِعَ اِلَى الْجَدْرِ)) فَقَالَ الزُّبَيْرُ: وَاللّٰهِ! اِنِّيْ لَاَحْسِبُ هٰذِهِ الْاٰيَةَ نَزَلَتْ فِيْ ذٰلِكَ: ﴿فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ﴾. [٤/ النساء:٦٥]

[بخاری: ۲۳۵۹ ، ۲۳۶۰؛ ابوداود: ۳۶۳۷؛ ترمذی: ۱۳۶۳ ، ۳۰۲۷؛ نسائی: ۵۴۳۱؛ ابن ماجہ: ۱۵]

رسول اللہ ﷺ کے سامنے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: زبیر رضی اللہ عنہ سے ’’اے زبیر رضی اللہ عنہ تو اپنے درختوں کو پانی پلا لے، پھر پانی کو چھوڑ دے اپنے ہمسائے کی طرف۔ یہ سن کر انصاری غصہ ہوا اور کہنے لگا: یارسول اللہ ﷺ! زبیر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے پھوپھی کے بیٹے تھے، (اس وجہ سے آپ ﷺ نے ان کی رعایت کی) یہ سن کر آپ ﷺ کے چہرے مبارک کا رنگ بدل گیا اور آپ ﷺ نے فرمایا: ’’اے زبیر رضی اللہ عنہ اپنے درختوں کو پانی پلا، پھر پانی کو روک لے یہاں تک کہ وہ منڈیروں تک چڑھ جائے۔‘‘ زبیر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں سمجھتا ہوں قسم اللہ کی یہ آیت اسی باب میں اتری ﴿فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ﴾ [۴/النساء:۶۵] اخیر تک۔

فائدہ: یعنی اللہ کی قسم وہ مومن نہ ہوں گے جب تک تجھ کو حاکم نہ بنا دیں گے اپنے جھگڑوں میں، پھر جو تو فیصلہ کر دے اس سے رنج نہ کریں اور مان لیں، پہلے آپ ﷺ نے زبیر کو یہ حکم دیا کہ اپنے درختوں کو پانی پلا کر پانی چھوڑ دے، یہ حکم زبیر رضی اللہ عنہ کے حق کو پورا نہیں دلاتا تھا، بلکہ انصاری کی رعایت منظور تھی، اور آپ ﷺ جانتے تھے کہ زبیر رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے فرمانے سے اپنے اس حق کو چھوڑنے پر اور ہمسایہ کے سلوک کرنے پر راضی ہو جائیں گے، لیکن جب انصاری نے بے ادبی کی اور اس احسان کو نہ مانا تو آپ ﷺ نے قاعدہ کا حکم دے دیا، وہ حکم یہ ہے کہ جس کی زمین اوپر کی ہو وہ اپنے باغ میں اتنا پانی بھر لے کہ منڈیروں تک آ جائے، پھر نشیب والے کی طرف پانی کو چھوڑ دے، اس لیے کہ نشیب کے حصہ میں تو پانی ضرور جمع ہوگا۔

علما نے کہا کہ اس انصاری نے جو کلمہ کہا اگر اب کوئی ایسا کلمہ کہے آپ ﷺ کی نسبت تو کافر ہو جائے گا اور اس کا قتل واجب ہوگا، لیکن آپ ﷺ نے اس انصاری کو سزا نہ دی۔ اس لئے کہ شروع زمانہ تھا، اور آپ ﷺ صبر کرتے تھے منافقوں کی ایذا رسانی پر، اور فرماتے تھے لوگ یہ نہ کہیں کہ محمد ﷺ اپنے اصحاب کو قتل کرتے ہیں۔

اور داؤدی نے کہا: یہ شخص منافق تھا۔ بہر حال آیت قرآن سے یہ نکلا کہ جب تک رسول اللہ ﷺ کی حدیث کو اپنے جھگڑوں کا فیصلہ قرار نہ دیں گے اور حدیث سے جو ثابت ہو اس کو خوشی سے مان نہ لیں گے، اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتے، معاذ اللہ! ان لوگوں کا کیا حال ہوگا جو حدیث صحیح دیکھتے ہوئے اس کو نہ مانیں اور کسی مولوی یا مجتہد کے قول کی پیروی کریں وہ نص قرآنی سے مومن نہیں ہیں۔

## بَابُ كَرَاهَةِ اِكْثَارِ السُّؤَالِ مِنْ غَيْرِ ضَرُوْرَةٍ.

## باب: بلاضرورت مسئلے پوچھنا منع ہے۔

(٦١١٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَا نَهَيْتُكُمْ عَنْهُ فَاجْتَنِبُوْهُ وَمَا اَمَرْتُكُمْ بِهٖ فَافْعَلُوْا مِنْهُ مَا اسْتَطَعْتُمْ فَاِنَّمَا اَهْلَكَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَثْرَةُ مَسَائِلِهِمْ وَاخْتِلَافُهُمْ عَلٰى اَنْبِيَآئِهِمْ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ’’میں جس کام سے تم کو منع کر دوں اس سے باز رہو، اور جس کام کا حکم کروں اس کو بجا لاؤ جہاں تک تم سے ہو سکے، کیوں کہ تم سے پہلے لوگ تباہ ہو گئے بہت پوچھنے سے اور اختلاف کرنے سے اپنے پیغمبروں پر۔‘‘

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: بے ضرورت سوال کرنے سے آپ ﷺ نے منع فرمایا کئی مصلحتوں سے، ایک تو یہ کہ سوال کی وجہ سے بعض چیز حرام ہو جاتی ہے، اور لوگوں کو تکلیف ہوتی ہے، دوسرے یہ کہ بعض وقت جواب ایسا ملتا جو پوچھنے والے کو ناگوار ہوتا، تیسرے یہ کہ بہت پوچھنے سے پیغمبر کو تکلیف ہوتی اور پیغمبر کو ایذا دینا حرام اور باعث ہلاکت ہے، البتہ ضرورت کے وقت سوال درست ہے۔

(٦١١٤) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ سَوَاءً.

ابن شہاب سے انہی اسناد کے تحت ملتی جلتی حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١١٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ ((ذَرُوْنِيْ مَا تَرَكْتُكُمْ)) وَ فِيْ حَدِيْثِ هَمَّامٍ ((مَا تُرِكْتُمْ فَاِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ)) ثُمَّ ذَكَرُوْا نَحْوَ حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدٍ وَاَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ.

ترجمہ وہی جواد پر گزرا اس میں یہ ہے کہ جو میں چھوڑ دوں، یعنی اس کا ذکر نہ کروں تم بھی اس کا ذکر نہ کرو۔

○ ○ ○ ○

(٦١١٦) عَنْ سَعْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اَعْظَمَ الْمُسْلِمِيْنَ فِي الْمُسْلِمِيْنَ جُرْمًا مَنْ سَأَلَ عَنْ شَيْءٍ لَّمْ يُحَرَّمْ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ فَحُرِّمَ عَلَيْهِمْ مِّنْ اَجْلِ مَسْئَلَتِهِ)).

[بخاري:٧٢٨٩؛ ابوداود:٤٦١٠]

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سب سے بڑا مسلمانوں میں قصور اس مسلمان کا ہے جس نے کوئی بات پوچھی وہ حرام نہ تھی، لیکن اس کے پوچھنے کی وجہ سے حرام ہوگئی۔

○ ○ ○ ○

(٦١١٧) عَنْ سَعْدٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَعْظَمُ الْمُسْلِمِيْنَ فِي الْمُسْلِمِيْنَ جُرْمًا مَّنْ سَأَلَ عَنْ اَمْرٍ لَمْ يُحَرَّمْ فَحُرِّمَ عَلَى النَّاسِ مِنْ اَجْلِ مَسْئَلَتِهِ)). [راجع:٦١١٦]

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مسلمانوں میں سب سے زیادہ قصور اس مسلمان کا ہے جس نے کسی کام کے متعلق سوال کیا اور وہ حرام نہ تھا لیکن اس کے پوچھنے کی وجہ سے حرام ہوگیا۔

○ ○ ○ ○

(٦١١٨) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ مَعْمَرٍ: ((رَجُلٌ سَأَلَ عَنْ شَيْءٍ وَنَقَّرَ عَنْهُ)) وَقَالَ فِيْ حَدِيْثِ يُوْنُسَ: عَامِرِ ابْنِ سَعْدٍ اَنَّهُ سَمِعَ سَعْدًا. [راجع:٦١١٦]

زہری سے انہی اسناد کے تحت مروی ہے اور حدیث معمر میں ہے کہ ''وہ شخص جس نے کوئی بات پوچھی اور موشگافی کی۔'' اور حدیث یونس میں عامر بن سعد سے مروی ہے کہ اس نے سعد رضی اللہ عنہ سے سنا۔

○ ○ ○ ○

(٦١١٩) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: بَلَغَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ اَصْحَابِهٖ شَيْءٌ فَخَطَبَ فَقَالَ: ((عُرِضَتْ عَلَيَّ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ فَلَمْ اَرَ كَالْيَوْمِ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ وَلَوْ تَعْلَمُوْنَ مَا اَعْلَمُ لَضَحِكْتُمْ قَلِيْلًا وَلَبَكَيْتُمْ كَثِيْرًا)) قَالَ: فَمَا اَتٰى عَلَى اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَوْمٌ اَشَدُّ مِنْهُ قَالَ: غَطَّوْا رُءُوْسَهُمْ وَلَهُمْ حَنِيْنٌ قَالَ: فَقَامَ عُمَرُ قَالَ: رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْاِسْلَامِ

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے اپنے اصحاب کی کوئی بات سنی (جو بری تھی) آپ ﷺ نے خطبہ پڑھا فرمایا: ''سامنے لائی گئی میرے جنت اور دوزخ، تو میں نے آج کی سی بہتری اور آج کی سی برائی کبھی نہیں دیکھی (یعنی جنت میں بھلائی اور دوزخ میں برائی) اور اگر تم جانتے ہوتے جو میں جانتا ہوں البتہ کم ہنستے اور بہت رویا کرتے، انس رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ﷺ کے اصحاب پر اس دن سے زیادہ کوئی سخت دن نہیں گزرا، انہوں نے اپنے سروں کو چھپالیا، اور رونے کی آواز ان میں سے نکلنے لگی، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور کہا: راضی ہوئے ہم

دِيْنًا وَبِمُحَمَّدٍ نَبِيًّا قَالَ: فَقَامَ ذٰلِكَ الرَّجُلُ فَقَالَ: مَنْ اَبِيْ؟ قَالَ: ((اَبُوْكَ فُلَانٌ)) فَنَزَلَتْ: ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْئَلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ اِنْ تُبْدَلَكُمْ تَسُؤْكُمْ﴾. [٥/ المائدة:١٠١]

[بخاری:٤٦٢١، ٦٤٨٦، ٧٢٩٥]

اللہ کے رب ہونے پر اور اسلام کے دین ہونے پر اور محمد ﷺ کے نبی ہونے پر، ایک شخص اٹھا اور کہنے لگا: میرا باپ کون تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ فلاں شخص تھا اس کا نام بتا دیا۔'' تب یہ آیت اتری: ''اے ایمان والو! مت پوچھو ایسی باتیں اگر وہ کھلیں تو تم کو بری لگیں۔''



(٦١٢٠) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! مَنْ اَبِيْ قَالَ: ((اَبُوْكَ فُلَانٌ)) وَنَزَلَتْ ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْئَلُوْا عَنْ اَشْيَآءَ اِنْ تُبْدَلَكُمْ تَسُؤْكُمْ﴾ تَمَامَ الْاٰيَةِ.

[راجع:٦١١٩]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! میرا باپ کون تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ فلاں شخص تھا، تب یہ آیت اتری: ''اے ایمان والو! ایسی چیزیں مت پوچھو جن کے کھلنے سے تم کو برا معلوم ہو۔''



(٦١٢١) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَرَجَ حِيْنَ زَاغَتِ الشَّمْسُ فَصَلّٰى لَهُمْ صَلَاةَ الظُّهْرِ فَلَمَّا سَلَّمَ قَامَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَذَكَرَ السَّاعَةَ وَ ذَكَرَ اَنَّ قَبْلَهَا اُمُوْرًا عِظَامًا ثُمَّ قَالَ: ((مَنْ اَحَبَّ اَنْ يَّسْئَلَنِيْ عَنْ شَيْءٍ فَلْيَسْاَلْنِيْ عَنْهُ فَوَاللّٰهِ! لَا تَسْاَلُوْنِيْ عَنْ شَيْءٍ اِلَّا اَخْبَرْتُكُمْ بِهٖ مَادُمْتُ فِيْ مَقَامِيْ هٰذَا)).

قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ ﷺ فَاَكْثَرَ النَّاسُ الْبُكَاءَ حِيْنَ سَمِعُوْا ذٰلِكَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَ اَكْثَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يَّقُوْلَ: ((سَلُوْنِيْ)) فَقَامَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ حُذَافَةَ فَقَالَ: مَنْ اَبِيْ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((اَبُوْكَ حُذَافَةُ)) فَلَمَّا اَكْثَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ اَنْ يَّقُوْلَ: ((سَلُوْنِيْ)) بَرَكَ عُمَرُ فَقَالَ: رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا قَالَ: فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حِيْنَ قَالَ عُمَرُ ذٰلِكَ. قَالَ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَوْلٰى وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ! لَقَدْ عُرِضَتْ عَلَيَّ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ اٰنِفًا

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ آفتاب ڈھلے پر باہر تشریف لائے اور ظہر کی نماز پڑھائی، جب سلام پھیرا تو منبر پر کھڑے ہوئے اور قیامت کا بیان کیا اور فرمایا کہ قیامت سے پہلے کئی باتیں بڑی بڑی ظاہر ہوں گی، پھر فرمایا: ''جو کوئی مجھ سے کچھ پوچھنا چاہے وہ پوچھ لے قسم اللہ کی جو بات تم مجھ سے پوچھو گے میں تم کو بتا دوں گا جب تک اس جگہ میں ہوں۔'' (نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: آپ ﷺ وحی سے بتلاتے، کیوں کہ غیب کا علم آپ ﷺ کو نہیں تھا جب تک اللہ نہ بتلا دے)۔

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ سن کر لوگوں نے بہت رونا شروع کیا، اور آپ ﷺ نے فرمانا شروع کیا پوچھو مجھ سے، آخر عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے، اور کہنے لگے یا رسول اللہ! میرا باپ کون تھا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ حذافہ رضی اللہ عنہ تھا۔'' جب آپ ﷺ بہت فرمانے لگے پوچھو مجھ سے (شاید آپ ﷺ کو غصہ آ گیا لوگوں کے بہت پوچھنے سے) تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیٹھ کر بولے: راضی ہوئے ہم اللہ تعالیٰ کے رب ہونے سے اور اسلام کے دین ہونے سے اور حضرت محمد ﷺ کے رسول ہونے سے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے آپ ﷺ نے یہ سنا تو چپ ہو رہے، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''آفت قریب ہے قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد ﷺ کی جان ہے ابھی لائی گئیں میرے سامنے جنت اور دوزخ اس دیوار کے کونے میں تو میں نے آج کی سی نہ بھلائی دیکھی نہ

فِي عُرُضِ هٰذَا الْحَائِطِ فَلَمْ اَرَ كَالْيَوْمِ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ)) قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُاللّٰهِ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ قَالَ: قَالَتْ اُمُّ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُذَافَةَ: لِعَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُذَافَةَ مَا سَمِعْتُ بِابْنٍ قَطُّ اَعَقَّ مِنْكَ؟ اَاَمِنْتَ اَنْ تَكُوْنَ اُمُّكَ قَدْ قَارَفَتْ بَعْضَ مَا تُقَارِفُ نِسَآءُ اَهْلِ الْجَاهِلِيَّةِ فَتَفْضَحَهَا عَلٰى اَعْيُنِ النَّاسِ؟ قَالَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ حُذَافَةَ: وَاللّٰهِ! لَوْ اَلْحَقَنِيْ بِعَبْدٍ اَسْوَدَ لَلَحِقْتُهُ.

برائی دیکھی ، ابن شہاب نے کہا: مجھ سے عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا، عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ کی ماں نے ان سے کہا: میں نے کوئی بیٹا تجھ سے زیادہ نافرمان نہیں سنا کیا تو بے ڈر ہے اس بات سے کہ تیری ماں نے بھی وہی گناہ کیا ہو جیسے جاہلیت کی عورتیں کیا کرتی تھیں پھر تو اس کو رسوا کرے لوگوں کی نگاہ میں ۔ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ کی قسم اگر میرا ناتا ایک حبشی غلام سے لگایا جاتا تو میں اسی سے لگ جاتا ( گو زنا سے نسب ثابت نہیں ہوتا پر شاید عبداللہ رضی اللہ عنہ کو یہ امر معلوم نہ ہوا)۔



(٦١٢٢) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَحَدِيْثِ عُبَيْدِاللّٰهِ مَعَهُ غَيْرَ اَنَّ شُعَيْبًا قَالَ عَنِ الزُّهْرِيِّ: قَالَ: اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُاللّٰهِ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِيْ رَجُلٌ مِنْ اَهْلِ الْعِلْمِ اَنَّ اُمَّ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ حُذَافَةَ قَالَتْ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يُوْنُسَ. [بخاری: ٩٣، ٥٤٠، ٧٢٩٤]

انس رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے اسی طرح کی حدیث بیان کرتے ہیں اور زہری نے کہا کہ مجھے عبیداللہ بن عبداللہ نے خبر دی کہ مجھے اہل علم میں سے ایک آدمی نے بیان کیا ہے۔



(٦١٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّاسَ سَاَلُوْا نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى اَحْفَوْهُ بِالْمَسْئَلَةِ فَخَرَجَ ذَاتَ يَوْمٍ فَصَعِدَ الْمِنْبَرَ فَقَالَ: ((سَلُوْنِيْ وَلَا تَسَاَلُوْنِيْ عَنْ شَيْءٍ اِلَّا بَيَّنْتُهُ لَكُمْ)) فَلَمَّا سَمِعَ ذٰلِكَ الْقَوْمُ اَرَمُّوْا وَرَهِبُوْا اَنْ يَّكُوْنَ بَيْنَ يَدَيْ اَمْرٍ قَدْ حَضَرَ قَالَ اَنَسٌ رضی اللہ عنہ: فَجَعَلْتُ اَلْتَفِتُ يَمِيْنًا وَشِمَالًا فَاِذَا كُلُّ رَجُلٍ لَافٌّ رَاْسَهُ فِيْ ثَوْبِهٖ يَبْكِيْ فَاَنْشَاَ رَجُلٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ كَانَ يُلَاحٰى فَيُدْعٰى لِغَيْرِ اَبِيْهِ فَقَالَ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ مَنْ اَبِيْ؟ قَالَ: ((اَبُوْكَ حُذَافَةُ)) ثُمَّ اَنْشَاَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ ﷺ رَسُوْلًا عَائِذًا بِاللّٰهِ مِنْ سُوْءِ الْفِتَنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ:

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' لوگوں نے آپ ﷺ سے پوچھنا شروع کیا یہاں تک کہ آپ ﷺ کو تنگ کر دیا، ایک دن آپ ﷺ باہر تشریف لائے اور منبر پر چڑھ گئے پھر فرمایا: ''پوچھو مجھ سے، جو بات تم مجھ سے پوچھو گے میں اس کو بیان کر دوں گا۔'' جب لوگوں نے یہ سنا خاموش ہو رہے اور ڈرے کہیں کوئی بات آنے والی نہ ہو (یعنی اگر پوچھیں اور اللہ کا عذاب آنے والا ہو تو ہلاک ہو جائیں) انس رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے دائیں بائیں دیکھنا شروع کیا تو ہر شخص اپنا سر کپڑے میں لپیٹے رو رہا ہے، آخر ایک شخص نے شروع کیا مسجد میں جس سے لوگ جھگڑے تھے (اور اس کو دوسرے کا نطفہ کہتے تھے) اس کو پکارتے تھے اور کسی کا بیٹا کہہ کر اس کے باپ کے سوا، اس نے عرض کیا' اے نبی اللہ کے میرا باپ کون ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ حذافہ ہے۔'' پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جرأت کی اور عرض کیا: ہم راضی ہیں اللہ کے رب ہونے پر اور اسلام کے دین ہونے پر اور محمد ﷺ کے نبی ہونے پر اور پناہ مانگتے ہیں اللہ کی فتنوں کی برائی سے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

((لَمْ اَرَ كَالْيَوْمِ قَطُّ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ اِنِّيْ صُوِّرَتْ لِيَ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ فَرَاَيْتُهُمَا دُوْنَ هٰذَا الْحَائِطِ)).

''میں نے آج کی طرح برائی اور بھلائی کبھی نہیں دیکھی جنت اور دوزخ دونوں کی شکل میرے سامنے لائی گئی، میں نے ان دونوں کو اس دیوار کے پاس دیکھا۔''

[بخاری:۷۰۸۹]

○ ○ ○ ○

(٦١٢٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ بِهٰذِهِ الْقِصَّةِ.

انس رضی اللہ عنہ سے بھی اسی طرح مروی ہے۔

[بخاری:۶۳۶۲، ۷۰۸۹]

○ ○ ○ ○

(٦١٢٥) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رضی اللہ عنہ قَالَ: سُئِلَ النَّبِيُّ ﷺ عَنْ اَشْيَاءَ كَرِهَهَا فَلَمَّا اُكْثِرَ عَلَيْهِ غَضِبَ ثُمَّ قَالَ لِلنَّاسِ: ((سَلُوْنِيْ عَمَّا شِئْتُمْ)). فَقَالَ رَجُلٌ: مَنْ اَبِيْ؟ قَالَ: ((اَبُوْكَ حُذَافَةُ)) فَقَامَ اٰخَرُ فَقَالَ: مَنْ اَبِيْ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَبُوْكَ سَالِمٌ)) مَوْلٰى شَيْبَةَ فَلَمَّا رَاٰى عُمَرُ مَا فِيْ وَجْهِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنَ الْغَضَبِ قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّا نَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ وَ فِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ كُرَيْبٍ: قَالَ: مَنْ اَبِيْ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((اَبُوْكَ سَالِمٌ مَوْلٰى شَيْبَةَ)).

ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ سے ایسی باتیں پوچھیں جو آپ ﷺ کو بری لگیں، جب لوگوں نے بہت پوچھا تو آپ ﷺ غصہ ہوئے پھر فرمایا: ''پوچھ لو مجھ سے جو تم چاہو۔'' ایک شخص بولا: میرے باپ کا کیا نام ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ حذافہ ہے۔'' پھر ایک دوسرا شخص اٹھا، اور کہنے لگا: میرا باپ کون ہے؟ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''تیرا باپ سالم ہے شیبہ کا مولیٰ۔'' جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کے چہرے پر غصہ دیکھا تو کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم توبہ کرتے ہیں اللہ کی طرف۔

[بخاری:۹۲، ۷۲۹۱]

○ ○ ○ ○

## بَابُ وُجُوْبِ امْتِثَالِ مَا قَالَهُ شَرْعًا دُوْنَ مَا ذَكَرَهُ مِنْ مَّعَايِشِ الدُّنْيَا عَلٰى سَبِيْلِ الرَّاْيِ.

## باب: آپ ﷺ جو شرع کا حکم دیں اس پر عمل کرنا واجب ہے اور جو بات دنیا کی معاش کی نسبت اپنی رائے سے فرمائیں اس پر عمل کرنا واجب نہیں۔

(٦١٢٦) عَنْ طَلْحَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَرَرْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِقَوْمٍ عَلٰى رُءُوْسِ النَّخْلِ فَقَالَ: ((مَا يَصْنَعُ هٰؤُلَاءِ؟)) فَقَالُوْا: يُلَقِّحُوْنَهُ يَجْعَلُوْنَ الذَّكَرَ فِي الْاُنْثٰى فَتَلَقَّحُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا اَظُنُّ يُغْنِيْ ذٰلِكَ شَيْئًا)) قَالَ: فَاُخْبِرُوْا بِذٰلِكَ فَتَرَكُوْهُ فَاُخْبِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِذٰلِكَ فَقَالَ: ((اِنْ كَانَ يَنْفَعُهُمْ

طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ گزرا کچھ لوگوں پر جو کھجور کے درختوں کے پاس تھے، آپ نے فرمایا: ''یہ لوگ کیا کرتے ہیں۔'' لوگوں نے عرض کیا' پیوند لگاتے ہیں، یعنی نر کو مادہ میں رکھتے ہیں وہ گابھہ ہو جاتی ہے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں سمجھتا ہوں اس میں کچھ فائدہ نہیں ہے''۔ یہ خبر ان لوگوں کو ہوئی انہوں نے پیوند کرنا چھوڑ دیا بعد اس کے رسول اللہ ﷺ کو یہ خبر پہنچی آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر اس میں ان کو فائدہ ہے تو وہ کریں، میں نے تو ایک خیال کیا تھا تو مت مؤاخذہ کرو

ذٰلِكَ فَلْيَصْنَعُوْهُ فَإِنِّيْ إِنَّمَا ظَنَنْتُ ظَنًّا فَلَا تُؤَاخِذُوْنِيْ بِالظَّنِّ وَلٰكِنْ إِذَا حَدَّثْتُكُمْ عَنِ اللّٰهِ شَيْئًا فَخُذُوْا بِهِ فَإِنِّيْ لَنْ أَكْذِبَ عَلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ)). [ابن ماجه:٢٤٧٠]

میرے خیال پر لیکن جب میں اللہ کی طرف سے کوئی حکم بیان کروں تو اس پر عمل کرو، اس لیے کہ میں اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بولنے والا نہیں۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: علما نے کہا ہے کہ آپ ﷺ کی رائے جو اپنی طرف سے ہو معاش کے کاموں میں اور لوگوں کی طرح ہے، اور اس میں کوئی نقص نہیں، اس لیے کہ آپ ﷺ کا اکثر وقت آخرت کی اصلاح اور اس کے فکر میں صرف ہوتا ہے جس میں آپ ﷺ کو فرصت نہ ہوتی دنیا کے کاموں میں زیادہ غور کرنے کی، اور مراد وہی رائے ہے جس میں آپ ﷺ تصریح کر دیں کہ یہ صرف رائے سے میں نے کہا ہے اور اس مقدمہ میں ہو جو دین کے احکام سے تعلق نہ رکھتا ہو، اور باقی جتنے اوامر و نواہی ہیں خواہ وہ دین سے متعلق ہوں یا دنیا سے ان سب کا اتباع واجب ہے۔

(٦١٢٧) عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ رضي الله عنه قَالَ: قَدِمَ النَّبِيُّ ﷺ الْمَدِيْنَةَ وَهُمْ يَأْبُرُوْنَ النَّخْلَ يَقُوْلُوْنَ يُلَقِّحُوْنَ النَّخْلَ فَقَالَ: ((مَا تَصْنَعُوْنَ؟)) قَالُوْا: كُنَّا نَصْنَعُهُ قَالَ: ((لَعَلَّكُمْ لَوْ لَمْ تَفْعَلُوْا كَانَ خَيْرًا)) قَالَ: فَتَرَكُوْهُ فَنَفَضَتْ أَوْ قَالَ: فَنَقَصَتْ قَالَ: فَذَكَرُوْا ذٰلِكَ لَهُ فَقَالَ: ((إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ إِذَا أَمَرْتُكُمْ بِشَيْءٍ مِّنْ دِيْنِكُمْ فَخُذُوْا بِهِ وَإِذَا أَمَرْتُكُمْ بِشَيْءٍ مِّنْ رَأْيٍ فَإِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ)). قَالَ عِكْرِمَةُ: أَوْ نَحْوَ هٰذَا. قَالَ الْمَعْقِرِيُّ: فَنَفَضَتْ وَلَمْ يَشُكَّ.

رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مدینہ میں تشریف لائے اور لوگ پیوند لگاتے تھے کھجور میں یعنی گابھہ کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "تم کیا کرتے ہو؟" انہوں نے کہا: ہم ایسا کرتے چلے آئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اگر تم یہ کام نہ کرو تو شاید بہتر ہوگا۔" انہوں نے گابھہ کرنا چھوڑ دیا۔ کھجور کم ہو گئی، لوگوں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ بیان کیا، آپ ﷺ نے فرمایا: "میں تو آدمی ہوں جب میں کوئی دین کی بات تم کو بتلاؤں تو اس پر چلو اور جب کوئی بات میں اپنی رائے سے کہوں تو آخر میں آدمی ہوں۔" (اور آدمی کی رائے ٹھیک بھی پڑتی ہے اور غلط بھی ہوتی ہے)۔

○ ○ ○ ○

(٦١٢٨) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ مَرَّ بِقَوْمٍ يُلَقِّحُوْنَ فَقَالَ: ((لَوْ لَمْ تَفْعَلُوْا لَصَلُحَ)) قَالَ: فَخَرَجَ شِيْصًا فَمَرَّ بِهِمْ فَقَالَ: ((مَا لِنَخْلِكُمْ؟)) قَالُوْا: قُلْتَ: كَذَا وَكَذَا قَالَ: ((أَنْتُمْ أَعْلَمُ بِأَمْرِ دُنْيَاكُمْ)). [ابن ماجه:٢٤٧١]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کچھ لوگوں پر گزرے جو گابھہ کر رہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اگر نہ کرو تو بہتر ہوگا۔" (انہوں نے نہ کیا) آخر کھجور خراب نکلی آپ ﷺ ادھر سے گزرے اور لوگوں سے پوچھا، تمہارے درختوں کو کیا ہوا؟ انہوں نے کہا: آپ ﷺ نے ایسا فرمایا تھا (کہ گابھہ نہ کرو ہم نے نہ کیا اس وجہ سے خراب کھجور نکلی) آپ ﷺ نے فرمایا: "تم اپنے دنیا کے کاموں کو مجھ سے زیادہ جانتے ہو۔"

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ: جس بات کا فائدہ ہو وہ کرو، بشرطیکہ شرع کی رو سے منع نہ ہو۔

## بَابُ فَضْلِ النَّظَرِ إِلَيْهِ ﷺ وَتَمَنِّيْهِ.

## باب: آپ ﷺ کے دیدار کی فضیلت اور اس کی تمنا کرنے کا بیان۔

(٦١٢٩) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "قسم اس کی

مَا حَدَّثَنَا أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ فِيْ يَدِهِ! لَيَأْتِيَنَّ عَلٰى أَحَدِكُمْ يَوْمٌ وَلَا يَرَانِيْ ثُمَّ لَأَنْ يَرَانِيَ أَحَبُّ إِلَيْهِ مِنْ أَهْلِهِ وَمَالِهِ مَعَهُمْ)).

قَالَ أَبُوْ إِسْحٰقَ: الْمَعْنٰى فِيْهِ عِنْدِيْ لَأَنْ يَرَانِيْ مَعَهُمْ أَحَبُّ إِلَيْهِ مِنْ أَهْلِهِ وَمَالِهِ وَهُوَ عِنْدِيْ مُقَدَّمٌ وَمُؤَخَّرٌ.

جس کے ہاتھ میں محمد ﷺ کی جان ہے! ایک زمانہ ایسا آئے گا جب تم مجھ کو دیکھ نہ سکو گے، اور میرا دیکھنا تم کو تمہارے بال بچوں اور مال سے زیادہ عزیز ہوگا۔'' (اس لیے میری صحبت غنیمت سمجھو، زندگی کا اعتبار نہیں، اور دین کی باتیں جلد سیکھ لو)۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضَائِلِ عِيْسٰى عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ.

## باب: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بزرگی کا بیان۔

(٦١٣٠) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((أَنَا أَوْلَى النَّاسِ بِابْنِ مَرْيَمَ، الْأَنْبِيَاءُ أَوْلَادُ عَلَّاتٍ وَلَيْسَ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُ نَبِيٌّ)). [ابوداود: ٤٦٧٥]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں سب سے زیادہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قریب ہوں، اور پیغمبر سب علاتی بھائی کی طرح ہیں، (کہ شریعت کے اصول ایک ہیں اور فروع میں اختلاف ہے) اور میرے اور ان کے بیچ میں کوئی نبی نہیں ہوا۔''

(٦١٣١) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَنَا أَوْلَى النَّاسِ بِعِيْسٰى، الْأَنْبِيَاءُ أَوْلَادُ عَلَّاتٍ وَلَيْسَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ عِيْسٰى نَبِيٌّ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں سب سے زیادہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قریب ہوں، اور پیغمبر سب علاتی بھائی کی طرح ہیں، (کہ شریعت کے اصول ایک ہیں اور فروع میں اختلاف ہے) اور میرے اور ان کے بیچ میں کوئی نبی نہیں ہوا۔''

(٦١٣٢) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَنَا أَوْلَى النَّاسِ بِعِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ فِي الْأُوْلٰى وَالْآخِرَةِ)) قَالُوْا: كَيْفَ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((الْأَنْبِيَاءُ إِخْوَةٌ مِنْ عَلَّاتٍ وَأُمَّهَاتُهُمْ شَتّٰى وَدِيْنُهُمْ وَاحِدٌ فَلَيْسَ بَيْنَنَا نَبِيٌّ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں سب سے زیادہ نزدیک ہوں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے دنیا اور آخرت دونوں جگہ میں''۔ لوگوں نے کہا: یا رسول اللہ! یہ کیسے؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''پیغمبر ایک باپ کے بیٹوں کی طرح ہیں (اور مائیں الگ الگ) دین ان کا ایک ہے اور میرے اور ان کے بیچ میں کوئی اور نبی نہیں ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٦١٣٣) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَا مِنْ مَّوْلُوْدٍ يُّوْلَدُ إِلَّا نَخَسَهُ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی بچہ ایسا نہیں جس کو شیطان کونچا نہ مارے وہ چلاتا ہے اس کے کونچنے سے مگر مریم

الشَّيْطَانُ فَيَسْتَهِلُّ صَارِخًا مِنْ نَخْسَةِ الشَّيْطَانِ إِلَّا ابْنَ مَرْيَمَ وَأُمَّهُ)) ثُمَّ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ: اقْرَءُوا إِنْ شِئْتُمْ ﴿وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ﴾. [۳/ ۱ ال عمران: ۳٦] [بخاری: ٤٥٤٨]

کا بچہ اور اس کی ماں مریم علیہا السلام (یعنی حضرت عیسیٰ اور حضرت مریم علیہما السلام کہ ان کو شیطان کو نچانہ دے سکا) پھر کہا: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اگر چاہو تم یہ آیت پڑھو (مریم علیہا السلام کی ماں اور عمران کی بی بی نے کہا) ﴿وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ وَ ذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ﴾ [۳/ال عمران: ۳٦] میں پناہ میں دیتی ہوں اس بچہ کو اور اس کی اولاد کو شیطان مردود سے۔



(٦١٣٤) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَ قَالَا: ((يَمَسُّهُ حِينَ يُولَدُ فَيَسْتَهِلُّ صَارِخًا مِنْ مَسَّةِ الشَّيْطَانِ إِيَّاهُ)) وَفِي حَدِيثِ شُعَيْبٍ: ((مِنْ مَسِّ الشَّيْطَانِ)).

زہری سے انہی اسناد کے تحت مروی ہے اور اس میں یہ ہے کہ ''جس وقت بچہ پیدا ہوتا ہے شیطان اس کو چھوتا ہے وہ روتا ہے چلا کر اس کے چھونے سے۔''



(٦١٣٥) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم أَنَّهُ قَالَ: ((كُلُّ بَنِي آدَمَ يَمَسُّهُ الشَّيْطَانُ يَوْمَ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ إِلَّا مَرْيَمَ وَابْنَهَا)).

[بخاری: ۳٤۳۱]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہر آدمی کو شیطان چھوتا ہے جس دن اس کی ماں اس کو جنتی ہے، مگر مریم علیہا السلام اور اس کے بیٹے کو شیطان نے نہیں چھوا۔''



(٦١٣٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((صِيَاحُ الْمَوْلُودِ حِينَ يَقَعُ نَزْغَةٌ مِنَ الشَّيْطَانِ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بچہ پیدا ہوتے وقت جو چلاتا ہے یہ ایک کونچا ہے شیطان کا۔''



(٦١٣٧) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُو هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَذَكَرَ أَحَادِيثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((رَأَى عِيسَى بْنُ مَرْيَمَ علیہ السلام رَجُلًا يَسْرِقُ فَقَالَ لَهُ عِيسَى علیہ السلام: سَرَقْتَ؟ قَالَ: كَلَّا وَالَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ! فَقَالَ عِيسَى علیہ السلام: آمَنْتُ بِاللّٰهِ وَكَذَّبْتُ نَفْسِي)).

[بخاری: ۳٤٤٤]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام نے ایک شخص کو دیکھا چوری کرتے ہوئے، آپ نے اس سے فرمایا: تو نے چوری کی وہ بولا: ہرگز نہیں، قسم اس کی جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، میں نے چوری نہیں کی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا: میں ایمان لایا اللہ پر اور میں نے جھٹلایا اپنے تئیں۔'' (یعنی مجھ سے غلطی ہوئی ہوگی جب تو قسم کھاتا ہے تو تو ہی سچا ہے)۔



## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ إِبْرَاهِيمَ الْخَلِيلِ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ.

## باب: حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کی بزرگی کا بیان۔

(٦١٣٨) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَاءَ

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور

رَجُلٌ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ یَا خَیْرَ الْبَرِیَّةِ! فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ذَاكَ اِبْرَاهِیْمُ علیہ السلام)).

[ابوداود:٤٦٧٢؛ ترمذی:٣٣٥٢]

کہنے لگا: اے خیر البریہ! یعنی بہترین خلق۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ تو حضرت ابراہیم علیہ السلام ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ آپ ﷺ نے یہ براہ تواضع فرمایا اور اس لحاظ سے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام آپ ﷺ کے آباء واجداد میں تھے، ورنہ ہمارے پیغمبر ﷺ تمام خلق میں افضل ہیں، اور بعض نے کہا کہ یہ حدیث اس سے پہلے کی ہے، جب آپ ﷺ کو معلوم ہوا کہ آپ ﷺ تمام اولاد آدم کے سردار ہیں یا مراد یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے زمانہ والوں میں سب سے افضل تھے۔ واللہ اعلم۔

(٦١٣٩) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ یَقُوْلُ: قَالَ رَجُلٌ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! بِمِثْلِهِ. [راجع:٦١٣٨]

انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے اسی طرح کی بات ذکر کی۔

(٦١٤٠) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

[راجع:٦١٣٨]

انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے اسی طرح کی بات ذکر کی۔

(٦١٤١) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اخْتَتَنَ اِبْرَاهِیْمُ النَّبِیُّ علیہ السلام وَهُوَ ابْنُ ثَمَانِیْنَ سَنَةً بِالْقَدُوْمِ)).

[بخاری:٣٣٥٦، ٣٣٥٧، ٦٢٩٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ختنہ کیا بسولے سے اور ان کی عمر اس وقت اسی ٨٠ برس کی تھی۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ قدوم کے معنی بسولہ ہیں، اور بعض نے کہا: قدوم ایک قریہ ہے وہاں ختنہ کیا۔

(٦١٤٢) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((نَحْنُ اَحَقُّ بِالشَّكِّ مِنْ اِبْرَاهِیْمَ اِذْ قَالَ: رَبِّ اَرِنِیْ کَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلٰی وَلٰكِنْ لِّیَطْمَئِنَّ قَلْبِیْ وَیَرْحَمُ اللّٰهُ لُوْطًا علیہ السلام لَقَدْ كَانَ یَأْوِیْ اِلٰی رُكْنٍ شَدِیْدٍ وَّلَوْ لَبِثْتُ فِی السِّجْنِ طُوْلَ لَبْثِ یُوْسُفَ علیہ السلام لَاَجَبْتُ الدَّاعِیَ)).

[راجع:٣٨٢]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہم زیادہ حق رکھتے ہیں شک کرنے کا ابراہیم علیہ السلام سے۔ جب انہوں نے کہا: اے پروردگار! مجھ کو دکھلائے تو کیونکر جلاتا ہے مردوں کو، پروردگار نے فرمایا: کیا تجھ کو یقین نہیں ہے، ابراہیم علیہ السلام بولے: کیوں نہیں مجھ کو یقین ہے، لیکن میں چاہتا ہوں کہ میرے دل کو تشفی ہو جائے (علم الیقین سے عین الیقین کا مرتبہ حاصل ہو جائے) اور رحم کرے اللہ تعالیٰ لوط علیہ السلام پر وہ پناہ چاہتے تھے، مضبوط سخت کی اور جو میں قید خانے میں اتنی مدت رہتا جتنی مدت حضرت یوسف علیہ السلام رہے تو فوراً بلانے والے کے ساتھ چلا آتا۔

فائدہ۔ اس حدیث کی شرح کتاب الایمان جلد اول میں گزر چکی۔

(٦١٤٣) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمَعْنٰی حَدِیْثِ یُوْنُسَ عَنِ الزُّهْرِیِّ.

[راجع:٣٨٣]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی سے ایسے ہی بیان کرتے ہیں جیسا زہری سے یونس نے بیان کیا۔

○ ○ ○ ○

(٦١٤٤) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بخشے اللہ تعالیٰ

((يَغْفِرُ اللّٰهُ لِلُوْطٍ عَلَیْہِ السَّلَامُ اِنَّهُ اَوٰى اِلٰى رُكْنٍ شَدِيْدٍ)).

لوط علیہ السلام کو انہوں نے مضبوط تخت کی پناہ چاہی"۔

○ ○ ○ ○

(٦١٤٥) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((لَمْ يَكْذِبْ اِبْرَاهِيْمُ علیہ السلام قَطُّ اِلَّا ثَلَاثَ كَذَبَاتٍ ثِنْتَيْنِ فِيْ ذَاتِ اللّٰهِ قَوْلُهُ: اِنِّيْ سَقِيْمٌ وَقَوْلُهُ: بَلْ فَعَلَهُ كَبِيْرُهُمْ وَوَاحِدَةً فِيْ شَاْنِ سَارَةَ فَاِنَّهُ قَدِمَ اَرْضَ جَبَّارٍ وَمَعَهُ سَارَةُ وَكَانَتْ اَحْسَنَ النَّاسِ فَقَالَ لَهَا: اِنَّ هٰذَا الْجَبَّارَ اِنْ يَّعْلَمْ اَنَّكِ امْرَاَتِيْ يَغْلِبْنِيْ عَلَيْكِ فَاِنْ سَاَلَكِ فَاَخْبِرِيْهِ اَنَّكِ اُخْتِيْ فَاِنَّكِ اُخْتِيْ فِي الْاِسْلَامِ فَاِنِّيْ لَا اَعْلَمُ فِي الْاَرْضِ مُسْلِمًا غَيْرِيْ وَ غَيْرَكِ فَلَمَّا دَخَلَ اَرْضَهُ رَاٰهَا بَعْضُ اَهْلِ الْجَبَّارِ اَتَاهُ فَقَالَ لَهُ لَقَدْ قَدِمَتْ اَرْضَكَ امْرَاَةٌ لَا يَنْبَغِيْ لَهَا اَنْ تَكُوْنَ اِلَّا لَكَ فَاَرْسَلَ اِلَيْهَا فَاُتِيَ بِهَا فَقَامَ اِبْرَاهِيْمُ علیہ السلام اِلَى الصَّلٰوةِ فَلَمَّا دَخَلَتْ عَلَيْهِ لَمْ يَتَمَالَكْ اَنْ بَسَطَ يَدَهُ اِلَيْهَا فَقُبِضَتْ يَدُهُ قَبْضَةً شَدِيْدَةً فَقَالَ لَهَا: ادْعِي اللّٰهَ اَنْ يُّطْلِقَ يَدِيْ وَلَا اَضُرُّكِ فَفَعَلَتْ فَعَادَ فَقُبِضَتْ اَشَدَّ مِنَ الْقَبْضَةِ الْاُوْلٰى فَقَالَ لَهَا مِثْلَ ذٰلِكَ فَفَعَلَتْ فَعَادَ فَقُبِضَتْ اَشَدَّ مِنَ الْقَبْضَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ فَقَالَ :ادْعِي اللّٰهَ اَنْ يُّطْلِقَ يَدِيْ فَلَكِ اللّٰهَ اَنْ لَّا اَضُرَّكِ فَفَعَلَتْ وَاُطْلِقَتْ يَدُهُ وَدَعَا الَّذِيْ جَآءَ بِهَا فَقَالَ لَهُ: اِنَّكَ اِنَّمَا اَتَيْتَنِيْ بِشَيْطَانٍ وَلَمْ تَاْتِنِيْ بِاِنْسَانٍ فَاَخْرِجْهَا مِنْ اَرْضِيْ وَاَعْطِهَا هَاجَرَ . قَالَ: فَاَقْبَلَتْ تَمْشِيْ فَلَمَّا رَاٰهَا اِبْرَاهِيْمُ علیہ السلام اِنْصَرَفَ فَقَالَ لَهَا: مَهْيَمْ؟ قَالَتْ: خَيْرًا كَفَّ اللّٰهُ يَدَ الْفَاجِرِ وَاَخْدَمَ خَادِمًا)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کبھی جھوٹ نہیں بولا مگر تین بار،ان میں سے دو جھوٹ اللہ کے لیے تھے ان کا یہ قول کہ میں بیمار ہوں، اور دوسرا یہ قول کہ ان بتوں کو بڑے بت نے توڑا ہوگا' تیسرا جھوٹ حضرت سارہ علیہا السلام کے باب میں تھا، اس کا قصہ یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام ایک ظالم بادشاہ کے ملک میں پہنچے ان کے ساتھ ان کی بی بی حضرت سارہ علیہا السلام بھی تھیں، وہ بڑی خوبصورت تھیں، انہوں نے اپنی بی بی سے کہا کہ یہ ظالم بادشاہ کو اگر معلوم ہوگا تو میری بی بی ہے تو مجھ سے چھین لے گا' اس لیے اگر وہ پوچھے تو یہ کہنا کہ میں اس شخص کی بہن ہوں، اور تو اسلام کے رشتے سے میری بہن ہے۔ (یہ بھی کچھ جھوٹ نہ تھا) اس لیے کہ ساری دنیا میں آج میرے اور تیرے سوا کوئی مسلمان معلوم نہیں ہوتا، جب حضرت ابراہیم علیہ السلام اس ظالم کے ملک میں پہنچے تو اس کے کارندے اس کے پاس گئے اور بیان کیا کہ تیرے ملک میں ایسی عورت آئی ہے جو سوائے تیرے کسی کے لائق نہیں ہے، اس نے حضرت سارہ علیہا السلام کو بلا بھیجا وہ گئیں اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نماز کے لیے کھڑے ہوئے (اللہ سے دعا کرنے لگے اس کے شر سے بچنے کے لیے) جب حضرت سارہ علیہا السلام اس ظالم کے پاس پہنچیں اس نے بے اختیار اپنا ہاتھ ان کی طرف دراز کیا، لیکن فوراً اس کا ہاتھ سوکھ گیا، وہ بولا: تو اللہ سے دعا کر میرا ہاتھ کھل جائے میں تجھے نہیں ستاؤں گا، انہوں نے دعا کی اس مردود نے پھر ہاتھ دراز کیا، پھر پہلے سے بڑھ کر سوکھ گیا، اس نے دعا کے لیے کہا، انہوں نے دعا کی پھر اس مردود نے دست درازی کی، پھر دونوں بار سے بڑھ کر سوکھ گیا، تب وہ بولا: تو اللہ سے دعا کر میرا ہاتھ کھل جائے، اللہ کی قسم میں اب نہ تجھے ستاؤں گا۔ حضرت سارہ علیہا السلام نے پھر دعا کی اس کا ہاتھ کھل گیا، تب اس نے اس شخص کو بلایا جو حضرت سارہ علیہا السلام کو لے کر آیا تھا، اور اس سے بولا: تو میرے پاس شیطانی کو لے کر آیا تھا، یہ آدمی نہیں ہے، اس کو میرے ملک سے باہر نکال دے اور ہاجرہ علیہا السلام ایک لونڈی اس کو حوالے

قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ ﷺ فَتِلْكَ أُمُّكُمْ يَا بَنِي مَاءِ السَّمَاءِ. [بخاري: ٣٣٥٧، ٥٠٨٤]

کر۔ حضرت سارہ ہاجرہ علیہا السلام کو لے کر لوٹ آئیں۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان کو دیکھا تو لوٹے، اور ان سے پوچھا: کیا گزرا؟ انہوں نے کہا: سب خیریت رہی، اللہ تعالیٰ نے اس بدکار کا ہاتھ مجھ سے روک دیا، اور ایک لونڈی بھی دلوائی۔" ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر یہی لونڈی یعنی ہاجرہ علیہا السلام تمہاری ماں ہے اے بارش کے بچو۔



فائدہ: حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قوم ستارہ پرست تھی، اور بت پرست تھی، تو عید کے دن وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بھی اپنے ساتھ لے جانے لگے، حضرت علیہ السلام نے انہی کے اعتقاد کے بموجب یہ حیلہ کیا ستاروں کو دیکھ کر کہا کہ میں بیمار ہوں، یہ ظاہراً جھوٹ تھا، مگر درحقیقت توریہ ہے اور جھوٹ نہیں ہے، کیوں کہ بیماری سے دل کا رنج مراد ہے، یا یہ مطلب ہے کہ بیمار ہونے والا ہوں، اسی طرح دوسرا جھوٹ جب وہ لوگ شہر کے باہر چل دیئے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے سب بتوں کو توڑا، اور ہتھوڑا بڑے بت کے کاندھے پر رکھ دیا، وہ جب آئے اور پوچھا کہ بتوں کو کس نے توڑا؟ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان کو قائل کرنے کے لیے اور الزام دینے کے لیے یہ بات بنائی کہ بڑے بت نے توڑا، یہ بھی کچھ جھوٹ نہ تھا کیونکہ آپ نے شرط لگائی ﴿إِنْ كَانُوْا يَنْطِقُوْنَ﴾ [۲۱/ الانبیاء: ۶۳] اور بعض نے کہا: ﴿بَلْ فَعَلَهُ﴾ پر وقف ہے، یعنی کسی کرنے والے نے ایسا کیا، بڑا بت موجود ہے، اس سے پوچھو، اگر وہ بات کریں، یہ دونوں جھوٹ اللہ کے لیے تھے، حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ان میں کوئی فائدہ نہ تھا۔

عرب کے لوگوں کو بوجہ صفائی نسب کے بارش کی اولاد کہتے ہیں، اور بعض نے کہا: اس وجہ سے کہ وہ جانور والے ہیں، اور ان کی زندگی آسمان کے پانی سے ہے۔ بعض نے کہا: یہ خطاب خاص انصار کو ہے، اور ان کا دادا ماء السماء کہلاتا تھا، نووی نے کہا: انبیاء رسالت کے امور میں کذب سے بالکل معصوم ہیں، قلیل ہو یا کثیر اور چھوٹے امور میں بھی کذب سے معصوم ہیں، یعنی دنیاوی امور اور بعض کے نزدیک ان امور میں معصوم نہیں ہیں۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: صحیح یہ ہے کہ رسالت کے امور میں کذب سے بالکل معصوم ہیں، خواہ اور صغائر سے معصوم ہوں یا نہ ہوں۔ اس لیے کہ کذب خلاف ہے منصب نبوت کے، اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی تینوں باتیں جھوٹ نہ تھیں، اور دو باتیں تو اللہ ہی کے لیے تھیں، اور تیسری بات بھی صحیح تھی، اس لیے کہ مسلمان بی بی دینی بہن بھی ہے۔ سو اس کے ظلم کو روکنے کے لیے جان کے ڈر سے ایسا جھوٹ درست ہے۔ فقہا نے اتفاق کیا ہے کہ اگر کوئی ظالم کسی چھپے ہوئے آدمی کو قتل کرنا چاہے، یا دوسرے کی امانت کو جبراً غصب کرنا چاہے تو اس کے بچانے کے لیے جھوٹ بولنا واجب ہے، اور یہ کذب محمود ہے نہ کہ مذموم، اور سارہ کے لیے جو جھوٹ کہا وہ بھی اللہ ہی کے واسطے کہا گیا اس لیے کہ ایک ظالم کی بدکاری سے باعصمت عورت کو بچانا اللہ ہی کا کام ہے گو اس میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا بھی فائدہ تھا، اور اسی واسطے حدیث میں پہلے دو جھوٹوں کو اللہ کے واسطے قرار دیا، انتہیٰ۔

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامِ

## باب: حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بزرگی کا بیان۔

(٦١٤٦) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ: هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُوْ هُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ: فَذَكَرَ أَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كَانَتْ بَنُوْا إِسْرَآئِيْلَ يَغْتَسِلُوْنَ عُرَاةً يَنْظُرُ بَعْضُهُمْ إِلٰى سَوْأَةِ بَعْضٍ وَكَانَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ يَغْتَسِلُ وَحْدَهُ فَقَالُوْا: وَاللّٰهِ! مَا يَمْنَعُ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "بنی اسرائیل ننگے نہایا کرتے تھے، اور ایک دوسرے کی شرمگاہ کو دیکھا کرتے لیکن حضرت موسیٰ علیہ السلام تنہائی میں نہاتے (ننگے ہو کر) لوگوں نے کہا اللہ کی قسم موسیٰ ہمارے ساتھ اس واسطے نہیں نہاتے کہ ان کو فتق (خصیہ پھول جانا) کی بیماری ہے، ایک بار حضرت موسیٰ علیہ السلام غسل کر رہے تھے، انہوں نے اپنے کپڑے ایک پتھر پر رکھ دیے تھے، وہ پتھر ان کے کپڑے لے کر

مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام اَنْ يَّغْتَسِلَ مَعَنَا اِلَّا اَنَّهُ آدَرُ: قَالَ: فَذَهَبَ مَرَّةً يَّغْتَسِلُ فَوَضَعَ ثَوْبَهُ عَلٰى حَجَرٍ فَفَرَّ الْحَجَرُ بِثَوْبِهِ قَالَ: فَجَمَعَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام بِاَثَرِهِ يَقُوْلُ: ثَوْبِيْ حَجَرُ! ثَوْبِيْ حَجَرُ! حَتّٰى نَظَرَتْ بَنُوْا اِسْرَآئِيْلَ اِلٰى سَوْاَةِ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام فَقَالُوْا: وَاللّٰهِ مَا بِمُوْسٰى مِنْ بَاْسٍ فَقَامَ الْحَجَرُ بَعْدُ حَتّٰى نُظِرَ اِلَيْهِ قَالَ: فَاَخَذَ ثَوْبَهُ فَطَفِقَ بِالْحَجَرِ ضَرْبًا)).

قَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ: وَاللّٰهِ! اِنَّهُ بِالْحَجَرِ نَدَبًا سِتَّةٌ اَوْ سَبْعَةٌ ضَرْبَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام بِالْحَجَرِ.

[راجع: ۷۷۰]

بھاگا، اور موسیٰ علیہ السلام اس کے پیچھے دوڑے' کہتے جاتے تھے: او پتھر میرے کپڑے دے' او پتھر میرے کپڑے دے، یہاں تک کہ بنی اسرائیل کے لوگوں نے ان کی شرمگاہ کو دیکھ لیا، اور کہا: اللہ کی قسم ان کو تو کوئی بیماری نہیں ہے، اس وقت وہ پتھر تھم گیا، جب بنی اسرائیل کے لوگ خوب دیکھ چکے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے کپڑے پہن لیے اور پتھر کو مارنا شروع کیا۔" ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ کی قسم! اس پتھر پر نشان ہیں چھ یا سات حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مار کے۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس حدیث سے کئی فائدے نکلے ہیں ایک تو دو معجزے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے' پتھر کا بھاگنا دوسرے مار کا نشان پڑنا۔ دوسرے غسل ننگے ہو کر کرنا تنہائی میں۔ تیسرے پیغمبروں کا عیب اور نقص سے پاک ہونا۔ چوتھے بزرگی حضرت موسیٰ علیہ السلام کی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو تہمت سے پاک کیا۔

(٦١٤٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام رَجُلًا حَيِيًّا قَالَ: فَكَانَ لَا يُرٰى مُتَجَرِّدًا قَالَ: فَقَالَ بَنُوْ اِسْرَآئِيْلَ اِنَّهُ آدَرُ قَالَ: فَاغْتَسَلَ عِنْدَ مُوَيْهٍ فَوَضَعَ ثَوْبَهُ عَلٰى حَجَرٍ فَانْطَلَقَ الْحَجَرُ يَسْعٰى وَاتَّبَعَهُ بِعَصَاهُ يَضْرِبُهُ ثَوْبِيْ حَجَرُ! ثَوْبِيْ حَجَرُ! حَتّٰى وَقَفَ عَلٰى مَلَاٍ مِّنْ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ وَنَزَلَتْ: ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا﴾.

[٣٣/ الأحزاب: ٦٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بڑی شرم تھی، کبھی ان کو کسی نے ننگا نہیں دیکھا تھا، آخر بنی اسرائیل کہنے لگے: ان کو فتق (باد خائے) کی بیماری ہے، ایک بار انہوں نے کسی پانی پر غسل کیا اور اپنا کپڑا پتھر پر رکھا وہ چلا بھاگتا ہوا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنا عصا لیے ہوئے اس کے پیچھے چلے، اس کو مارتے جاتے تھے اور فرماتے جاتے تھے: اے پتھر میرا کپڑا دے یہاں تک کہ وہ پتھر بنی اسرائیل کے لوگ جہاں جمع تھے وہاں تھما، اور یہ آیت اتری: "اے ایمان والو! تم ان لوگوں کی طرح مت ہو جاؤ جنہوں نے ستایا موسیٰ کو (ان پر تہمت لگائی فتق کی) پھر اللہ تعالیٰ نے پاک کیا ان کو اس بات سے جو لوگوں نے کہی تھی اور وہ اللہ کے نزدیک عزت والے تھے۔"

(٦١٤٨) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: اُرْسِلَ مَلَكُ الْمَوْتِ اِلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام فَلَمَّا جَآءَهُ صَكَّهُ فَفَقَاَ عَيْنَهُ فَرَجَعَ اِلٰى رَبِّهِ فَقَالَ: اَرْسَلْتَنِيْ اِلٰى عَبْدٍ لَّا يُرِيْدُ الْمَوْتَ قَالَ: فَرَدَّ اللّٰهُ اِلَيْهِ عَيْنَهُ وَقَالَ: ارْجِعْ اِلَيْهِ فَقُلْ لَهُ: يَضَعُ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، موت کا فرشتہ (عزرائیل علیہ السلام) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس بھیجا گیا، جب وہ آیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان کو ایک طمانچہ مارا، اور اس کی آنکھ پھوڑ دی، وہ لوٹ کر پروردگار کے پاس گیا، اور عرض کیا' تو نے مجھے ایسے بندے کے پاس بھیجا، جو موت کو نہیں چاہتا، اللہ تعالیٰ نے اس کی آنکھ درست کر دی، اور فرمایا: جا اور اس بندے

يَدَهُ عَلٰى مَتْنِ ثَوْرٍ فَلَهُ بِمَا غَطَّتْ يَدَهُ بِكُلِّ شَعْرَةٍ سَنَةٌ قَالَ: اَىْ رَبِّ! ثُمَّ مَهْ؟ قَالَ: ثُمَّ الْمَوْتُ قَالَ: فَالْآنَ فَسَأَلَ اللّٰهَ اَنْ يُّدْنِيَهُ مِنَ الْاَرْضِ الْمُقَدَّسَةِ رَمْيَةً بِحَجَرٍ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَلَوْ كُنْتُ ثَمَّ لَاَرَيْتُكُمْ قَبْرَهُ اِلٰى جَانِبِ الطَّرِيْقِ تَحْتَ الْكَثِيْبِ الْاَحْمَرِ)).

[بخاري:١٣٣٩، ٣٤٠٧؛ نسائي:٢٠٨٨]

سے کہہ تم اپنا ہاتھ ایک بیل کی پیٹھ پر رکھو، اور جتنے بال تمہارے ہاتھ تلے آئیں اتنے برس کی عمر تم کو ملے گی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا' اے پروردگار! اس کے بعد کیا ہوگا؟ حکم ہوا پھر مرنا ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا تو پھر ابھی سہی، انہوں نے دعا کی یا اللہ! مجھے پاک زمین کے نزدیک کر دے (یعنی بیت المقدس) ایک پتھر کی مار برابر، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اگر میں وہاں ہوتا تو تم کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قبر دکھا دیتا راستہ کی طرف سرخ دھار دار ریتی کے پاس۔''

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مقدس اور مبارک مقام میں دفن ہونا بہتر ہے، خصوصاً صالحین کے مدفن میں، اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بیت المقدس میں دفن ہونے کی آرزو کی اس خیال سے کہ قبر مشہور نہ ہو، اور لوگ پرستش نہ کرنے لگیں۔ امام مازری نے کہا کہ بعض ملحدوں نے اس حدیث کا انکار کیا ہے، اور کہا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام ملک الموت کی آنکھ کیونکر پھوڑ سکتے ہیں، تو ان کا جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت سے یہ امر ممکن ہے اور جائز ہے کہ اس نے امتحان کے لیے ایسا کیا ہو، دوسرے یہ کہ آنکھ پھوڑنے سے مجازی معنی مراد ہوں، یعنی دلیل میں مغلوب کرنا، پر یہ تاویل ضعیف ہے، اس لیے کہ حدیث میں صاف موجود ہے، کہ اللہ نے ان کی آنکھ درست کر دی۔ تیسرے یہ کہ موسیٰ علیہ السلام کو بیاری میں دھوکا ہوا، وہ اس کو موت کا فرشتہ نہ سمجھے کوئی اجنبی شخص سمجھے اور ایک طمانچہ مارا جس سے اس کی آنکھ پھوٹ گئی، نہ یہ کہ آنکھ پھوڑنے کا انہوں نے قصد کیا، اور جب وہ دوسری بار آئے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو معلوم ہو گیا کہ یہ ملک الموت ہیں، اور مرنے پر اور اپنے مالک سے ملنے پر راضی ہو گئے۔ یا اللہ! ہم کو بخش دے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اور ہمارا اسلام پہنچا دے ان کی روح مقدس کو۔ علیہ السلام۔

(٦١٤٩) عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ ﷺ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ اَحَادِيْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((جَآءَ مَلَكُ الْمَوْتِ اِلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام فَقَالَ لَهُ: اَجِبْ رَبَّكَ قَالَ: فَلَطَمَ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام عَيْنَ مَلَكِ الْمَوْتِ فَفَقَاَهَا قَالَ: فَرَجَعَ الْمَلَكُ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى فَقَالَ: اِنَّكَ اَرْسَلْتَنِيْ اِلٰى عَبْدٍ لَّكَ لَا يُرِيْدُ الْمَوْتَ وَقَدْ فَقَاَ عَيْنِيْ قَالَ: فَرَدَّ اللّٰهُ اِلَيْهِ عَيْنَهُ وَقَالَ: ارْجِعْ اِلٰى عَبْدِيْ فَقُلِ الْحَيَاةَ تُرِيْدُ؟ فَاِنْ كُنْتَ تُرِيْدُ الْحَيَاةَ فَضَعْ يَدَكَ عَلٰى مَتْنِ ثَوْرٍ فَمَا تَوَارَتْ يَدُكَ مِنْ شَعْرَةٍ فَاِنَّكَ تَعِيْشُ بِهَا سَنَةً قَالَ: ثُمَّ مَهْ؟ قَالَ: ثُمَّ تَمُوْتُ قَالَ: فَالْآنَ مِنْ قَرِيْبٍ، رَبِّ! اَمِتْنِيْ مِنَ الْاَرْضِ الْمُقَدَّسَةِ رَمْيَةً بِحَجَرٍ)) قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''موت کے فرشتے (حضرت عزرائیل علیہ السلام) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئے اور عرض کیا' اے موسیٰ! اپنے پروردگار کے پاس چلو۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان کی آنکھ پر ایک طمانچہ مارا، جس سے آنکھ پھوٹ گئی، وہ لوٹ کر اللہ تعالیٰ کے پاس گئے اور عرض کیا' اے مالک! تو نے مجھ کو ایسے بندے کے پاس بھیجا کہ مرنا نہیں چاہتا' اس نے میری آنکھ پھوڑ دی، اللہ تعالیٰ نے ان کی آنکھ پھر درست کر دی اور فرمایا: پھر جا میرے بندے کے پاس، کہہ اگر تو جینا چاہتا ہے تو اپنا ہاتھ ایک بیل کی پیٹھ پر رکھ، اور جتنے بالوں کو تیرا ہاتھ ڈھانپ لے اتنے برس تو اور جی، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا' اس کے بعد کیا ہوگا؟ فرمایا: اس کے بعد پھر مرے گا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا تو ابھی مرنا بہتر ہے۔ اے مالک میرے! مجھ کو مقدس زمین سے ایک پتھر کی مار کے فاصلے پر مار''۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ کی قسم اگر میں وہاں ہوتا تو میں تم کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قبر بتا دیتا راہ کے ایک جانب پر لال لمبی ریتی کے پاس۔

((وَاللّٰهِ! لَوْ اَنِّیْ عِنْدَهٗ لَاَرَیْتُكُمْ قَبْرَهٗ اِلٰی جَانِبِ الطَّرِیْقِ عِنْدَ الْكَثِیْبِ الْاَحْمَرِ)).

[بخاری:۳۴۰۷]

○ ○ ○ ○

(۶۱۵۰) عَنْ مَعْمَرٍ بِمِثْلِ هٰذَا الْحَدِیْثِ.

معمر سے بھی اسی حدیث کی مانند مروی ہے۔

(۶۱۵۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: بَیْنَمَا یَهُوْدِیٌّ یَعْرِضُ سِلْعَةً لَهٗ اُعْطِیَ بِهَا شَیْئًا كَرِهَهٗ اَوْلَمْ یَرْضَهٗ. شَكَّ عَبْدُ الْعَزِیْزِ. قَالَ: لَا وَالَّذِیْ اصْطَفٰی مُوْسٰی علیہ السلام عَلَی الْبَشَرِ قَالَ: فَسَمِعَهٗ رَجُلٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَلَطَمَ وَجْهَهٗ وَقَالَ: تَقُوْلُ: وَالَّذِیْ اصْطَفٰی مُوْسٰی علیہ السلام عَلَی الْبَشَرِ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَیْنَ اَظْهُرِنَا؟ قَالَ: فَذَهَبَ الْیَهُوْدِیُّ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: یَا اَبَا الْقَاسِمِ! اِنَّ لِیْ ذِمَّةً وَّعَهْدًا وَقَالَ: فُلَانٌ لَطَمَ وَجْهِیْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِمَ لَطَمْتَ وَجْهَهٗ)) قَالَ: قَالَ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَالَّذِیْ اصْطَفٰی مُوْسٰی علیہ السلام عَلَی الْبَشَرِ وَاَنْتَ بَیْنَ اَظْهُرِنَا قَالَ: فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰی عُرِفَ الْغَضَبُ فِیْ وَجْهِهٖ ثُمَّ قَالَ: ((لَا تُفَضِّلُوْا بَیْنَ اَنْبِیَآءِ اللّٰهِ فَاِنَّهٗ یُنْفَخُ فِی الصُّوْرِ فَیَصْعَقُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ یُنْفَخُ فِیْهِ اُخْرٰی فَاَكُوْنُ اَوَّلَ مَنْ بُعِثَ اَوْفِیْ اَوَّلِ مَنْ بُعِثَ فَاِذَا مُوْسٰی علیہ السلام اٰخِذٌ بِالْعَرْشِ فَلَا اَدْرِیْ اَحُوْسِبَ بِصَعْقَةِ یَوْمَ الطُّوْرِ اَوْ بُعِثَ قَبْلِیْ وَلَا اَقُوْلُ: اِنَّ اَحَدًا اَفْضَلُ مِنْ یُوْنُسَ بْنِ مَتّٰی علیہ السلام))

[بخاری:۳۴۱۴]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک یہودی کچھ مال بیچ رہا تھا، اس کو قیمت دی گئی تو وہ راضی نہ ہوا یا اس نے برا جانا تو بولا: نہیں، قسم اس کی جس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو چنا آدمیوں میں سے، یہ لفظ ایک انصاری نے سنا اور اس کے منہ پر ایک طمانچہ مارا اور کہا: تو کہتا ہے موسیٰ علیہ السلام کو آدمیوں میں سے چنا اور رسول اللہ ﷺ ہم لوگوں میں موجود ہیں۔ وہ یہودی رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کیا کہ اے ابوالقاسم! میں ذمی ہوں اور امان میں ہوں، مجھ کو فلاں شخص نے طمانچہ مارا، آپ ﷺ نے اس شخص سے پوچھا: تو نے اس شخص کو کیوں طمانچہ مارا؟ وہ بولا: یارسول اللہ ﷺ! یہ کہنے لگا: قسم اس کی جس نے برگزیدہ کیا اور چن لیا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو آدمیوں میں، اور آپ ﷺ ہم لوگوں میں تشریف رکھتے ہیں (اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے آپ ﷺ کا رتبہ زیادہ ہے، اس لیے میں نے اس کو مارا) یہ سن کر آپ ﷺ غصہ ہوئے یہاں تک کہ آپ ﷺ کے چہرہ مبارک پر غصہ معلوم ہونے لگا، پھر فرمایا: "مت فضیلت دو ایک پیغمبر کو دوسرے پر (اس طرح سے کہ دوسرے پیغمبر کی شان گھٹے) کیونکہ قیامت کے دن جب صور پھونکا جائے گا تو جتنے لوگ ہیں آسمانوں اور زمین میں سب بے ہوش ہو جائیں گے مگر جن کو اللہ تعالیٰ چاہے گا (وہ بے ہوش نہ ہوں گے) پھر دوسری بار پھونکا جائے گا، تو سب سے پہلے میں اٹھوں گا اور کیا دیکھوں گا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام عرش تھامے ہوئے ہیں، اب معلوم نہیں کہ طور پہاڑ پر جوان کو بے ہوشی ہوئی تھی وہ اس کا بدلہ ہے، (اور اس بار وہ بے ہوش نہ ہوں گے) یا مجھ سے پہلے ہوشیار ہو جائیں گے، اور میں یوں نہیں کہتا کہ کوئی پیغمبر حضرت یونس بن متی علیہ السلام سے افضل ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: حالانکہ حضرت یونس علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ کا عتاب ہوا تھا، اس پر بھی پیغمبری کی وہ شان ہے۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر۔ ❁❁)

(گزشتہ سے پیوستہ) کہ اس کے مقابل کوئی عبادت نہیں ہو سکتی۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ولایت کا درجہ نبوت سے کم ہے اور کوئی ولی نبی کے درجہ کو نہیں پہنچ سکتا۔

اور یہ بھی معلوم ہوا کہ تمام پیغمبروں کا ذکر نہایت ادب اور احترام کے ساتھ کرنا چاہیے، اور کسی پیغمبر کے ساتھ بے ادبی کرنا کفر ہے اور ایک پیغمبر کی فضیلت دوسرے کے ساتھ مقابلہ کر کے اس طرح نہ بیان کرنا چاہیے کہ اس کی توہین نکلے، ورنہ ثواب کے بدلے کافر ہو جائے گا، بعض جاہل شاعر ایسے شعر مدحیہ کہتے ہیں جن سے اور انبیا کی توہین نکلتی ہے، تو بہ تو بہ ایسے شعر پڑھنا اور سننا دونوں حرام ہیں، اگرچہ ہمارے پیغمبر ﷺ تمام پیغمبروں میں افضل ہیں، پر آپ ﷺ نے اپنی فضیلت بیان کرنے سے روک دیا، اس خیال سے کہ جاہل فضیلت بیان کرتے کرتے اور پیغمبروں کی شان میں بے ادبی نہ کر بیٹھیں، یا اس وقت تک آپ ﷺ کو معلوم نہ ہوگا کہ میں اور پیغمبروں سے افضل ہوں۔

(٦١٥٢) عَنْ عَبْدِ الْعَزِيْزِ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ سَوَآءً.

عبدالعزیز بن ابی سلمہ نے انہی اسناد کے موافق روایت کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٥٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: اسْتَبَّ رَجُلَانِ رَجُلٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ وَرَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ الْمُسْلِمُ: وَالَّذِيْ اصْطَفٰى مُحَمَّدًا ﷺ عَلَى الْعَالَمِيْنَ وَقَالَ الْيَهُوْدِيُّ: وَالَّذِيْ اصْطَفٰى مُوْسٰى عَلَیْہِ السَّلَامُ عَلَى الْعَالَمِيْنَ فَرَفَعَ الْمُسْلِمُ يَدَهُ عِنْدَ ذٰلِكَ فَلَطَمَ وَجْهَ الْيَهُوْدِيِّ فَذَهَبَ الْيَهُوْدِيُّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْبَرَهُ بِمَا كَانَ مِنْ اَمْرِهٖ وَاَمْرِ الْمُسْلِمِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُخَيِّرُوْنِيْ عَلٰى مُوْسٰى عَلَیْہِ السَّلَامُ فَاِنَّ النَّاسَ يَصْعَقُوْنَ فَاَكُوْنُ اَوَّلَ مَنْ يُّفِيْقُ فَاِذَا مُوْسٰى عَلَیْہِ السَّلَامُ بَاطِشٌ بِجَانِبِ الْعَرْشِ فَلَا اَدْرِيْ اَكَانَ فِيْمَنْ صَعِقَ فَاَفَاقَ قَبْلِيْ اَمْ كَانَ مِمَّنِ اسْتَثْنَى اللّٰهُ)).

[بخاري: ٢٤١١، ٦٥١٧، ٧٤٧٢؛ ابوداود: ٤٦٧١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک مسلمان اور ایک یہودی نے گالی گلوچ کی۔ مسلمان نے کہا: قسم اس کی جس نے حضرت محمد ﷺ کو چن لیا سارے جہان میں اور یہودی نے کہا: قسم اس کی جس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو چن لیا سارے جہان میں اس وقت مسلمان نے ہاتھ اٹھایا، اور یہودی کے منہ پر طمانچہ مارا۔ وہ یہودی رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا اور سب حال بیان کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے مت فضیلت دو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر کیونکہ لوگ بے ہوش ہوں گے اور سب سے پہلے میں ہوش میں آؤں گا میں دیکھوں گا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام عرش کو تھامے ہوئے ہیں اب میں نہیں جانتا کہ وہ بے ہوش ہوئے اور مجھ سے پہلے ہوش میں آ گئے یا اللہ تعالیٰ نے ان کو ان لوگوں میں کر دیا جو بے ہوش نہ ہوں گے۔''

○ ○ ○ ○

(٦١٥٤) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: اسْتَبَّ رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَرَجُلٌ مِّنَ الْيَهُوْدِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ.

[بخاري:٣٤٠٨]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک مسلمان اور ایک یہودی نے آپس میں گالی گلوچ کی۔ ابراہیم بن سعد کی حدیث کی مانند۔

○ ○ ○ ○

(٦١٥٥) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ ﷺ

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک یہودی رسول اللہ ﷺ کے

قَالَ: جَاءَ يَهُودِيٌّ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ قَدْ لُطِمَ وَجْهُهُ وَسَاقَ الْحَدِيثَ بِمَعْنَى حَدِيثِ الزُّهْرِيِّ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((فَلَا أَدْرِي أَكَانَ مِمَّنْ صَعِقَ فَأَفَاقَ قَبْلِي أَوِ اكْتَفَى بِصَعْقَةِ الطُّورِ)). [بخاری:٢٤١٢، ٣٣٩٨، ٤٦٣٨، ٦٥١٨، ٦٩١٧، ٧٤٧٢؛ ابوداود:٤٦٦٨]

پاس آیا جس کے چہرے پر تھپڑ مارا گیا تھا۔ حدیث زہری کے موافق حدیث بیان کی سوائے اس کے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں نہیں جانتا کہ وہ بے ہوش ہونے والوں میں سے ہیں اور مجھ سے پہلے ہوش میں آ گئے یا ان کو کوہ طور کی بے ہوشی کفایت کر گئی۔''

○ ○ ○ ○

(٦١٥٦) عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تُخَيِّرُونِي بَيْنَ الْأَنْبِيَاءِ)) وَفِي حَدِيثِ ابْنِ نُمَيْرٍ: عَمْرِو بْنِ يَحْيَى قَالَ: حَدَّثَنِي أَبِي. [راجع:٦١٥٥]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا'' مجھے فضیلت مت دو اور پیغمبروں میں۔''

○ ○ ○ ○

(٦١٥٧) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((أَتَيْتُ)) وَفِي رِوَايَةِ هَدَّابٍ: ((مَرَرْتُ عَلَى مُوسَى عليه السلام لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي عِنْدَ الْكَثِيبِ الْأَحْمَرِ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي قَبْرِهِ)). [نسائی: ١٦٣١، ١٦٣٢، ١٦٣٣، ١٦٣٤]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس رات مجھے معراج ہوا میں حضرت موسیٰ علیہ السلام پر سے گزرا، لال لمبی ریت کے پاس دیکھا تو وہ کھڑے ہوئے اپنی قبر میں نماز پڑھ رہے ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: حالانکہ آخرت دار العمل نہیں ہے، مگر شاید انبیا کو یہ موقع دیا جاتا ہو کہ وہ اس عالم میں بھی عبادت الٰہی میں مصروف رہیں، اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ پیغمبر اس عالم میں زندہ ہیں گو یہ زندگی دنیا کی سی زندگی نہ ہو۔

(٦١٥٨) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَرَرْتُ عَلَى مُوسَى عليه السلام وَهُوَ يُصَلِّي فِي قَبْرِهِ)) وَزَادَ فِي حَدِيثِ عِيسَى: ((مَرَرْتُ لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي)). [راجع:٦١٥٧]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''موسیٰ علیہ السلام پر میرا گزر ہوا اور وہ اپنی قبر میں نماز پڑھ رہے تھے۔'' اور عیسیٰ کی روایت میں یہ الفاظ زیادہ ہیں کہ ''معراج کی رات میرا گزر ہوا۔''

○ ○ ○ ○

## بَابٌ فِي ذِكْرِ يُونُسَ عليه السلام وَقَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ لَا يَنْبَغِي لِعَبْدٍ أَنْ يَقُولَ: أَنَا خَيْرٌ مِّنْ يُونُسَ بْنِ مَتَّى.

## باب: حضرت یونس علیہ السلام کا بیان اور نبی اکرم ﷺ کا یہ فرمانا کہ کسی آدمی کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ یوں کہے: میں یونس بن متی علیہ السلام سے افضل ہوں۔

(٦١٥٩) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم أَنَّهُ قَالَ: ((يَعْنِي اللّٰهَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى لَا يَنْبَغِي لِعَبْدٍ لِي)) وَقَالَ ابْنُ مُثَنَّى: ((لِعَبْدِي أَنْ يَقُولَ: أَنَا خَيْرٌ مِنْ يُونُسَ بْنِ مَتَّى عليه السلام)) قَالَ: ابْنُ أَبِي شَيْبَةَ: مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ.

[بخاری: ٣٤١٦، ٤٦٣١، ٤٦٣٣]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میرے کسی بندے کو یوں نہ کہنا چاہیے، میں بہتر ہوں یونس بن متی علیہ السلام سے۔''

○ ○ ○ ○

(٦١٦٠) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم قَالَ: ((مَا يَنْبَغِي لِعَبْدٍ أَنْ يَقُولَ: أَنَا خَيْرٌ مِنْ يُونُسَ بْنِ مَتَّى)) وَنَسَبَهُ إِلَى أَبِيهِ.

[بخاری: ٣٣٩٥، ٣٤١٣، ٤٦٣١، ٤٦٣٣، ٧٥٣٩؛ ابوداود: ٤٦٦٩]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کسی بندہ کو یوں نہ کہنا چاہیے میں بہتر ہوں یونس بن متی سے۔'' متی حضرت یونس علیہ السلام کے باپ کا نام تھا۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ يُوسُفَ عَلَيْهِ السَّلَامُ.

## باب: حضرت یوسف علیہ السلام کی بزرگی کا بیان۔

(٦١٦١) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قِيلَ: يَارَسُولَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم مَنْ أَكْرَمُ النَّاسِ؟ قَالَ: ((أَتْقَاهُمْ)) قَالُوا: لَيْسَ عَنْ هٰذَا نَسْأَلُكَ قَالَ: ((فَيُوسُفُ نَبِيُّ اللّٰهِ ابْنُ نَبِيِّ اللّٰهِ ابْنِ نَبِيِّ اللّٰهِ ابْنِ خَلِيلِ اللّٰهِ)) قَالُوا: لَيْسَ عَنْ هٰذَا نَسْأَلُكَ قَالَ: ((فَعَنْ مَعَادِنِ الْعَرَبِ تَسْأَلُونِي خِيَارُهُمْ فِي الْجَاهِلِيَّةِ خِيَارُهُمْ فِي الْإِسْلَامِ إِذَا فَقُهُوا)). [بخاری: ٣٣٥٣، ٣٤٩٠، ٤٦٨٩]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، لوگوں نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! سب لوگوں میں بزرگی کس کو ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جو اللہ سے زیادہ ڈرتا ہے۔'' انہوں نے کہا: ہم یہ نہیں پوچھتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تو سب میں بزرگ حضرت یوسف علیہ السلام ہیں، اللہ کے نبی اور نبی کے بیٹے خلیل اللہ کے پوتے۔'' انہوں نے کہا: ہم یہ نہیں پوچھتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تو تم عرب کے قبیلوں کو پوچھتے ہو تو بہتر وہ لوگ ہیں عرب کے اسلام کے زمانہ میں جو بہتر تھے جہالت کے زمانہ میں جب دین میں سمجھ حاصل کریں۔''

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ زَكَرِيَّا عَلَيْهِ السَّلَامُ.

## باب: حضرت زکریا علیہ السلام کی فضیلت کا بیان۔

(٦١٦٢) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صلى الله عليه وسلم قَالَ: ((كَانَ زَكَرِيَّاءُ نَجَّارًا)).

[ابن ماجہ: ٢١٥٠]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''حضرت زکریا علیہ السلام بڑھئی تھے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: معلوم ہوا کہ بڑھئی کا پیشہ عمدہ ہے اور افضل یہی ہے کہ انسان محنت کر کے کھائے۔ حضرت داؤد علیہ السلام بھی محنت کر کے کھاتے تھے۔

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ الْخَضِرِ عَلَيْهِ السَّلَامُ.

## باب: حضرت خضر علیہ السلام کی فضیلت کا بیان۔

(٦١٦٣) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اِنَّ نَوْفًا الْبِكَالِيَّ يَزْعُمُ اَنَّ مُوْسٰى علیہ السلام صَاحِبَ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ لَيْسَ هُوَ مُوْسٰى علیہ السلام صَاحِبَ الْخَضِرِ علیہ السلام فَقَالَ: كَذَبَ عَدُوُّ اللّٰهِ سَمِعْتُ اُبَيَّ بْنَ كَعْبٍ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُوْلُ: قَامَ مُوْسٰى علیہ السلام خَطِيْبًا فِيْ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ فَسُئِلَ اَيُّ النَّاسِ اَعْلَمُ؟ قَالَ: اَنَا اَعْلَمُ قَالَ: فَعَتَبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ اِذْلَمْ يَرُدَّ الْعِلْمَ اِلَيْهِ فَاَوْحَى اللّٰهُ اِلَيْهِ اَنَّ عَبْدًا مِّنْ عِبَادِيْ بِمَجْمَعِ الْبَحْرَيْنِ هُوَ اَعْلَمُ مِنْكَ قَالَ مُوْسٰى علیہ السلام: اَيْ رَبِّ! كَيْفَ لِيْ بِهِ؟ فَقِيْلَ لَهُ: احْمِلْ حُوْتًا فِيْ مِكْتَلٍ فَحَيْثُ تَفْقِدُ الْحُوْتَ فَهُوَ ثَمَّ فَانْطَلَقَ وَانْطَلَقَ مَعَهُ فَتَاهُ وَهُوَ يُوْشَعُ بْنُ نُوْنٍ فَحَمَلَ مُوْسٰى علیہ السلام حُوْتًا فِيْ مِكْتَلٍ وَانْطَلَقَ هُوَ وَفَتَاهُ يَمْشِيَانِ حَتّٰى اَتَيَا الصَّخْرَةَ فَرَقَدَ مُوْسٰى علیہ السلام وَفَتَاهُ فَاضْطَرَبَ الْحُوْتُ فِي الْمِكْتَلِ حَتّٰى خَرَجَ مِنَ الْمِكْتَلِ فَسَقَطَ فِي الْبَحْرِ قَالَ: وَاَمْسَكَ اللّٰهُ عَنْهُ جِرْيَةَ الْمَآءِ حَتّٰى كَانَ مِثْلَ الطَّاقِ فَكَانَ لِلْحُوْتِ سَرَبًا وَكَانَ لِمُوْسٰى وَفَتَاهُ عَجَبًا فَانْطَلَقَا بَقِيَّةَ يَوْمِهِمَا وَلَيْلَتَهُمَا وَنَسِيَ صَاحِبُ مُوْسٰى اَنْ يُّخْبِرَهُ فَلَمَّا اَصْبَحَ مُوْسٰى علیہ السلام قَالَ: لِفَتَاهُ آتِنَا غَدَاءَنَا لَقَدْ لَقِيْنَا مِنْ سَفَرِنَا هٰذَا نَصَبًا قَالَ وَلَمْ يَنْصَبْ حَتّٰى جَاوَزَ

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا کہ نوف بکالی کہتا ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام جو بنی اسرائیل کے پیغمبر تھے وہ اور ہیں اور جو موسیٰ خضر علیہ السلام کے ساتھ گئے تھے وہ اور ہیں۔ انہوں نے کہا: جھوٹ بولتا ہے اللہ کا دشمن، میں نے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ''حضرت موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل میں خطبہ پڑھنے کو کھڑے ہوئے، ان سے پوچھا: سب لوگوں میں زیادہ علم کس کو ہے؟ انہوں نے کہا: مجھ کو ہے (یہ بات اللہ تعالیٰ کو ناپسند ہوئی) اللہ تعالیٰ نے ان پر عتاب کیا اس وجہ سے کہ انہوں نے یہ نہیں کہا کہ اللہ خوب جانتا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان کو وحی بھیجی کہ میرا ایک بندہ ہے دو دریاؤں کے ملاپ پر وہ تجھ سے زیادہ عالم ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا، اے پروردگار! میں اس سے کیونکر ملوں۔ حکم ہوا کہ ایک مچھلی رکھ ایک زنبیل میں، جہاں وہ مچھلی گم ہو جائے وہیں وہ بندہ ملے گا، یہ سن کر حضرت موسیٰ علیہ السلام چلے اپنے ساتھی یوشع بن نون علیہ السلام کو لے کر، اور انہوں نے ایک مچھلی زنبیل میں رکھ لی، دونوں چلتے چلتے صخرہ (ایک مقام ہے) کے پاس پہنچے، وہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام سو گئے، اور ان کے ساتھی بھی سو گئے مچھلی تڑپی، یہاں تک کہ زنبیل سے نکل کر دریا میں جا پڑی اور اللہ تعالیٰ نے پانی کا بہنا اس پر سے روک دیا یہاں تک کہ پانی کھڑا ہو کر طاق کی طرح ہو گیا، اور مچھلی کے لیے خشک راستہ بن گیا، حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی کو تعجب ہوا پھر دونوں چلے، دن بھر اور رات بھر، اور موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی مچھلی کا حال ان سے کہنا بھول گئے، جب صبح ہوئی تو موسیٰ علیہ السلام نے اپنے ساتھی سے کہا: ناشتہ ہمارا لاؤ اس سفر سے تو ہم تھک گئے، اور تھکے اسی وقت سے جب اس جگہ سے آگے بڑھے جہاں جانے کا حکم ہوا تھا۔ انہوں نے کہا آپ کو معلوم نہیں، جب ہم صخرہ پر اترے تھے تو مچھلی بھول گئے، اور شیطان نے ہم کو بھلایا۔ اس مچھلی پر تعجب ہے دریا میں راہ لی، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے

الْمَكَانَ الَّذِيْ أُمِرَبِهِ قَالَ: أَرَأَيْتَ إِذْ أَوَيْنَا إِلَى الصَّخْرَةِ فَإِنِّيْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ وَمَآ أَنْسَنِيْهُ إِلَّا الشَّيْطَانُ أَنْ أَذْكُرَهُ وَاتَّخَذَ سَبِيْلَهُ فِي الْبَحْرِ عَجَباً قَالَ مُوْسٰى: ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِيْ فَارْتَدَّا عَلٰى اٰثَارِهِمَا قَصَصاً قَالَ: يَقُصَّانِ اٰثَارَهُمَا حَتّٰى اَتَيَا الصَّخْرَةَ فَرَاٰى رَجُلًا مُسَجًّى عَلَيْهِ بِثَوْبٍ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ مُوْسٰى فَقَالَ لَهُ الْخَضِرُ: أَنّٰى بِأَرْضِكَ السَّلَامُ؟ قَالَ: أَنَا مُوْسٰى قَالَ: مُوْسٰى بَنِيْ إِسْرَآئِيْلَ: قَالَ: نَعَمْ قَالَ: إِنَّكَ عَلٰى عِلْمٍ مِنْ عِلْمِ اللّٰهِ عَلَّمَكَهُ اللّٰهُ لَا أَعْلَمُهُ وَأَنَا عَلٰى عِلْمٍ مِنْ عِلْمِ اللّٰهِ عَلَّمَنِيْهِ لَا تَعْلَمُهُ قَالَ لَهُ مُوْسٰى عليه السلام: هَلْ أَتَّبِعُكَ عَلٰى أَنْ تُعَلِّمَنِيْ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا؟ قَالَ: إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا وَكَيْفَ تَصْبِرُ عَلٰى مَا لَمْ تُحِطْ بِهِ خُبْرًا قَالَ: سَتَجِدُنِيْ إِنْ شَآءَ اللّٰهُ صَابِرًا وَلَا أَعْصِيْ لَكَ أَمْرًا قَالَ لَهُ الْخَضِرُ: فَإِنِ اتَّبَعْتَنِيْ فَلَا تَسْأَلْنِيْ عَنْ شَيْءٍ حَتّٰى أُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا قَالَ: نَعَمْ قَالَ: فَانْطَلَقَ الْخَضِرُ وَمُوْسٰى يَمْشِيَانِ عَلٰى سَاحِلِ الْبَحْرِ فَمَرَّتْ بِهِمَا سَفِيْنَةٌ فَكَلَّمَاهُمْ أَنْ يَّحْمِلُوْهُمَا فَعَرَفُوا الْخَضِرَ فَحَمَلُوْهُمَا بِغَيْرِ نَوْلٍ فَعَمَدَ الْخَضِرُ إِلٰى لَوْحٍ مِنْ أَلْوَاحِ السَّفِيْنَةِ فَنَزَعَهُ فَقَالَ لَهُ مُوْسٰى: قَوْمٌ حَمَلُوْنَا بِغَيْرِ نَوْلٍ عَمَدْتَ إِلٰى سَفِيْنَتِهِمْ فَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ أَهْلَهَا لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا إِمْرًا قَالَ: أَلَمْ أَقُلْ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا قَالَ: لَا تُؤَاخِذْنِيْ بِمَا نَسِيْتُ وَلَا تُرْهِقْنِيْ مِنْ أَمْرِيْ

کہا: ہم تو اسی مقام کو ڈھونڈتے تھے، پھر دونوں اپنے پاؤں کے نشانوں پر لوٹے، یہاں تک کہ صخرہ پر پہنچے۔ وہاں ایک شخص کو دیکھا کپڑا اوڑھے ہوئے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان کو سلام کیا، انہوں نے کہا: تمہارے ملک میں سلام کہاں ہے؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا میں موسیٰ ہوں۔ انہوں نے کہا: بنی اسرائیل کے موسیٰ۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: ہاں۔ حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: تم کو اللہ تعالیٰ نے وہ علم دیا ہے جو میں نہیں جانتا، اور مجھے وہ علم دیا ہے جو تم نہیں جانتے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: میں تمہارے ساتھ رہنا چاہتا ہوں اس لیے کہ مجھ کو سکھلاؤ وہ علم جو تم کو دیا گیا، حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: تم میرے ساتھ صبر نہ کر سکو گے، اور تم سے کیونکر صبر ہو سکے گا اس بات پر جس کو تم نہیں جانتے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: اللہ چاہے تو تم مجھ کو صابر پاؤ گے، اور میں کسی بات میں تمہاری نافرمانی نہیں کروں گا۔ حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: اچھا اگر میرے ساتھ ہوتے ہو تو مجھ سے کوئی بات مت پوچھنا، جب تک کہ میں خود اس کا ذکر نہ کروں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: بہت اچھا' اور حضرت خضر علیہ السلام اور حضرت موسیٰ علیہ السلام دونوں سمندر کے کنارے چلے جاتے تھے کہ ایک کشتی سامنے سے نکلی، دونوں نے کشتی والوں سے کہا: ہم کو سوار کر لو۔ انہوں نے خضر علیہ السلام کو پہچان لیا، اور دونوں کو بن کرایہ (نول) سوار کر لیا۔ حضرت خضر علیہ السلام نے اس کشتی کا ایک تختہ اکھاڑ ڈالا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: ان لوگوں نے تو ہم کو بغیر کرایہ کے سوار کر لیا، اور تم نے ان کی کشتی کو توڑ ڈالا، تاکہ کشتی ڈبو دو، یہ تم نے بڑا بھاری کام کیا، حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: میں نہیں کہتا تھا تم میرے ساتھ صبر نہ کر سکو گے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: بھول چوک پر مت پکڑو اور مجھ پر تنگی مت کرو۔ پھر دونوں کشتی سے باہر نکلے اور سمندر کے کنارے چلے جاتے تھے، اتنے میں ایک لڑکا ملا جو لڑکوں کے ساتھ کھیل رہا تھا، حضرت خضر علیہ السلام نے اس کا سر پکڑ کر اکھیڑ لیا، اور مار ڈالا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: تم نے ایک بے گناہ کو ناحق مار ڈالا یہ تو بہت برا کام کیا۔ حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: میں نہ کہتا تھا تم میرے ساتھ صبر نہ کر سکو گے، اور یہ کام پہلے کام سے بھی زیادہ سخت تھا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: اب میں تم سے

عُسْرًا، ثُمَّ خَرَجَا مِنَ السَّفِينَةِ فَبَيْنَمَاهُمَا يَمْشِيَانِ عَلَى السَّاحِلِ اِذَا غُلَامٌ يَلْعَبُ مَعَ الْغِلْمَانِ فَاَخَذَ الْخَضِرُ ﷺ بِرَأْسِهِ فَاقْتَلَعَهُ بِيَدِهِ فَقَتَلَهُ فَقَالَ لَهُ مُوْسٰى: اَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً بِغَيْرِ نَفْسٍ؟ لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا نُكْرًا قَالَ: اَلَمْ اَقُلْ لَّكَ: اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا قَالَ: وَهٰذِهٖ اَشَدُّ مِنَ الْاُوْلٰى قَالَ: اِنْ سَأَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍ بَعْدَهَا فَلَا تُصَاحِبْنِيْ قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَّدُنِّيْ عُذْرًا فَانْطَلَقَا حَتّٰى اِذَا اَتَيَآ اَهْلَ قَرْيَةِ اسْتَطْعَمَا اَهْلَهَا فَاَبَوْا اَنْ يُّضَيِّفُوْهُمَا فَوَجَدَا فِيْهَا جِدَارًا يُّرِيْدُ اَنْ يَّنْقَضَّ يَقُوْلُ: مَائِلٌ، قَالَ الْخَضِرُ بِيَدِهٖ هٰكَذَا فَاَقَامَهُ قَالَ لَهُ مُوْسٰى: قَوْمٌ اَتَيْنَاهُمْ فَلَمْ يُضَيِّفُوْنَا وَلَمْ يُطْعِمُوْنَا لَوْ شِئْتَ لَاتَّخَذْتَ عَلَيْهِ اَجْرًا قَالَ: هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِيْ وَبَيْنِكَ سَاُنَبِّئُكَ بِتَأْوِيْلِ مَا لَمْ تَسْتَطِعْ عَلَيْهِ صَبْرًا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: يَرْحَمُ اللّٰهُ مُوْسٰى لَوَدِدْتُّ اَنَّهٗ كَانَ صَبَرَ حَتّٰى يُقَصَّ عَلَيْنَا مِنْ اَخْبَارِهِمَا. قَالَ: وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: كَانَتِ الْاُوْلٰى مِنْ مُّوْسٰى نِسْيَانًا قَالَ: وَجَآءَ عُصْفُوْرٌ حَتّٰى وَقَعَ عَلٰى حَرْفِ السَّفِيْنَةِ ثُمَّ نَقَرَ فِي الْبَحْرِ. فَقَالَ لَهُ الْخَضِرُ مَا نَقَصَ عِلْمِيْ وَعِلْمُكَ مِنْ عِلْمِ اللّٰهِ اِلَّا مِثْلَ مَا نَقَصَ هٰذَا الْعُصْفُوْرُ مِنَ الْبَحْرِ.

قَالَ سَعِيْدُ بْنُ جُبَيْرٍ وَكَانَ يَقْرَأُ وَكَانَ اَمَامَهُمْ مَلِكٌ يَّاْخُذُ كُلَّ سَفِيْنَةٍ صَالِحَةٍ غَصْبًا وَكَانَ يَقْرَأُ: وَاَمَّا الْغُلَامُ فَكَانَ كَافِرًا.

کسی بات پر اعتراض کروں تو میرا ساتھ چھوڑ دینا بے شک تمہارا عذر بجا ہے پھر دونوں چلے، یہاں تک کہ ایک گاؤں میں پہنچے، گاؤں والوں سے کھانا مانگا، انہوں نے انکار کیا، پھر ایک دیوار ملی، جو گرنے کے قریب تھی، جھک گئی تھی، حضرت خضر علیہ السلام نے اپنے ہاتھ سے اس کو سیدھا کر دیا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: ان گاؤں والوں سے ہم نے کھانا مانگا، انہوں نے انکار کیا اور کھانا نہ کھلایا، (ایسے لوگوں کا کام مفت کرنا کیا ضروری تھا) اگر تم چاہتے تو اس کی مزدوری لے سکتے تھے۔ حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: بس اب جدائی ہے میرے اور تمہارے درمیان، اب میں تم سے ان باتوں کا بھید کہے دیتا ہوں جن پر تم سے صبر نہ ہو سکا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رحم کرے اللہ تعالیٰ موسیٰ علیہ السلام پر مجھے آرزو رہی کہ وہ صبر کرتے اور باتیں دیکھتے اور ہم کو سناتے۔'' اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''پہلی بات حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بھولے سے کی، پھر ایک چڑیا آئی، اور کشتی کے کنارے پر بیٹھی اور اس نے سمندر میں چونچ ڈالی، حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: میں نے اور تم نے اللہ کے علم میں سے اتنا ہی علم سیکھا ہے جتنا اس چڑیا نے سمندر میں سے پانی کو کم کیا ہے''۔ سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے کہا: ابن عباس رضی اللہ عنہما پڑھتے تھے اس آیت کو کہ ان کشتی والوں کے آگے ایک بادشاہ تھا، جو ہر صحیح و سالم کشتی کو جبر سے چھین لیتا اور وہ لڑکا کافر تھا۔

o o o o

**فائدہ:** مراد اس بندے سے خضر علیہ السلام ہیں، جمہور علما کا یہ مذہب ہے کہ وہ زندہ ہیں، صوفیہ اور اہل صلاح اور معرفت کا اس پر اتفاق ہے، اور وہ ان سے ملے ہیں اور سوال کیا ہے، اور بعض محدثین نے ان کی حیات کا انکار کیا ہے، اور اختلاف کیا ہے کہ وہ پیغمبر ہیں یا نہیں، لیکن آدمی ہیں، اور بعض نے کہا: فرشتے ہیں، اور یہ باطل ہے، ثعلبی نے کہا: خضر ایک پیغمبر ہیں عمر والے، لوگوں کی نگاہ سے چھپے ہوئے، لوگوں نے کہا: وہ آخر زمانے میں مریں گے، جب قرآن اٹھ جائے گا اور وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ میں تھے، یا اس کے بعد، انکی کنیت ابوالعباس ہے، اور ان کا نام بلیا بن ملکان ہے، یا کلیان، وہب بن منبہ نے کہا: ان کا نام و نسب یہ ہے کہ بلیا بن ملکان بن قانع بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح، اور ان کا باپ بادشاہوں میں سے تھا اور خضر ان کا لقب اس لیے ہوا کہ وہ چٹیل زمین پر بیٹھے، ان کے بیٹھنے کی برکت کی وجہ سے وہ سرسبز ہوگئی۔ **انتھٰی ما قال النووی۔**

اس دیوار کے تلے یتیموں کا مال تھا، غرض حضرت خضر علیہ السلام نے سب کام بحکم الٰہی کیے نہ اپنی رائے سے، اور بحکم الٰہی خون بھی درست ہے۔

**اگر خون بفتوی بریزی رواست**

اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اعتراض ظاہر شرع کی رو سے تھا اور وہ بھی درست تھا۔

(٦١٦٤) عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قِيْلَ لِابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اِنَّ نَوْفًا يَزْعُمُ اَنَّ مُوْسٰى الَّذِيْ ذَهَبَ يَلْتَمِسُ الْعِلْمَ لَيْسَ بِمُوْسٰى بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ قَالَ: اَسَمِعْتَهٗ؟ يَا سَعِيْدُ! قُلْتُ نَعَمْ قَالَ: كَذَبَ نَوْفٌ.[راجع:٦١٦٣]

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا گیا نوف یہ کہتا ہے کہ جو موسیٰ علیہ السلام حضرت خضر سے علم سیکھنے گئے تھے وہ بنی اسرائیل کے موسیٰ علیہ السلام نہ تھے، ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: تم نے اس سے ایسا سنا ہے اے سعید رضی اللہ عنہ! میں نے کہا: ہاں، ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: نوف جھوٹا ہے۔

(٦١٦٥) حَدَّثَنَا اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِنَّهٗ بَيْنَمَا مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَام فِيْ قَوْمِهٖ يُذَكِّرُهُمْ بِاَيَّامِ اللّٰهِ: وَ اَيَّامُ اللّٰهِ نَعْمَاؤُهٗ وَبَلَاؤُهٗ اِذْ قَالَ: مَا اَعْلَمُ فِي الْاَرْضِ رَجُلًا خَيْرًا وَّاَعْلَمَ مِنِّيْ قَالَ: فَاَوْحَى اللّٰهُ اِلَيْهِ اِنِّيْ اَعْلَمُ بِالْخَيْرِ مِنْهُ اَوْ عِنْدَ مَنْ هُوَ اِنَّ فِي الْاَرْضِ رَجُلًا هُوَ اَعْلَمُ مِنْكَ قَالَ: يَا رَبِّ! فَدُلَّنِيْ عَلَيْهِ قَالَ: فَقِيْلَ لَهٗ: تَزَوَّدْ حُوْتًا مَالِحًا فَاِنَّهٗ حَيْثُ تَفْقِدُ الْحُوْتَ قَالَ: فَانْطَلَقَ هُوَ وَفَتَاهُ حَتّٰى انْتَهَيَا اِلَى الصَّخْرَةِ فَعُمِّيَ عَلَيْهِ فَانْطَلَقَ وَتَرَكَ فَتَاهُ فَاضْطَرَبَ الْحُوْتُ فِي الْمَآءِ فَجَعَلَ لَا يَلْتَئِمُ عَلَيْهِ صَارَ مِثْلَ الْكُوَّةِ قَالَ: فَقَالَ فَتَاهُ: اَلَا اَلْحَقُ نَبِيَّ اللّٰهِ فَاُخْبِرُهٗ قَالَ: فَنُسِّيَ فَلَمَّا تَجَاوَزَا قَالَ لِفَتَاهُ: اٰتِنَا غَدَاءَنَا لَقَدْ لَقِيْنَا مِنْ سَفَرِنَا هٰذَا نَصَبًا))

حدیث بیان کی ہم سے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے' انہوں نے کہا: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے' آپ ﷺ فرماتے تھے: ''جب موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم میں نصیحت کر رہے تھے، لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں اور بلا سے کہ انہوں نے اچانک یہ کہا: میں نہیں جانتا ساری دنیا میں کسی شخص کو جو مجھ سے بہتر ہو اور مجھ سے زیادہ علم رکھتا ہو، اللہ تعالیٰ نے ان کو وحی بھیجی، میں جانتا ہوں اس شخص کو جو تم سے بہتر ہے، اور تم سے زیادہ علم رکھنے والا ایک شخص ہے زمین میں، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا' اے مالک میرے! مجھ کو ملا دے اس شخص سے۔ حکم ہوا اچھا ایک مچھلی میں نمک لگا کر اپنا توشہ کرو، جہاں وہ مچھلی گم ہو جائے وہیں وہ شخص ملے گا، یہ سن کر حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی چلے یہاں تک کہ صخرہ پر پہنچے، وہاں کوئی نہ ملا، حضرت موسیٰ علیہ السلام آگے چلے گئے، اور اپنے ساتھی کو چھوڑ گئے، اچانک مچھلی تڑپی پانی میں، اور پانی نے ملنا اور جڑنا چھوڑ دیا، بلکہ ایک طاق کی طرح اس مچھلی پر بن گیا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی نے کہا: میں اللہ کے نبی سے ملوں اور ان سے یہ حال کہوں' پھر وہ (چلے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے مل گئے لیکن) یہ حال کہنا بھول گئے جب آگے بڑھے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام

قَالَ وَلَمْ يُصِبْهُمْ نَصَبٌ حَتّٰى تَجَاوَزَا قَالَ: فَتَذَكَّرَ قَالَ: (اَرَاَيْتَ اِذْ اَوَيْنَا اِلَى الصَّخْرَةِ فَاِنِّيْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ وَمَآ اَنْسٰنِيْهُ اِلَّا الشَّيْطٰنُ اَنْ اَذْكُرَهٗ وَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ فِي الْبَحْرِ عَجَبًا) قَالَ: (ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ فَارْتَدَّا عَلٰى اٰثَارِهِمَا قَصَصًا) فَاَرَاهُ مَكَانَ الْحُوْتِ قَالَ: هٰهُنَا وُصِفَ لِيْ قَالَ: فَذَهَبَ يَلْتَمِسُ فَاِذَا هُوَ بِالْخَضِرِ عليه السلام مُسَجًّى ثَوْبًا مُسْتَلْقِيًا عَلَى الْقَفَا اَوْ قَالَ: عَلٰى حُلَاوَةِ الْقَفَا قَالَ: السَّلَامُ عَلَيْكُمْ فَكَشَفَ الثَّوْبَ عَنْ وَجْهِهٖ قَالَ: وَعَلَيْكُمُ السَّلَامُ قَالَ: مَنْ اَنْتَ؟ قَالَ: اَنَا مُوْسٰى قَالَ: وَمَنْ مُوْسٰى؟ قَالَ: مُوْسٰى بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ قَالَ: مَجِيْءٌ مَّا جَآءَ بِكَ قَالَ: جِئْتُ لِتُعَلِّمَنِيْ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا قَالَ: (اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا وَكَيْفَ تَصْبِرُ عَلٰى مَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ خُبْرًا) شَيْءٌ اُمِرْتُ بِهٖ اَنْ اَفْعَلَهٗ اِذَا رَاَيْتَهٗ لَمْ تَصْبِرْ قَالَ: (سَتَجِدُنِيْ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ صَابِرًا وَّلَا اَعْصِيْ لَكَ اَمْرًا) قَالَ: (فَاِنِ اتَّبَعْتَنِيْ فَلَا تَسْاَلْنِيْ عَنْ شَيْءٍ حَتّٰى اُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا فَانْطَلَقَا حَتّٰى اِذَا رَكِبَا فِي السَّفِيْنَةِ خَرَقَهَا قَالَ: انْتَحٰى عَلَيْهَا قَالَ لَهٗ مُوْسٰى عليه السلام: (خَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ اَهْلَهَا لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا اِمْرًا) قَالَ: (اَلَمْ اَقُلْ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا؟) قَالَ: (لَا تُؤَاخِذْنِيْ بِمَا نَسِيْتُ وَلَا تُرْهِقْنِيْ مِنْ اَمْرِيْ عُسْرًا) فَانْطَلَقَا حَتّٰى اِذَا لَقِيَا غِلْمَانًا يَّلْعَبُوْنَ قَالَ: فَانْطَلَقَ اِلٰى اَحَدِهِمْ بَادِيَ الرَّاْيِ فَقَتَلَهٗ فَذُعِرَ عِنْدَهَا مُوْسٰى عليه السلام ذَعْرَةً مُّنْكَرَةً

نے ان سے کہا: ہمارا ناشتہ لاؤ اس سفر سے تو ہم تھک گئے، راوی نے کہا: ان کو تھکن نہیں ہوئی جب تک وہ اس مقام سے آگے نہیں بڑھے، پھر ان کے ساتھی نے یاد کیا اور کہا: آپ کو معلوم نہیں جب ہم صخرہ پر پہنچے تو وہاں میں مچھلی کو بھول گیا، اور شیطان کے سوا کسی نے مجھ کو نہیں بھلایا، اس مچھلی نے تعجب ہے اپنی راہ لی سمندر میں، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا اسی کو تو ہم چاہتے تھے۔ پھر اپنے قدموں کے نشان دیکھتے ہوئے لوٹے، ان کے ساتھی نے جہاں پر مچھلی نکل کر بھاگی تھی، وہ جگہ بتادی وہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام ڈھونڈنے لگے، ناگاہ انہوں نے حضرت خضر علیہ السلام کو دیکھا ایک کپڑا اوڑھے ہوئے، چت لیٹے ہوئے (یا سیدھے چت لیٹے ہوئے یعنی کسی کروٹ کی طرف جھکے نہ تھے) حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: السلام علیکم، انہوں نے اپنے منہ پر سے کپڑا اٹھایا، اور کہا وعلیکم السلام تم کون ہو؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: میں موسیٰ ہوں، انہوں نے کہا: کون موسیٰ؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: بنی اسرائیل کے موسیٰ، انہوں نے کہا: تم کیوں آئے؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: اس لیے آیا کہ تم اپنے علم میں سے کچھ مجھ کو سکھلاؤ، انہوں نے کہا: تم میرے ساتھ صبر نہ کر سکو گے اور کیونکر صبر کرو گے اس بات پر جس کا تمہیں علم نہیں' پھر اگر تم صبر نہ کرو تو مجھ کو بتلاؤ میں کیا کروں، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: جو اللہ چاہے تو مجھ کو تم صابر پاؤ گے، اور میں تمہارے خلاف کوئی کام نہیں کرنے کا، حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: اچھا اگر تم میرے ساتھ ہوتے ہو تو کوئی بات مجھ سے مت پوچھنا، جب تک میں خود اس کا ذکر نہ کروں، پھر دونوں چلے یہاں تک کہ ایک کشتی میں سوار ہوئے، حضرت خضر علیہ السلام نے اس کا تختہ توڑ ڈالا، یا توڑ ڈالنا چاہا، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: تم نے کشتی کو توڑ ڈالا، اس لیے کہ کشتی والے ڈوب جائیں، یہ تم نے بھاری کام کیا، حضرت خضر علیہ السلام نے کہا: میں نہیں کہتا تھا تم میرے ساتھ صبر نہ کر سکو گے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: بھول گیا مت مواخذہ کرو اور مت دشواری کرو مجھ پر، پھر دونوں چلے۔ ایک جگہ بچے کھیل رہے تھے، حضرت خضر علیہ السلام نے بے سوچے اور بے کھٹکے ایک بچے کے پاس جا کر اس کو قتل کیا، حضرت موسیٰ علیہ السلام یہ دیکھ کر بہت گھبرا گئے اور فرمانے لگے: تم نے ایک بے گناہ

قَالَ: (اَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً بِغَيْرِ نَفْسٍ لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا نُّكْرًا) فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عِنْدَ هٰذَا الْمَكَانِ: ((رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْنَا وَ عَلٰى مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ لَوْ لَا اَنَّهٗ عَجَّلَ لَرَاَى الْعَجَبَ وَلٰكِنَّهٗ اَخَذَتْهُ مِنْ صَاحِبِهٖ ذَمَامَةٌ قَالَ: اِنْ سَاَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍ بَعْدَهَا فَلَا تُصَاحِبْنِيْ قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَّدُنِّيْ عُذْرًا. وَلَوْ صَبَرَ لَرَاَى الْعَجَبَ)) قَالَ: وَكَانَ اِذَا ذَكَرَ اَحَدًا مِّنَ الْاَنْبِيَآءِ بَدَاَ بِنَفْسِهٖ ((رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْنَا وَعَلٰى اَخِيْ كَذَا رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْنَا)) فَانْطَلَقَا حَتّٰى اِذَا اَتَيَا اَهْلَ قَرْيَةٍ لِئَامًا فَطَافَا بِالْمَجَالِسِ فَاسْتَطْعَمَا اَهْلَهَا فَاَبَوْا اَنْ يُّضَيِّفُوْهُمَا فَوَجَدَا فِيْهَا جِدَارًا يُّرِيْدُ اَنْ يَّنْقَضَّ فَاَقَامَهٗ قَالَ: لَوْ شِئْتَ لَا تَّخَذْتَ عَلَيْهِ اَجْرًا قَالَ: هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِيْ وَبَيْنِكَ وَاَخَذَ بِثَوْبِهٖ قَالَ: سَاُنَبِّئُكَ بِتَاْوِيْلِ مَا لَمْ تَسْتَطِعْ عَلَيْهِ صَبْرًا. اَمَّا السَّفِيْنَةُ فَكَانَتْ لِمَسَاكِيْنَ يَعْمَلُوْنَ فِي الْبَحْرِ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ فَاِذَا جَآءَ الَّذِيْ يَتَسَخَّرُهَا وَجَدَهَا مُنْخَرِقَةً فَتَجَاوَزَهَا فَاَصْلَحُوْهَا بِخَشَبَةٍ وَاَمَّا الْغُلَامُ فَطُبِعَ يَوْمَ طُبِعَ كَافِرًا وَكَانَ اَبَوَاهُ قَدْ عَطَفَا عَلَيْهِ فَلَوْ اَنَّهٗ اَدْرَكَ اَرْهَقَهُمَا طُغْيَانًا وَكُفْرًا فَاَرَدْنَا اَنْ يُّبْدِلَهُمَا رَبُّهُمَا خَيْرًا مِّنْهُ زَكٰوةً وَاَقْرَبَ رُحْمًا وَاَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلَامَيْنِ يَتِيْمَيْنِ فِي الْمَدِيْنَةِ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَةِ.

[راجع:٦١٦٣]

کا ناحق خون کیا، یہ بہت برا کام کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس مقام پر فرمایا: ''اللہ تعالیٰ رحم کرے موسیٰ علیہ السلام پر اگر وہ جلدی نہ کرتے تو بہت عجیب باتیں دیکھتے، لیکن ان کو حضرت خضر علیہ السلام سے شرم آ گئی''۔ اور انہوں نے کہا: اب اگر میں کوئی بات تم سے پوچھوں تو میرا ساتھ چھوڑ دینا، بے شک تمہارا عذر واجبی ہے، اور جو موسیٰ علیہ السلام صبر کرتے تو اور عجیب عجیب باتیں دیکھتے، اور آپ ﷺ کسی پیغمبر کا ذکر کرتے تو یوں فرماتے: اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو ہم پر اور ہمارے فلاں بھائی پر اللہ کی رحمت ہو ہم پر۔'' خیر پھر دونوں چلے، یہاں تک کہ ایک گاؤں میں پہنچے، وہاں کے لوگ بڑے بخیل تھے، یہ دونوں سب مجلسوں میں گھومے اور کھانا مانگا، کسی نے ضیافت نہ کی، پھر ان کو وہاں ایک دیوار ملی جو ٹوٹنے کے قریب تھی، حضرت خضر علیہ السلام نے اس کو سیدھا کر دیا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: اگر تم چاہتے تو اس کی مزدوری لیتے۔ خضر علیہ السلام نے کہا: بس اب جدائی ہے مجھ میں اور تم میں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کپڑا پکڑا اور کہا: میں تم سے ان باتوں کا بھید کہے دیتا ہوں جن پر تم صبر نہ کر سکے۔ کشتی تو وہ مسکینوں کی تھی جو سمندر میں مزدوری کرتے تھے، اور ان کے آگے ایک بادشاہ تھا جو کشتیوں کو جبراً پکڑ لیتا تھا میں نے چاہا اس کشتی کو عیب دار کر دوں۔ جب بیگار پکڑنے والا آیا تو اس کو عیب دار دیکھ کر چھوڑ دیا، وہ کشتی آگے بڑھ گئی اور کشتی والوں نے ایک لکڑی لگا کر اس کو درست کر لیا، اور لڑکا کافر بنایا گیا تھا، اس کے ماں باپ اس کو بہت چاہتے تھے، اگر وہ بڑا ہوتا تو اپنے ماں باپ کو بھی شرارت اور کفر میں پھنسا لیتا، اس لیے ہم نے چاہا کہ اللہ تعالیٰ ان کو دوسرا لڑکا بدل دے، جو اس سے بہتر ہو، اور اس سے زیادہ مہربان ہو، اور دیوار تو وہ دو یتیموں کی تھی شہر میں آخیر تک۔

○ ○ ○ ○

(٦١٦٦) عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ نَحْوَ حَدِيْثِهٖ.

[راجع:٦١٦٣]

ابواسحاق سے بھی اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٦٧) عَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَرَأَ: لَتَّخَذْتَ عَلَيْهِ أَجْرًا. [راجع:٦١١٣]

ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے پڑھا قرآن میں لَتَّخَذْتَ عَلَيْهِ أَجْرًا.

(٦١٦٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اَنَّهُ تَمَارٰى هُوَ وَالْحُرُّ بْنُ قَيْسِ بْنِ حِصْنٍ الْفَزَارِيُّ فِي صَاحِبِ عليه السلام فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هُوَ الْخَضِرُ عليه السلام فَمَرَّ بِهِمَا أُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ الْاَنْصَارِيُّ فَدَعَاهُ ابْنُ عَبَّاسٍ فَقَالَ: يَااَبَا الطُّفَيْلِ! هَلُمَّ اِلَيْنَا فَاِنِّيْ قَدْ تَمَارَيْتُ اَنَا وَصَاحِبِيْ هٰذَا فِيْ صَاحِبِ مُوْسٰى عليه السلام الَّذِيْ سَأَلَ السَّبِيْلَ اِلٰى لُقِيِّهِ فَهَلْ سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَذْكُرُ شَأْنَهُ فَقَالَ اُبَيٌّ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ: يَقُوْلُ: بَيْنَمَا مُوْسٰى عليه السلام فِيْ مَلَإٍ مِّنْ بَنِيْ اِسْرَآئِيْلَ اِذْ جَآءَهُ رَجُلٌ فَقَالَ لَهُ: هَلْ تَعْلَمُ اَحَدًا اَعْلَمَ مِنْكَ؟ قَالَ مُوْسٰى عليه السلام: لَا، فَاَوْحَى اللّٰهُ اِلٰى مُوْسٰى عليه السلام بَلْ عَبْدُنَا الْخَضِرُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَالَ: فَسَأَلَ مُوْسٰى عليه السلام السَّبِيْلَ اِلٰى لُقِيِّهِ فَجَعَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الْحُوْتَ اٰيَةً وَقِيْلَ لَهُ اِذَا افْتَقَدْتَّ الْحُوْتَ فَارْجِعْ فَاِنَّكَ سَتَلْقَاهُ فَسَارَ مُوْسٰى عليه السلام مَاشَآءَ اللّٰهُ اَنْ يَّسِيْرَ ثُمَّ قَالَ لِفَتَاهُ: اٰتِنَا غَدَآءَنَا فَقَالَ فَتٰى مُوْسٰى حِيْنَ سَأَلَهُ الْغَدَآءَ اَرَاَيْتَ اِذْ اَوَيْنَآ اِلَى الصَّخْرَةِ فَاِنِّيْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ وَمَا اَنْسَانِيْهُ اِلَّاالشَّيْطَانُ اَنْ اَذْكُرَهُ فَقَالَ مُوْسٰى لِفَتَاهُ: ذٰلِكَ مَاكُنَّا نَبْغِيْ فَارْتَدَّا عَلٰى اٰثَارِهِمَا قَصَصًا فَوَجَدَا خَضِرًا فَكَانَ مِنْ شَأْنِهِمَا مَا قَصَّ اللّٰهُ فِيْ كِتَابِهٖ اِلَّا اَنَّ يُوْنُسَ قَالَ: فَكَانَ يَتَّبِعُ اَثَرَ الْحُوْتِ فِي الْبَحْرِ. [راجع:٦١٦٣]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے انہوں نے کہا: حر بن قیس رضی اللہ عنہ نے جھگڑا کیا موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی میں، ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: وہ حضرت خضر علیہ السلام تھے، پھر وہاں ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نکلے تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان کو بلایا، اور کہا اے ابوالطفیل! ادھر آؤ میں اور یہ جھگڑ رہے ہیں موسیٰ علیہ السلام کے ساتھی میں جن سے انہوں نے ملنا چاہا تو تم نے رسول اللہ ﷺ سے اس باب میں کچھ سنا ہے؟ ابی رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے سنا ہے رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے: ”ایک بار موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کی جماعت میں بیٹھے ہوئے تھے، اتنے میں ایک شخص آیا اور پوچھنے لگا: تم کسی شخص کو اپنے سے زیادہ عالم بھی جانتے ہو۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا: نہیں، تب اللہ تعالیٰ نے ان کو وحی بھیجی کہ ہمارا بندہ حضرت خضر علیہ السلام تم سے زیادہ عالم ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ان سے ملنا چاہا، اللہ تعالیٰ نے ایک مچھلی کو نشانی مقرر کیا اور حکم ہوا کہ جب تو مچھلی کو کھودے تو لوٹ، اس بندے سے ملے گا، پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام چلے جہاں تک اللہ کو منظور تھا بعد اس کے اپنے ساتھی سے کہا: ہمارا ناشتہ لاؤ۔ وہ بولا: آپ کو معلوم نہیں جب ہم صخرہ پر پہنچے تو مچھلی بھول گئے اور شیطان نے مجھے اس کی یاد بھلادی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا: یہی تو ہم چاہتے تھے، پھر دونوں اپنے قدموں پر لوٹے اور حضرت خضر علیہ السلام سے ملے پھر جو حال گزرا وہ اللہ کی کتاب میں موجود ہے۔ یونس کی روایت میں ہے کہ وہ مچھلی کے نشان پر جو سمندر میں تھے لوٹے۔

○ ○ ○ ○

## كِتَابُ فَضَائِلِ الصَّحَابَةِ رضی اللہ عنہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل کا بیان۔

### بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضی اللہ عنہ باب: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بزرگی کے بیان میں۔

فائدہ۔ امام ابوعبداللہ مازری نے کہا: اختلاف کیا ہے لوگوں نے صحابہ کی تفضیل میں ایک دوسرے پر۔ بعض نے کہا: ہم ان میں سے کسی کو دوسرے پر فضیلت نہیں دیتے، اور جمہور علما تفضیل کے قائل ہیں، پھر اختلاف کیا ہے انہوں نے۔ اہل سنت یہ کہتے ہیں افضل ان سب میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تھے، اور خطابیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے اور روانديہ کہتے ہیں کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ، اور شیعہ یہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ' لیکن اہلسنت نے اتفاق کیا ہے اس پر کہ افضل صحابہ میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں پھر عمر رضی اللہ عنہ اور اکثر اہل سنت کے نزدیک پھر عثمان رضی اللہ عنہ اور پھر علی رضی اللہ عنہ اور بعض اہل سنت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر مقدم رکھا ہے، اور صحیح مشہور عثمان رضی اللہ عنہ کی تقدیم ہے، ابومنصور بغدادی نے کہا: بعد ان چاروں خلفا کے باقی عشرہ مبشرہ ہیں، پھر اہل بدر پھر اہل احد پھر بیعت الرضوان والے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: بعض کا یہ قول ہے کہ جو صحابہ آپ ﷺ کی حیات میں گزر گئے وہ ان سے افضل ہیں، جو آپ ﷺ کے بعد زندہ رہے، لیکن یہ قول مقبول نہیں ہے، اور یہ فضیلت قطعی ہے یا ظنی، ظاہر اور باطن دونوں میں ہے یا صرف ظاہر میں ہے اس میں اختلاف ہے' اس میں بھی اختلاف ہے کہ عائشہ رضی اللہ عنہا اور خدیجہ رضی اللہ عنہا میں کون افضل ہیں اور عائشہ اور فاطمہ رضی اللہ عنہما میں، اور خلافت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی صحیح ہے بالا جماع، اور وہ مظلوم شہید ہوئے ان کے قاتل فساق اور فجار اور اراذل تھے۔ اسی طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت بالا جماع صحیح ہے، اور اپنے وقت میں وہی خلیفہ تھے، ان کے سوا کوئی خلیفہ نہ تھا، اور معاویہ رضی اللہ عنہ صحابہ میں سے ہیں، اور ان کی لڑائی شبہ پر مبنی تھی اور اجتہاد پر جس کو وہ صحیح جانتے تھے اسی وجہ سے بعض لڑے، اور بعض الگ رہے، بہر حال سب صحابہ عدول اور ان کی روایت اور شہادت مقبول ہے (نووی مختصراً)

(٦١٦٩) عَنْ اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضی اللہ عنہ قَالَ: نَظَرْتُ اِلٰی اَقْدَامِ الْمُشْرِكِيْنَ عَلٰی رُءُوْسِنَا وَنَحْنُ فِی الْغَارِ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! لَوْ اَنَّ اَحَدَهُمْ نَظَرَ اِلٰی قَدَمَيْهِ اَبْصَرَنَا تَحْتَ قَدَمَيْهِ فَقَالَ: ((يَا اَبَا بَكْرٍ مَا ظَنُّكَ بِاثْنَيْنِ اللّٰهُ ثَالِثُهُمَا.)) [بخاری: ٣٦٥٣، ٣٩٢٢، ٤٦٦٣؛ ترمذی: ٣٠٩٦]

ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نے مشرکوں کے پاؤں دیکھے اپنے سروں پر اور ہم غار میں تھے۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! اگر ان میں سے کوئی اپنے قدموں کی طرف دیکھے تو ہم کو دیکھ لے گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے ابوبکر! تو کیا سمجھتا ہے ان دونوں کے بارے میں جن کے میں ساتھ تیسرا اللہ بھی ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ ساتھ ہونے سے یہ مراد ہے کہ مدد اور حفاظت سے ساتھ ہے اور یہی مقصود ہے ﴿اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ﴾ سے اور اس حدیث میں بیان ہے آپ ﷺ کے توکل عظیم کا، اور فضیلت ہے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے لیے کہ انہوں نے ایسے وقت میں آپ ﷺ کا ساتھ دیا، اور گھر بار مال اسباب سب چھوڑ دیا۔ خاک پڑے ان کے منہ پر جو ایسے جانثار وفادار ساتھی کی نسبت برے الفاظ نکالتے ہیں۔

(٦١٧٠) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جَلَسَ عَلَی الْمِنْبَرِ فَقَالَ: ((عَبْدٌ خَيَّرَهُ اللّٰهُ بَيْنَ اَنْ يُّؤْتِيَهُ زَهْرَةَ الدُّنْيَا وَبَيْنَ مَا عِنْدَهُ فَاخْتَارَ مَا عِنْدَهُ)) فَبَكٰی اَبُوْبَكْرٍ وَبَكٰی فَقَالَ: فَدَيْنَاكَ بِاٰبَآئِنَا وَاُمَّهَاتِنَا قَالَ: فَكَانَ

ابوسعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ایک دن رسول اللہ ﷺ منبر پر بیٹھے، اور فرمایا: اللہ کا ایک بندہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے اختیار دیا ہے چاہے دنیا کی دولت لے' چاہے اللہ تعالیٰ کے پاس رہنا اختیار کرے پھر اس نے اللہ تعالیٰ کے پاس رہنا اختیار کیا۔ یہ سن کر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ روئے، (سمجھ گئے کہ آپ ﷺ کی وفات قریب ہے) اور بہت روئے پھر کہا:

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ هُوَ الْمُخَيَّرُ وَكَانَ اَبُوْ بَكْرٍ اَعْلَمَنَا بِهٖ.

ہمارے باپ دادا ہماری مائیں آپ ﷺ پر قربان ہوں۔ پھر معلوم ہوا کہ اس بندے سے مراد خود رسول اللہ ﷺ تھے۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ ہم سب سے زیادہ علم رکھتے تھے۔

وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اَمَنَّ النَّاسِ عَلَيَّ فِي مَالِهٖ وَصُحْبَتِهٖ اَبُوْ بَكْرٍ وَلَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا لَا تَّخَذْتُ اَبَا بَكْرٍ خَلِيْلًا وَلٰكِنْ اُخُوَّةُ الْاِسْلَامِ لَا تُبْقَيَنَّ فِي الْمَسْجِدِ خَوْخَةٌ اِلَّا خَوْخَةُ اَبِيْ بَكْرٍ)). [بخاري:٤٦٦، ٣٩٠٤؛ ترمذي:٣٦٦٠]

اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”سب لوگوں سے زیادہ مجھ پر ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا احسان ہے مال کا بھی ہے اور صحبت کا اور جو میں کسی کو خلیل بناتا (سوائے اللہ کے) تو ابو بکر رضی اللہ عنہ کو خلیل بناتا، اب خلت تو نہیں ہے لیکن اسلام کی اخوت (برادری) ہے، مسجد میں کسی کی کھڑکی نہ رہے (سب بند کر دی جائیں) پر ابو بکر رضی اللہ عنہ کے گھر کی کھڑکی قائم رکھو۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** نووی رحمہ اللہ نے کہا: خلت کہتے ہیں بالکل ایک کے خیال میں غرق ہو جانے کو اور غیر سے انقطاع کرنے کو، یہ بات حضرت ﷺ کو سوائے اللہ کے کسی سے نہ تھی، البتہ محبت تھی، خدیجہ، عائشہ، ابو بکر، اسامہ، زید اور فاطمہ رضی اللہ عنہم سے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا: ایک حدیث میں ہے کہ جب حبیب اللہ ہوں تو اختلاف کیا ہے کہ محبت کا مرتبہ زیادہ ہے یا خلت کا، بعض نے کہا: دونوں ایک ہیں اور بعض نے کہا: حبیب کا رتبہ زیادہ ہے کہ صفت ہمارے پیغمبر ﷺ کی ہے اور بعض نے کہا: خلت کا ایک مرتبہ زیادہ ہے، اور آپ ﷺ کی خلت بھی اس حدیث سے ثابت ہے۔

(٦١٧١) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ النَّاسَ يَوْمًا بِمِثْلِ حَدِيْثِ مَالِكٍ. [راجع:٦١٧٠]

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک دن لوگوں کو خطبہ دیا۔ جیسا کہ حدیث مالک میں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٧٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: ((لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا لَا تَّخَذْتُ اَبَا بَكْرٍ خَلِيْلًا وَلٰكِنَّهٗ اَخِيْ وَصَاحِبِيْ وَقَدِ اتَّخَذَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ صَاحِبَكُمْ خَلِيْلًا)).

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اگر میں کسی کو اپنا جانی دوست بناتا (سوائے اللہ کے) تو ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو بناتا، لیکن وہ میرے بھائی اور میرے صحابی ہیں اور تمہارے صاحب کو اللہ نے خلیل بنایا ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٦١٧٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: ((لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا مِّنْ اُمَّتِيْ اَحَدًا خَلِيْلًا لَاتَّخَذْتُ اَبَا بَكْرٍ)). [ترمذي:٣٦٥٥]

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو میں کسی کو اپنی امت میں سے اپنا جانی دوست بناتا تو ابو بکر رضی اللہ عنہ کو بناتا۔“

○ ○ ○ ○

(٦١٧٤) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ: ((لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا لَا تَّخَذْتُ ابْنَ اَبِيْ قُحَافَةَ خَلِيْلًا)). [راجع:٦١٧٣]

عبد اللہ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ ”اگر میں اپنی امت میں سے کسی کو اپنا دوست بناتا تو ابو قحافہ کے بیٹے کو بناتا۔“

○ ○ ○ ○

(٦١٧٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ

عبد اللہ رضی اللہ عنہ، نبی ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ ”اگر میں اپنی امت

قَالَ: ((لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا مِنْ اَهْلِ الْاَرْضِ خَلِيْلًا لَّا تَّخَذْتُ ابْنَ اَبِىْ قُحَافَةَ خَلِيْلًا وَلٰكِنَّ صَاحِبَكُمْ خَلِيْلُ اللّٰهِ)).

میں سے کسی کو اپنا دوست بناتا تو ابو قحافہ کے بیٹے کو بناتا۔ زمین والوں میں سے۔ اور لیکن تمہارے صاحب اللہ کے خلیل ہیں۔"



(٦١٧٦) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلَا اِنِّىْ اَبْرَاُ اِلٰى كُلِّ خِلٍّ مِّنْ خِلِّهٖ وَلَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيْلًا لَّا تَّخَذْتُ اَبَا بَكْرٍ خَلِيْلًا اِنَّ صَاحِبَكُمْ خَلِيْلُ اللّٰهِ)).

[ترمذی:٣٦٥٥؛ ابن ماجہ:٩٣]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "آگاہ رہو میں کسی کی دوستی نہیں رکھتا، (یعنی وہی دوستی جس میں اور کا خیال نہ رہے) اور جو میں ایسی دوستی کسی سے کرنے والا ہوتا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کرتا، اور تمہارے صاحب اللہ کے دوست ہیں۔" (صاحب سے مراد حضرت ﷺ نے اپنے تئیں کہا)۔

(٦١٧٧) عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بَعَثَهٗ عَلٰى جَيْشِ ذَاتِ السَّلَاسِلِ فَاَتَيْتُهٗ فَقُلْتُ: اَىُّ النَّاسِ اَحَبُّ اِلَيْكَ؟ قَالَ: ((عَائِشَةُ)) قُلْتُ: مِنَ الرِّجَالِ؟ قَالَ: ((اَبُوْهَا)) قُلْتُ: ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: ((عُمَرُ)) فَعَدَّ رِجَالًا.

[بخاری:٣٦٦٢، ٤٣٥٨، ٣٨٨٥]

عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے ان کو ذات السلاسل کے لشکر کے ساتھ بھیجا (ذات السلاسل نواحی شام میں ایک پانی کا نام ہے وہاں کی لڑائی جمادی الثانیہ ٨ ہجری میں ہوئی) وہ آئے آپ ﷺ کے پاس' انہوں نے کہا: یا رسول اللہ! سب لوگوں میں آپ ﷺ کو کس سے زیادہ محبت ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "عائشہ صدیقہ سے۔" انہوں نے کہا: مردوں میں کس سے زیادہ محبت ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "ان کے باپ سے۔" انہوں نے کہا: پھر ان کے بعد کس سے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "عمر رضی اللہ عنہ سے۔" یہاں تک کہ آپ ﷺ نے کئی آدمیوں کا ذکر کیا۔



فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث سے ابوبکر اور عمر اور عائشہ رضی اللہ عنہم کی بڑی فضیلت نکلی، اور یہ اہلسنت کی دلیل ہے کہ ابوبکر عمر رضی اللہ عنہما سے افضل ہیں۔

(٦١٧٨) عَنِ ابْنِ اَبِىْ مُلَيْكَةَ: سَمِعْتُ عَائِشَةَ وَسُئِلَتْ: مَنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مُسْتَخْلِفًا لَوِ اسْتَخْلَفَهٗ؟ قَالَتْ: اَبُوْ بَكْرٍ فَقِيْلَ لَهَا ثُمَّ مَنْ بَعْدَ اَبِىْ بَكْرٍ؟ قَالَتْ: عُمَرُ ثُمَّ قِيْلَ لَهَا مَنْ بَعْدَ عُمَرَ؟ قَالَتْ: اَبُوْ عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ ثُمَّ انْتَهَتْ اِلٰى هٰذَا.

ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے' میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے سنا' ان سے پوچھا گیا کہ اگر رسول اللہ ﷺ خلیفہ کرتے تو کس کو کرتے؟ (اس سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ نے کسی کی خلافت پر نص نہیں کیا بلکہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت صحابہ کے اجماع سے ہوئی، اور شیعہ جو دعویٰ کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر آپ ﷺ نے نص کیا تھا باطل اور بے اصل ہے، اور خود حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کی تکذیب کی۔ نووی رحمۃ اللہ علیہ) انہوں نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کرتے، پھر پوچھا گیا: ان کے بعد کس کو کرتے؟ انہوں نے کہا: عمر رضی اللہ عنہ کو، پھر پوچھا گیا ان کے بعد کس کو کرتے؟ انہوں نے کہا: ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کو، پھر خاموش ہو رہیں۔



(٦١٧٩) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً سَأَلَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ شَيْئًا فَاَمَرَهَا اَنْ تَرْجِعَ اِلَيْهِ فَقَالَتْ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَرَاَيْتَ اِنْ جِئْتُ فَلَمْ اَجِدْكَ؟۔ قَالَ اَبِيْ: كَاَنَّهَا تَعْنِي الْمَوْتَ۔ قَالَ: ((فَاِنْ لَّمْ تَجِدِيْنِيْ فَأْتِيْ اَبَا بَكْرٍ)). [بخاری: ٣٦٥٩، ٧٢٢٠، ٧٣٦٠؛ ترمذی: ٣٦٧٦]

جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک عورت نے رسول اللہ ﷺ سے کچھ پوچھا، آپ ﷺ نے فرمایا: ''پھر آنا وہ بولی: یارسول اللہ ﷺ! اگر میں آؤں اور آپ ﷺ کو نہ پاؤں (یعنی آپ ﷺ کی وفات ہو جائے) آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر تو مجھے نہ پائے تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آنا۔''



(٦١٨٠) عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ امْرَاَةً اَتَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَكَلَّمَتْهُ فِيْ شَيْءٍ فَاَمَرَهَا بِاَمْرٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عَبَّادِ بْنِ مُوْسٰى. [راجع:٦١٧٩]

جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک عورت رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور آپ ﷺ سے کسی چیز کے بارے میں گفتگو کی۔ تو آپ ﷺ نے اس کو ایسا ہی حکم دیا جیسا کہ حدیث عباد بن موسیٰ میں ہے۔



(٦١٨١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ مَرَضِهِ: ((ادْعِيْ لِيْ اَبَا بَكْرٍ اَبَاكِ وَاَخَاكِ حَتّٰى اَكْتُبَ كِتَابًا فَاِنِّيْ اَخَافُ اَنْ يَّتَمَنّٰى مُتَمَنٍّ وَيَقُوْلَ قَائِلٌ: اَنَا اَوْلٰى وَيَاْبَى اللّٰهُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلَّا اَبَا بَكْرٍ)).

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیماری میں فرمایا: ''بلاتو اپنے باپ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اور اپنے بھائی کو تاکہ میں ایک کتاب لکھ دوں، میں ڈرتا ہوں کوئی آرزو کرنے والا آرزو نہ کرے (خلافت کی) اور کوئی کہنے والا یہ نہ کہے: میں خلافت کا زیادہ حقدار ہوں اور اللہ تعالیٰ انکار کرتا ہے اور مسلمان بھی انکار کرتے ہیں سوائے ابوبکر رضی اللہ عنہ کے اور کسی کی خلافت سے۔''



(٦١٨٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ اَصْبَحَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ صَائِمًا)) قَالَ اَبُوْبَكْرٍ: اَنَا. قَالَ: ((فَمَنِ اتَّبَعَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ جَنَازَةً؟)) قَالَ اَبُوْبَكْرٍ: اَنَا قَالَ: ((فَمَنْ اَطْعَمَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ مِسْكِيْنًا)) قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ: اَنَا قَالَ: ((فَمَنْ عَادَ مِنْكُمُ الْيَوْمَ مَرِيْضًا)) قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ: اَنَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا اجْتَمَعْنَ فِيْ امْرِئٍ اِلَّا دَخَلَ الْجَنَّةَ)). [راجع:٢٤٧٤]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آج کے دن تم میں سے کون روزہ دار ہے۔'' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''آج کے دن تم میں سے کون جنازے کے ساتھ گیا۔'' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''آج کے دن تم میں سے کس نے مسکین کو کھانا کھلایا۔'' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''آج کے دن تم میں سے کس نے بیمار کی پرسش کی یعنی عیادت کی؟'' ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جس میں یہ سب باتیں جمع ہوں وہ جنت میں جائے گا۔''



(٦١٨٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَيْنَمَا رَجُلٌ يَّسُوْقُ بَقَرَةً

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک شخص ایک بیل ہانک رہا تھا اس پر بوجھ لادے ہوئے، بیل نے اس کی طرف

لَهُ قَدْ حَمَلَ عَلَيْهَا الْتَفَتَتْ إِلَيْهِ الْبَقَرَةُ فَقَالَتْ: إِنِّي لَمْ أُخْلَقْ لِهٰذَا وَلٰكِنِّي إِنَّمَا خُلِقْتُ لِلْحَرْثِ)). فَقَالَ النَّاسُ سُبْحَانَ اللّٰهِ! تَعَجُّبًا وَفَزَعًا أَبَقَرَةٌ تَكَلَّمُ؟ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَإِنِّي أُوْمِنُ بِهِ وَأَبُو بَكْرٍ وَّعُمَرُ)).

دیکھا اور کہنے لگا: میں اس لیے نہیں پیدا ہوا، میں تو کھیت کے واسطے پیدا ہوا ہوں۔ لوگوں نے کہا: سبحان اللہ! تعجب سے ڈر کر بیل بات کرتا ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں تو اس بات کو سچ جانتا ہوں، اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما بھی سچ جانتے ہیں۔''



قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَيْنَا رَاعٍ فِي غَنَمِهِ عَدَا عَلَيْهِ الذِّئْبُ فَأَخَذَ مِنْهَا شَاةً فَطَلَبَهُ الرَّاعِي حَتَّى اسْتَنْقَذَهَا مِنْهُ فَالْتَفَتَ إِلَيْهِ الذِّئْبُ فَقَالَ لَهُ: مَنْ لَهَا يَوْمَ السَّبُعِ يَوْمَ لَيْسَ لَهَا رَاعٍ غَيْرِي؟)). فَقَالَ النَّاسُ سُبْحَانَ اللّٰهِ! فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَإِنِّي أُوْمِنُ بِذٰلِكَ أَنَا وَأَبُو بَكْرٍ وَّعُمَرُ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک چرواہا اپنی بکریوں میں تھا، اتنے میں ایک بھیڑیا لپکا، اور ایک بکری لے گیا چرواہے نے اس کا پیچھا کیا، اور بکری کو اس سے چھڑا لیا بھیڑیئے نے اس کی طرف دیکھا اور کہا: اس دن کون بکری کو بچائے گا جس دن سوائے میرے کوئی چرواہا نہ ہوگا (وہ قیامت کا دن ہے یا عید کا دن جس دن جاہلیت والے کھیل کود میں مصروف رہتے اور بھیڑیئے بکریاں لے جاتے یا قیامت کے قریب آفت اور فتنہ کے دن جب لوگ مصیبت کے مارے اپنے مال کے فکر سے غافل ہو جائیں گے) لوگوں نے کہا: سبحان اللہ! رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں تو اس کو سچ جانتا ہوں اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما بھی سچ جانتے ہیں۔'' (دوسری روایت میں ہے کہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما وہاں موجود نہ تھے، اس حدیث سے ان کی بڑی فضیلت نکلی، کہ آپ ﷺ کو ان پر ایسا بھروسہ تھا کہ جو بات آپ ﷺ مانتے ہیں وہ بھی ضرور مانیں گے)۔




(٦١٨٤) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ قِصَّةَ الشَّاةِ وَالذِّئْبِ وَلَمْ يَذْكُرْ: قِصَّةَ الْبَقَرَةِ.

[بخاری: ٣٦٩٠]

ابن شہاب سے انہی اسناد کے تحت بکری اور بھیڑیے کا ذکر ہے لیکن اس میں بیل کا ذکر نہیں ہے۔



(٦١٨٥) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنَى حَدِيثِ يُونُسَ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَفِي حَدِيثِهِمَا ذِكْرُ الْبَقَرَةِ وَالشَّاةِ مَعًا وَقَالَا فِي حَدِيثِهِمَا: ((فَإِنِّي أُوْمِنُ بِهِ أَنَا وَأَبُو بَكْرٍ وَّعُمَرُ)) وَمَا هُمَا ثَمَّ. [بخاری: ٣٤٧١]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، نبی ﷺ سے بیان کرتے ہیں جیسا کہ یونس اور زہری نے بیان کیا اور ان دونوں کی روایتوں میں گائے اور بکری کا اکٹھا ذکر ہے۔ اسی طرح ان دونوں کی روایتوں میں اس بات کا بھی ذکر ہے کہ میں اس کو سچا جانتا ہوں اور ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما اس کو سچ جانتے ہیں۔'' اور وہ دونوں وہاں نہ تھے۔

(٦١٨٦) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے بیان کرتے ہیں۔



[بخاری: ٢٣٢٤، ٣٤٧١؛ ترمذی: ٣٦٧٧]

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ

## باب: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بزرگی کا بیان۔

(٦١٨٧) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: وُضِعَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عَلٰى سَرِيْرِهٖ فَتَكَنَّفَهُ النَّاسُ يَدْعُوْنَ وَيُثْنُوْنَ وَيُصَلُّوْنَ عَلَيْهِ قَبْلَ اَنْ يُّرْفَعَ وَاَنَا فِيْهِمْ قَالَ: فَلَمْ يَرُعْنِيْ اِلَّا بِرَجُلٍ قَدْ اَخَذَ بِمَنْكِبِيْ مِنْ وَّرَائِيْ فَالْتَفَتُّ اِلَيْهِ فَاِذَا هُوَ عَلِيٌّ فَتَرَحَّمَ عَلٰى عُمَرَ وَقَالَ: مَا خَلَّفْتَ اَحَدًا اَحَبَّ اِلَيَّ اَنْ اَلْقَى اللّٰهَ بِمِثْلِ عَمَلِهٖ مِنْكَ وَاَيْمُ اللّٰهِ! اِنْ كُنْتُ لَاَظُنُّ اَنْ يَّجْعَلَكَ اللّٰهُ مَعَ صَاحِبَيْكَ وَذَاكَ اَنِّيْ كُنْتُ اُكَثِّرُ اَسْمَعُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُوْلُ: ((جِئْتُ اَنَا وَاَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ رضی اللہ عنہما وَدَخَلْتُ اَنَا وَاَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ وَخَرَجْتُ اَنَا وَاَبُوْ بَكْرٍ وَّعُمَرُ)) فَاِنْ كُنْتُ لَاَرْجُوْ اَوْلَاَظُنُّ اَنْ يَّجْعَلَكَ اللّٰهُ مَعَهُمَا.

[بخاري:٣٦٧٧، ٣٦٨٥؛ ابن ماجه: ٩٨]

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (جب انتقال کیا) اور تابوت میں رکھے گئے تو لوگ ان کے گرد ہو گئے دعا کرتے تھے اور تعریف کرتے تھے اور نماز پڑھتے تھے، ان پر جنازہ کے اٹھائے جانے سے پہلے، میں بھی ان لوگوں میں تھا میں نہیں ڈرا مگر ایک شخص سے جس نے میرا مونڈھا تھاما میرے پیچھے سے میں نے دیکھا تو وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے انہوں نے کہا: رحم کرے اللہ تعالیٰ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر، پھر کہا (ان کو خطاب کر کے) اے عمر رضی اللہ عنہ! تم نے کوئی شخص ایسا نہ چھوڑا جس کے اعمال ایسے ہوں کہ ویسے اعمال پر مجھے اللہ سے ملنا پسند ہو تم سے زیادہ، اللہ کی قسم میں سمجھتا تھا کہ اللہ تم کو تمہارے دونوں ساتھیوں کے ساتھ کرے گا، (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے) اور اس کی وجہ یہ تھی کہ میں اکثر سنا کرتا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے: ”میں آیا اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما آئے اور میں داخل ہوا اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما داخل ہوئے اور میں نکلا اور ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نکلے، اس لیے مجھ امید تھی کہ اللہ تعالیٰ تم کو ان دونوں کے ساتھ کرے گا۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر کام میں اور ہر بات میں ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو ساتھ رکھتے تو آخرت میں بھی اللہ تعالیٰ نے ان کا ساتھ قائم رکھا اور تینوں صاحب ایک ہی جگہ دفن ہوئے۔

اس حدیث سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی محبت حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے نکلی، اور یہ بھی ثابت ہوا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تعریف کرتے تھے اور ان کو اللہ کا مقبول بندہ اور ان کے اعمال کو نیک سمجھتے تھے، یہاں تک کہ ویسے اعمال کی خود آرزو کرتے تھے۔ اب ان بے ایمانوں کا منہ کالا ہو جو معاذ اللہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں اختلاف بیان کرتے ہیں، تمام سیر تواریخ اور احادیث سے ثابت ہے کہ حضرت عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا کبھی کوئی جھگڑا نہیں ہوا۔ بلکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت میں تمام اموال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما کے سپرد کر دیئے اور ہر ایک کام اور مشورے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شریک رکھتے تھے، اور بہت سے مسائل میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے صلاح لیتے تھے، یہاں تک کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی صاحبزادی ام کلثوم کا نکاح حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کر دیا، باوجود یہ کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بوڑھے تھے۔

(٦١٨٨) عَنْ عُمَرَ بْنِ سَعِيْدٍ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمِثْلِهٖ. [راجع:٦١٨٧]

عمر بن سعید سے انہی اسناد کے تحت اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٨٩) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ رَاَيْتُ النَّاسَ يُعْرَضُوْنَ عَلَيَّ وَعَلَيْهِمْ قُمُصٌ

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”جس حالت میں میں سو رہا تھا، میں نے لوگوں کو دیکھا سامنے لائے جاتے ہیں اور وہ کرتے پہنے ہوئے ہیں، بعض کے کرتے چھاتی تک ہیں اور بعض

مِّنْهَا مَا يَبْلُغُ الثُّدِيَّ وَمِنْهَا مَا يَبْلُغُ دُوْنَ ذٰلِكَ وَمَرَّ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ وَعَلَيْهِ قَمِيصٌ يَجُرُّهُ)) قَالُوْا: مَاذَا اَوَّلْتَ ذٰلِكَ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((الدِّيْنَ)). [بخاری:۲۳، ۳۶۹۱، ۷۰۰۸، ۷۰۰۹؛ ترمذی: ۲۲۸۵، ۲۲۸۶؛ نسائی: ۵۰۲۶]

کے اس کے نیچے' پھر عمر رضی اللہ عنہ نکلے تو وہ اتنا نیچا کرتا پہنے ہوئے تھے جو زمین پر گھسٹتا جاتا تھا۔" لوگوں نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ! اس کی تعبیر کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "دین۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: دین اور کرتے میں یہ مناسبت ہے کہ جیسے کرتا بدن کو چھپاتا ہے، سردی گرمی سے بچاتا ہے ویسے دین روح اور دل کو محفوظ رکھتا ہے' کفر اور گناہ سے بچاتا ہے، اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا دین نہایت کامل اور حد سے زیادہ تھا۔ (تحفۃ الاخیار)

(۶۱۹۰) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہما عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ: ((بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اِذْ رَأَيْتُ قَدَحًا اُتِيْتُ بِهٖ فِيْهِ لَبَنٌ فَشَرِبْتُ مِنْهُ حَتّٰى اِنِّيْ لَاَرَى الرِّيَّ يَجْرِيْ فِيْ اَظْفَارِيْ ثُمَّ اَعْطَيْتُ فَضْلِيْ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ.)) قَالُوْا: مَاذَا اَوَّلْتَ ذٰلِكَ؟ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ: ((الْعِلْمَ)). [بخاری: ۸۲، ۳۶۸۱، ۷۰۰۶، ۷۰۰۷، ۷۰۲۷، ۷۰۳۲؛ ترمذی: ۲۲۸۴]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں سو رہا تھا، سوتے میں ایک پیالہ میرے سامنے لایا گیا، جس میں دودھ تھا، میں نے اس میں سے پیا یہاں تک کہ تازگی اور سیرابی میرے ناخنوں سے نکلنے لگی، پھر جو بچا وہ میں نے عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو دے دیا۔" لوگوں نے عرض کیا' اس کی تعبیر کیا ہے؟ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: "اس کی تعبیر علم ہے۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے اہل تعبیر نے کہا ہے کہ جو کوئی دودھ پیتا خواب میں دیکھے اس کو علم نصیب ہوگا، اس واسطے کہ علم سبب ہے روح کی زندگی کا، جیسے دودھ سبب ہے بدن کی زندگی کا، خصوصاً حالت طفولیت میں، اس حدیث سے نہایت عمدہ فضیلت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی ثابت ہوئی کہ وہ علم نبوت کے راز دار تھے اسی سبب سے ان کو خلافت اور ملک داری میں وہ لیاقت تھی جو اوروں کو نہ تھی اور ان کی کارروائی اور تدبیر سیاست رسول اللہ ﷺ کی تدبیر اور سیاست کا نمونہ تھی، انہی کی خلافت میں اسلام پھیلا اور مسلمانوں کو عزت' عظمت' حکومت اور شوکت حاصل ہوئی، چار ہزار بڑے بڑے شہر فتح، اور چار ہزار مسجدیں بنائی گئیں ان کا احسان قیامت تک ہر مسلمان کی گردن پر ہے اور جو مسلمان حق شناس ہے وہ قیامت تک ان کا شکر گزار ہے۔ راضی ہو اللہ تعالیٰ ان سے۔

(۶۱۹۱) عَنْ صَالِحٍ بِاِسْنَادِ يُوْنُسَ نَحْوَ حَدِيْثِهٖ. [راجع:۶۱۹۰]

صالح یونس کی اسناد کے تحت اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

(۶۱۹۲) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ رَاَيْتُنِيْ عَلٰى قَلِيْبٍ عَلَيْهَا دَلْوٌ فَنَزَعْتُ مِنْهَا مَاشَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ اَخَذَهَا ابْنُ اَبِيْ قُحَافَةَ فَنَزَعَ بِهَا ذَنُوْبًا اَوْ ذَنُوْبَيْنِ وَفِيْ نَزْعِهٖ ضُعْفٌ وَّاللّٰهُ يَغْفِرُ لَهٗ ثُمَّ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جس حالت میں میں سوتا تھا میں نے اپنے تئیں دیکھا ایک کنویں پر کہ اس پر ڈول پڑا ہے سو میں نے اس ڈول سے پانی کھینچا جتنا اللہ نے چاہا، پھر اس کو ابو قحافہ رضی اللہ عنہ کے بیٹے یعنی صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے لیا، اور ایک یا دو ڈول نکالے ان کے کھینچنے میں ناتوانی تھی، اللہ ان کو بخشے پھر وہ ڈول

اسْتَحَالَتْ غَرْبًا فَاَخَذَهَا ابْنُ الْخَطَّابِ فَلَمْ اَرَعَبْقَرِيًّا مِنَ النَّاسِ يَنْزِعُ نَزْعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ حَتّٰى ضَرَبَ النَّاسُ بِعَطَنٍ)). [بخاري:٣٦٦٤]

بڑا ڈول ہو گیا اور اس کو عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے لیا تو میں نے لوگوں میں ایسا سردار اور شہ زور نہیں دیکھا جو عمر کی طرح پانی کھینچتا ہو، انہوں نے اس کثرت سے پانی نکالا کہ لوگ اپنے اپنے اونٹوں کو سیراب کر کے آرام کی جگہ لے گئے۔''

فائدہ: علما نے کہا: اس خواب میں تمثیل ہے ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہما کی خلافت کی اور ان کے حسن سیرت کی، اور یہ سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت تھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت کا اثر تھا، تو پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دین کو قائم کیا اور پورا کیا، اور لوگ جوق در جوق اس میں آنے لگے، پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی اور ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے، انہوں نے دو سال تک خلافت کی، اور یہی مراد ہے ایک یا دو ڈول سے، اور یہ راوی کا شک ہے، اور صحیح دو ڈول ہیں جیسے دوسری روایت میں ہے ان کی خلافت میں مرتد مارے گئے اور ان کی جڑ کٹی اور اسلام پھیلا، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے، اور اسلام خوب پھیلا اور یہ جو فرمایا کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ کے کھینچنے میں ناتوانی تھی اس سے ان کی قدر گھٹانا مقصود نہیں ہے نہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا رتبہ ان سے بڑھانا، بلکہ غرض بیان ہے مدت خلافت کا اور منافع خلافت کا، اور وہ زیادہ ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں، اس حدیث میں یہ بھی دلیل ہے کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب ہوں گے اور ان کے بعد عمر رضی اللہ عنہ۔ راضی ہو اللہ تعالیٰ ان سے۔ (نووی رحمۃ اللہ علیہ مختصراً)

(٦١٩٣) عَنْ صَالِحٍ بِاِسْنَادِ يُوْنُسَ نَحْوَ حَدِيْثِهٖ. [بخاري:٧٠٢١]

صالح سے اسناد یونس کے موافق اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٩٤) عَنْ صَالِحٍ قَالَ: قَالَ الْاَعْرَجُ وَغَيْرُهُ: اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((رَاَيْتُ ابْنَ اَبِيْ قُحَافَةَ يَنْزِعُ)) بِنَحْوِ حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ.

صالح سے مروی ہے کہ اعرج وغیرہ نے کہا کہ بے شک ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں نے دیکھا ابو قحافہ کے بیٹے کو وہ ڈول کھینچ رہے تھے۔'' جیسا کہ زہری نے حدیث بیان کی۔

○ ○ ○ ○

(٦١٩٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اُرِيْتُ اَنِّيْ اَنْزِعُ عَلٰى حَوْضِيْ اَسْقِي النَّاسَ فَجَاءَنِيْ اَبُوْ بَكْرٍ فَاَخَذَ الدَّلْوَ مِنْ يَدِيْ لِيُرَوِّحَنِيْ فَنَزَعَ دَلْوَيْنِ وَفِيْ نَزْعِهٖ ضَعْفٌ وَاللّٰهُ يَغْفِرُ لَهٗ فَجَاءَ ابْنُ الْخَطَّابِ فَاَخَذَ مِنْهُ فَلَمْ اَرَ نَزْعَ رَجُلٍ قَطُّ اَقْوٰى حَتّٰى تَوَلَّى النَّاسُ وَالْحَوْضُ مَلْاٰنُ يَتَفَجَّرُ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں نے سوتے میں دیکھا میں اپنے حوض میں پانی کھینچ رہا ہوں، اور لوگوں کو پلا رہا ہوں، پھر ابو بکر رضی اللہ عنہ میرے پاس آئے انہوں نے ڈول میرے ہاتھ سے لے لیا، مجھے آرام دینے کو اور دو ڈول نکالے ناتوانی کے ساتھ اللہ ان کو بخشے پھر خطاب کے بیٹے آئے انہوں نے ڈول ابو بکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے لے لیا، تو میں نے ایسا زبردست کھینچنا کسی کا نہیں دیکھا یہاں تک کہ لوگ (سیراب ہو کر) چلے گئے اور حوض بھرپور ہو کر بہنے لگا۔''

(٦١٩٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ: ((رَاَيْتُ كَاَنِّيْ اَنْزِعُ بِدَلْوِ بَكْرَةٍ عَلٰى قَلِيْبٍ فَجَاءَ اَبُوْ بَكْرٍ فَنَزَعَ ذَنُوْبًا اَوْ ذَنُوْبَيْنِ فَنَزَعَ نَزْعًا ضَعِيْفًا وَاللّٰهُ

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں نے خواب میں دیکھا، میں ایک کنویں پر صبح کے وقت پانی کھینچ رہا ہوں، اتنے میں ابو بکر رضی اللہ عنہ آئے اور ایک یا دو ڈول نکالے، وہ بھی ناتوانی کے ساتھ اور اللہ ان کو بخشے پھر عمر رضی اللہ عنہ آئے اور پانی کھینچنا شروع کیا وہ ڈول بڑا ہو

تَبَارَكَ وَتَعَالَى يَغْفِرُ لَهُ ثُمَّ جَاءَ عُمَرُ فَاسْتَقَى فَاسْتَحَالَتْ غَرْبًا فَلَمْ اَرَ عَبْقَرِيًّا مِنَ النَّاسِ يَفْرِي فَرِيَهُ حَتَّى رَوِيَ النَّاسُ وَضَرَبُوا الْعَطَنَ)).

[بخاري:٣٦٨٢]

گیا، تو میں نے ایسا زبردست کام کرنے والا نہیں دیکھا، یہاں تک کہ لوگ سیراب ہو گئے اور اپنے اونٹوں کو پانی پلا کر آرام کی جگہ میں بٹھایا۔"

○ ○ ○ ○

(٦١٩٧) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ رُؤْيَا رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي اَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رضی اللہ عنہما بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ.

[بخاري: ٣٦٣٣، ٧٠٢٠؛ ترمذي: ٢٢٨٩]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے رسول اللہ ﷺ کا خواب جو ابو بکر و عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما کے متعلق ہے، ان کی حدیث کے موافق مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦١٩٨) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَرَاَيْتُ فِيْهَا دَارًا اَوْ قَصْرًا فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا؟ فَقَالُوْا: لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَاَرَدْتُ اَنْ اَدْخُلَ فَذَكَرْتُ غَيْرَتَكَ)) فَبَكَى عُمَرُ وَقَالَ: اَيْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَوَعَلَيْكَ يُغَارُ.

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں جنت میں گیا اور وہاں ایک گھر یا محل دیکھا میں نے پوچھا: یہ کس کا ہے؟ لوگوں نے کہا: عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا، میں نے اندر جانا چاہا، پھر تمہاری غیرت کا مجھے خیال آیا۔" یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ روئے، اور عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! کیا آپ ﷺ کے جانے سے میں غیرت کرتا۔"

فائدہ: آپ کا تو گھر بار ہے اور میں خود آپ ﷺ کا ہوں، اور بہشت بھی آپ ﷺ ہی کے طفیل[1] ہے، اس حدیث سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی فضیلت ظاہر ہے، اور ان کا جنتی ہونا یقینی ہے۔

[1] اس سے مراد آپ ﷺ کی تابعداری واطاعت ہے ۱۲ مصحح۔

(٦١٩٩) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ وَزُهَيْرٍ.

جابر رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے ایسی حدیث بیان کرتے ہیں جیسا کہ نمیر و زہیر نے بیان کیا۔

(٦٢٠٠) عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهُ قَالَ: ((بَيْنَا اَنَا نَائِمٌ اِذْ رَاَيْتُنِي فِي الْجَنَّةِ فَاِذَا امْرَاَةٌ تَوَضَّاُ اِلَى جَانِبِ قَصْرٍ فَقُلْتُ لِمَنْ هٰذَا؟ فَقَالُوْا: لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَذَكَرْتُ غَيْرَةَ عُمَرَ فَوَلَّيْتُ مُدْبِرًا)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں سو رہا تھا میں نے اپنے تئیں جنت میں دیکھا وہاں ایک عورت وضو کر رہی تھی، ایک محل کے کونے میں، میں نے پوچھا: یہ محل کس کا ہے؟ لوگ بولے: عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا، یہ سن کر مجھے عمر رضی اللہ عنہ کی غیرت کا خیال آیا اور میں پیٹھ موڑ کر پھرا۔"

قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ فَبَكَى عُمَرُ وَنَحْنُ جَمِيْعًا فِي ذٰلِكَ الْمَجْلِسِ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قَالَ عُمَرُ: بِاَبِي اَنْتَ وَاُمِّي يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَعَلَيْكَ اَغَارُ؟ [بخاري:٥٢٢٧]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: عمر رضی اللہ عنہ نے جب یہ سنا تو روئے اور ہم سب مجلس میں تھے، رسول اللہ ﷺ کے ساتھ، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں یا رسول اللہ ﷺ! کیا میں آپ ﷺ پر غیرت کروں گا۔

(٦٢٠١) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ.

ابن شہاب سے بھی اسی طرح مروی ہے۔

(٦٢٠٢) عَنْ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: اسْتَاْذَنَ عُمَرُ

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی رسول

عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَعِنْدَهُ نِسَاءٌ مِّنْ قُرَيْشٍ يُكَلِّمْنَهُ وَيَسْتَكْثِرْنَهُ عَالِيَةً اَصْوَاتُهُنَّ فَلَمَّا اسْتَاذَنَ عُمَرُ قُمْنَ يَبْتَدِرْنَ الْحِجَابَ فَاَذِنَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَضْحَكُ فَقَالَ عُمَرُ رضي الله عنه اَضْحَكَ اللّٰهُ سِنَّكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((عَجِبْتُ مِنْ هٰؤُلَاءِ اللَّاتِيْ كُنَّ عِنْدِيْ فَلَمَّا سَمِعْنَ صَوْتَكَ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ)). قَالَ عُمَرُ: فَاَنْتَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَحَقُّ اَنْ يَهَبْنَ ثُمَّ قَالَ عُمَرُ: اَيْ عَدُوَّاتِ اَنْفُسِهِنَّ اَتَهَبْنَنِيْ وَلَا تَهَبْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قُلْنَ: نَعَمْ اَنْتَ اَغْلَظُ وَاَفَظُّ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ مَا لَقِيَكَ الشَّيْطَانُ قَطُّ سَالِكًا فَجًّا اِلَّا سَلَكَ فَجًّا غَيْرَ فَجِّكَ)).

[بخاري: ٣٢٩٤، ٣٦٨٣ تعليقاً، ٦٠٨٥]

اللہ ﷺ سے اندر آنے کی اور آپ ﷺ کے پاس اس وقت قریش کی عورتیں بیٹھی تھیں، آپ ﷺ سے باتیں کر رہی تھیں، وہ بہت باتیں کر رہی تھیں، ان کی آوازیں بلند تھیں، جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آواز دی تو اٹھ کر دوڑیں چھپنے کے لیے، رسول اللہ ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اجازت دی اور آپ ﷺ ہنس رہے تھے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ آپ ﷺ کو ہنستا ہوا رکھے یا رسول اللہ ﷺ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے تعجب ہوا ان عورتوں سے جو میرے پاس بیٹھی تھیں، تمہاری آواز سنتے ہی پردے میں بھاگیں۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ سے ان کو زیادہ ڈرنا تھا، پھر ان عورتوں سے کہا: اپنی جان کی دشمنو! تم مجھ سے ڈرتی ہو اور اللہ کے رسول ﷺ سے نہیں ڈرتیں، انہوں نے کہا؟ ہاں تم سخت ہو اور غصیلے ہو بہ نسبت رسول اللہ ﷺ کے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قسم اس کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے شیطان جب تم کو ملتا ہے کسی راہ میں چلتا ہوا تو اس راہ کو جس میں تم چلتے ہو چھوڑ کر دوسری راہ میں جاتا ہے۔''



فائدہ: کیونکہ شیطان حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بہت کانپتا تھا، اس حدیث پر بعض بے وقوفوں نے اعتراض کیا ہے کہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ شیطان بہ نسبت رسول اللہ ﷺ کے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے زیادہ ڈرے۔ ان کا جواب یہ کہاں ہے کہ شیطان مجھ سے کم ڈرتا ہے اور جو ایسا بھی ہو تو کیا قباحت ہے کوتوال سے جتنا چور ڈرتے ہیں بادشاہ سے اتنا نہیں ڈرتے۔ اس سے کوتوال کی فضیلت بادشاہ پر نہیں بڑھتی۔

(٦٢٠٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ جَآءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَعِنْدَهُ نِسْوَةٌ قَدْ رَفَعْنَ اَصْوَاتَهُنَّ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا اسْتَاْذَنَ عُمَرُ ابْتَدَرْنَ الْحِجَابَ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيْثِ الزُّهْرِيِّ.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' بے شک عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور آپ ﷺ کے پاس عورتیں تھیں اور ان کی آوازیں آپ ﷺ کی آواز سے بلند ہو رہی تھیں جب عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی تو ان عورتوں نے جلدی کی پردے میں جانے کی اور ذکر کیا حدیث زہری کی مثل۔

(٦٢٠٤) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ: ((قَدْ كَانَ يَكُوْنُ فِي الْاُمَمِ قَبْلَكُمْ مُحَدَّثُوْنَ فَاِنْ يَكُنْ فِيْ اُمَّتِيْ مِنْهُمْ اَحَدٌ فَاِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ مِنْهُمْ)).

قَالَ ابْنُ وَهْبٍ: تَفْسِيْرُ مُحَدَّثُوْنَ: مُلْهَمُوْنَ.

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''تم سے پہلے اگلی امتوں میں ایسے لوگ ہوا کرتے تھے جن کی رائے ٹھیک ہوتی، (گمان صحیح ہوتا یا فرشتے ان کو الہام کرتے) میری امت میں اگر ایسا کوئی ہو تو وہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ ہوں گے۔''

[ترمذی:۳۶۹۳]

○ ○ ○ ○

(٦٢٠٥) عَنْ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ. [راجع:٦٢٠٤]

سعد بن ابراہیم سے اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٠٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ عُمَرُ وَافَقْتُ رَبِّيْ فِي ثَلَاثٍ: فِيْ مَقَامِ اِبْرَاهِيْمَ وَفِي الْحِجَابِ وَفِي اُسَارٰى بَدْرٍ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں اپنے رب کے موافق ہوا تین باتوں میں، ایک مقام ابراہیم میں نماز پڑھنے میں (جب میں نے رائے دی کہ یا رسول اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کو مصلے بنایئے ویسا ہی قرآن میں اترا۔ ﴿وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهِيْمَ مُصَلًّى﴾ دوسرے عورتوں کے پردے میں، تیسرے بدر کے قیدیوں میں۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٦٢٠٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: لَمَّا تُوُفِّيَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ اُبَيِّ بْنِ سَلُوْلٍ جَآءَ ابْنُهٗ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ عَبْدِاللّٰهِ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَسَأَلَهٗ اَنْ يُّعْطِيَهٗ قَمِيْصَهٗ اَنْ يُّكَفِّنَ فِيْهِ اَبَاهُ فَاَعْطَاهُ ثُمَّ سَأَلَهٗ اَنْ يُّصَلِّيَ عَلَيْهِ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لِيُصَلِّيَ عَلَيْهِ فَقَامَ عُمَرُ فَاَخَذَ بِثَوْبِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اَتُصَلِّيْ عَلَيْهِ وَقَدْ نَهَاكَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ تُصَلِّيَ عَلَيْهِ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِنَّمَا خَيَّرَنِيَ اللّٰهُ فَقَالَ ﴿اسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً﴾ [٩/ التوبه:٨٠] وَسَاَزِيْدُهٗ عَلٰى سَبْعِيْنَ)) قَالَ اِنَّهٗ مُنَافِقٌ فَصَلّٰى عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَلَا تُصَلِّ عَلٰى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ﴾. [٩/ التوبه:٨٤]

[بخاری:٤٦٧٠، وانظر فی مسلم:٦٩٥٨]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، جب عبداللہ بن ابی ابن سلول نے وفات پائی (جو بڑا منافق تھا) تو اس کا بیٹا عبداللہ بن عبداللہ، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنا کرتہ میرے باپ کے کفن کے لیے دیجیے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دے دیا، پھر اس نے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر نماز پڑھیے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے، اس پر نماز پڑھنے کے لیے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا کپڑا تھاما اور فرمایا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر نماز پڑھتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو منع کیا اس پر نماز پڑھنے سے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے اختیار دیا تو فرمایا: ''ان کے لیے دعا کرے یا نہ کرے اگر ستر بار دعا کرے گا اللہ تعالیٰ ان کو نہیں بخشے گا، تو میں ستر بار سے زیادہ دعا کروں گا۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: وہ منافق تھا۔ آخر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر نماز پڑھی تب یہ آیت اتری، مت نماز پڑھ کسی منافق پر جو مر جائے اور مت کھڑا ہو اس کی قبر پر (تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے اللہ تعالیٰ نے پسند کی)۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٠٨) عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ فِيْ مَعْنٰى حَدِيْثِ اَبِيْ اُسَامَةَ وَزَادَ: قَالَ: فَتَرَكَ الصَّلٰوةَ عَلَيْهِمْ. [بخاری:١٢٦٩، ٥٧٩٦، وانظر فی مسلم:٦٩٥٩؛ ترمذی:٣٠٩٨؛ نسائی: ١٨٩٩؛

عبیداللہ سے انہی اسناد کے ساتھ اسامہ کی حدیث کے موافق مروی ہے اور اس میں اتنا زیادہ ہے کہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے منافقوں پر نماز پڑھنی چھوڑ دی۔

ابن ماجہ: ۱۵۲۳]

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رضی اللہ عنہ . باب: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بزرگی کا بیان۔

(٦٢٠٩) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مُضْطَجِعًا فِيْ بَيْتِيْ كَاشِفًا عَنْ فَخِذَيْهِ اَوْسَاقَيْهِ فَاسْتَأْذَنَ اَبُوْ بَكْرٍ فَاَذِنَ لَهُ وَهُوَ عَلٰى تِلْكَ الْحَالِ فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُمَرُ فَاَذِنَ لَهُ وَهُوَ كَذٰلِكَ فَتَحَدَّثَ ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُثْمَانُ فَجَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَسَوّٰى ثِيَابَهُ۔ قَالَ مُحَمَّدٌ وَلَا اَقُوْلُ ذٰلِكَ فِيْ يَوْمٍ وَّاحِدٍ۔ فَدَخَلَ فَتَحَدَّثَ فَلَمَّا خَرَجَ . قَالَتْ عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: دَخَلَ اَبُوْ بَكْرٍ فَلَمْ تَهْتَشَّ لَهُ وَلَمْ تُبَالِهِ ثُمَّ دَخَلَ عُمَرُ فَلَمْ تَهْتَشَّ لَهُ وَلَمْ تُبَالِهِ ثُمَّ دَخَلَ عُثْمَانُ فَجَلَسْتَ وَسَوَّيْتَ ثِيَابَكَ فَقَالَ: ((اَلَا اَسْتَحْيِيْ مِنْ رَجُلٍ تَسْتَحْيِيْ مِنْهُ الْمَلَائِكَةُ)).

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ اپنے گھر لیٹے ہوئے تھے، رانیں یا پنڈلیاں کھولے ہوئے۔ اتنے میں ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی، آپ ﷺ نے اجازت دی اسی حال میں باتیں کرتے رہے، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت چاہی ان کو بھی اجازت دی اسی حال میں باتیں کرتے رہے، پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت چاہی تو رسول اللہ ﷺ بیٹھ گئے اور کپڑے برابر کیے، پھر وہ آئے اور باتیں کیں، جب وہ چلے گئے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے آپ ﷺ نے کچھ خیال نہ کیا، پھر عمر رضی اللہ عنہ آئے آپ نے کچھ خیال نہ کیا پھر عثمان آئے آپ ﷺ بیٹھ گئے، اور آپ ﷺ نے کپڑے درست کیے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا میں شرم نہ کروں اس شخص سے جس شخص سے فرشتے شرم کرتے ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: آپ ﷺ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے شرم کی کس لیے کہ عثمان رضی اللہ عنہ مشہور تھے کثرت حیا کے ساتھ، اس لیے آپ ﷺ نے بھی ان سے ویسا ہی برتاؤ کیا۔

مصابیح میں انس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے کہ سب سے زیادہ میری امت میں سچی شرم کرنے والے عثمان رضی اللہ عنہ ہیں، اور ملّا نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ سب سے زیادہ شرم کرنے والے سب سے زیادہ عزت کرنے والے عثمان رضی اللہ عنہ ہیں، اس حدیث سے مالکیہ نے دلیل پکڑی ہے کہ ران ستر عورت نہیں۔ نووی نے کہا یہ دلیل صحیح نہیں ہے، کیونکہ حدیث میں راوی کو شک ہے رانیں کھلی تھیں یا پنڈلیاں، اور صحیح یہ ہے کہ ران عورت ہے۔ (السراج الوہاج)

(٦٢١٠) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ وَعُثْمَانَ حَدَّثَاهُ اَنَّ اَبَابَكْرٍ اِسْتَأْذَنَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ عَلٰى فِرَاشِهٖ لَابِسٌ مِرْطَ عَائِشَةَ فَاَذِنَ لِاَبِيْ بَكْرٍ وَهُوَ كَذٰلِكَ فَقَضٰى اِلَيْهِ حَاجَتَهُ ثُمَّ انْصَرَفَ ثُمَّ اسْتَأْذَنَ عُمَرُ فَاَذِنَ لَهُ وَهُوَ عَلٰى تِلْكَ الْحَالِ فَقَضٰى اِلَيْهِ حَاجَتَهُ ثُمَّ انْصَرَفَ قَالَ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی رسول اللہ ﷺ سے اور آپ ﷺ لیٹے ہوئے تھے اپنے بچھونے پر۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی چادر اوڑھے ہوئے، آپ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اجازت دی اسی حال میں وہ اپنا کام پورا کر کے چلے گئے، پھر عمر رضی اللہ عنہ آئے انہوں نے اجازت مانگی آپ ﷺ نے اجازت دی اسی حال میں، وہ بھی اپنے کام سے فارغ ہو کر چلے گئے عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر میں نے اجازت مانگی تو آپ ﷺ بیٹھ گئے، اور عائشہ رضی اللہ عنہا

عُثْمَانُ ثُمَّ اسْتَأْذَنْتُ عَلَيْهِ فَجَلَسَ وَقَالَ لِعَائِشَةَ: ((اجْمَعِي عَلَيْكِ ثِيَابَكِ)). فَقَضَيْتُ إِلَيْهِ حَاجَتِي ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَقَالَتْ عَائِشَةُ رضي الله عنها: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! مَالِي لَمْ أَرَكَ فَزِعْتَ لِأَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ كَمَا فَزِعْتَ لِعُثْمَانَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((وَإِنَّ عُثْمَانَ رَجُلٌ حَيِيٌّ وَإِنِّي خَشِيتُ إِنْ أَذِنْتُ لَهُ عَلَى تِلْكَ الْحَالِ أَنْ لَا يَبْلُغَ إِلَيَّ فِي حَاجَتِهِ)).

سے فرمایا: ''اپنے کپڑے اچھی طرح پہن لے میں۔'' اپنے کام سے فارغ ہو کر چلا گیا، بعد اس کے عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: یارسول اللہ! کیا سبب ہے آپ ﷺ ابوبکر رضی اللہ عنہ کے آنے سے نہ گھبرائے، نہ عمر رضی اللہ عنہ کے آنے سے جیسا عثمان رضی اللہ عنہ کے آنے سے گھبرائے، آپ ﷺ نے فرمایا: ''عثمان رضی اللہ عنہ حیادار مرد ہے اور میں ڈرا اگر اسی حال میں ان کو اجازت دوں تو وہ اپنا کام نہ کر سکیں۔'' (شرم سے کچھ نہ کہیں اور چلے جائیں)۔



(٦٢١١) عَنْ عُثْمَانَ وَعَائِشَةَ رضي الله عنهما أَنَّ أَبَابَكْرٍ الصِّدِّيْقَ اسْتَأْذَنَ عَلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ.

عثمان اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے بے شک ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کے پاس آنے کی اجازت مانگی۔ پھر حدیث عقیل جو زہری سے ہے اس کی مانند بیان کیا۔

(٦٢١٢) عَنْ أَبِي مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضي الله عنه قَالَ: بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي حَائِطٍ مِنْ حَوَائِطِ الْمَدِيْنَةِ وَهُوَ مُتَّكِئٌ يَرْكُزُ بِعُوْدٍ مَعَهُ بَيْنَ الْمَاءِ وَالطِّيْنِ إِذَا اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ فَقَالَ: ((افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ)) قَالَ: فَإِذَا أَبُوبَكْرٍ رضي الله عنه فَفَتَحْتُ لَهُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ، فَقَالَ: ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ آخَرُ فَقَالَ: ((افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ)) قَالَ: فَذَهَبْتُ فَإِذَا هُوَ عُمَرُ رضي الله عنه فَفَتَحْتُ لَهُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ ثُمَّ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ آخَرُ قَالَ: فَجَلَسَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: ((افْتَحْ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ عَلَى بَلْوَى تَكُوْنُ)).

قَالَ: فَذَهَبْتُ فَإِذَا هُوَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رضي الله عنه قَالَ: فَفَتَحْتُ وَبَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ قَالَ: وَقُلْتُ الَّذِي قَالَ: فَقَالَ: اللّٰهُمَّ! صَبْرًا وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ.

[بخاری: ٣٦٩٣، ٣٦٩٥، ٦٢١٦، ٧٢٦٢؛ ترمذی: ٣٧١٠]

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک بار رسول اللہ ﷺ مدینہ کے کسی باغ میں تھے تکیہ لگائے ہوئے اور ایک لکڑی کو کیچڑ میں کھونس رہے تھے اتنے میں ایک شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھول دے اور اس کو جنت کی خوشخبری دے۔'' اور میں جو کھولنے لگا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے، میں نے دروازہ کھولا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی، پھر دوسرے شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھول دے اور اس کو جنت کی خوشخبری دے۔'' میں گیا تو عمر رضی اللہ عنہ تھے میں نے دروازہ کھول دیا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی۔ پھر تیسرے شخص نے دروازہ کھلوایا، آپ ﷺ بیٹھ گئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کھول دے اور اس کو جنت کی خوش خبری دے اور اس پر ایک بلویٰ ہوگا۔''

میں گیا تو عثمان رضی اللہ عنہ بن عفان تھے، میں نے دروازہ کھولا اور ان کو جنت کی خوشخبری دی اور بلویٰ کا ذکر کیا۔ انہوں نے کہا: یااللہ! مجھ کو صبر دے اور تو ہی مددگار ہے۔



**فائدہ:** اس حدیث میں ایک بڑا معجزہ ہے کہ جیسے آپ ﷺ نے پیشتر سے خبر دی ویسا ہی ہوا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر بڑا ابلویٰ ہوا، آخر انہوں نے صبر کیا اور شہید ہوئے۔

(٦٢١٣) عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ دَخَلَ حَائِطًا وَاَمَرَنِیْ اَنْ اَحْفَظَ الْبَابَ بِمَعْنٰی حَدِيْثِ عُثْمَانَ بْنِ غِيَاثٍ. [راجع:٦٢١٢]

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ایک باغ میں تشریف لے گئے اور مجھ سے فرمایا: ''تو دروازہ پر پہرہ دے۔'' پھر بیان کی حدیث اسی طرح جیسے اوپر گزری۔



(٦٢١٤) عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ اَنَّهٗ تَوَضَّاَ فِیْ بَيْتِهٖ ثُمَّ خَرَجَ فَقَالَ: لَاَلْزَمَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَلَاَكُوْنَنَّ مَعَهٗ يَوْمِیْ هٰذَا قَالَ: فَجَآءَ الْمَسْجِدَ فَسَاَلَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالُوْا: خَرَجَ وَجْهَ هٰهُنَا قَالَ: فَخَرَجْتُ عَلٰی اِثْرِهٖ اَسْاَلُ عَنْهُ حَتّٰی دَخَلَ بِئْرَ اَرِيْسٍ قَالَ: فَجَلَسْتُ عِنْدَ الْبَابِ وَبَابُهَا مِنْ جَرِيْدٍ حَتّٰی قَضٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَاجَتَهٗ وَتَوَضَّاَ فَقُمْتُ اِلَيْهِ فَاِذَا هُوَ قَدْ جَلَسَ عَلٰی بِئْرِ اَرِيْسٍ وَتَوَسَّطَ قُفَّهَا وَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَدَلَّاهُمَا فِی الْبِئْرِ قَالَ: فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ ثُمَّ انْصَرَفْتُ فَجَلَسْتُ عِنْدَ الْبَابِ فَقُلْتُ لَاَكُوْنَنَّ بَوَّابَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ الْيَوْمَ فَجَآءَ اَبُوْبَكْرٍ فَدَفَعَ الْبَابَ فَقُلْتُ مَنْ هٰذَا؟ فَقَالَ: اَبُوْبَكْرٍ فَقُلْتُ: عَلٰی رِسْلِكَ قَالَ: ثُمَّ ذَهَبْتُ فَقُلْتُ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! هٰذَا اَبُوْبَكْرٍ يَسْتَاْذِنُ فَقَالَ: ((ائْذَنْ لَهٗ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ)) قَالَ: فَاَقْبَلْتُ حَتّٰی قُلْتُ لِاَبِیْ بَكْرٍ: ادْخُلْ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُبَشِّرُكَ بِالْجَنَّةِ قَالَ: فَدَخَلَ اَبُوْبَكْرٍ فَجَلَسَ عَنْ يَمِيْنِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مَعَهٗ فِی الْقُفِّ وَدَلّٰی رِجْلَيْهِ فِی الْبِئْرِ كَمَا صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ ثُمَّ رَجَعْتُ فَجَلَسْتُ وَقَدْ تَرَكْتُ اَخِیْ يَتَوَضَّاُ وَيَلْحَقُنِیْ فَقُلْتُ: اِنْ يُّرِدِ اللّٰهُ بِفُلَانٍ۔ يُرِيْدُ اَخَاهُ۔ خَيْرًا يَّاْتِ بِهٖ

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے وضو کیا اپنے گھر میں، پھر نکلے اور کہنے لگے: میں ملازمت کروں گا آج کے دن رسول اللہ ﷺ کی اور ساتھ رہوں گا۔ آپ ﷺ کے، وہ مسجد میں آئے اور پوچھا: آپ ﷺ کہاں ہیں؟ لوگوں نے کہا: اس طرف گئے ہیں، ابوموسیٰ بھی آپ ﷺ کے قدموں کے نشان پر پوچھتے ہوئے اسی طرف چلے، یہاں تک کہ بئر اریس پر پہنچے (بئر اریس ایک کنواں ہے مدینہ سے باہر) ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: میں دروازے پر بیٹھ گیا اور اس کا دروازہ لکڑی کا تھا، یہاں تک کہ آپ ﷺ حاجت سے فارغ ہوئے اور وضو کیا تب میں آپ ﷺ کے پاس گیا، آپ ﷺ کنویں پر بیٹھے تھے اس کی منڈیر پر پنڈلیاں کھول کر کنویں میں لٹکائے ہوئے، میں نے سلام کیا پھر میں لوٹا اور دروازہ پر بیٹھا، میں نے کہا: رسول اللہ ﷺ کا بواب (وہ شخص جو دروازے پر رہتا ہے) آج میں بنوں گا، اتنے میں ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے، اور دروازہ پر دستک دی، میں نے کہا: کون ہے؟ انہوں نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ، میں نے کہا ٹھہرو، پھر میں گیا، اور میں نے عرض کیا، یارسول اللہ! ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے ہیں اور اجازت چاہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان کو اجازت دے، اور جنت کی خوشخبری دے۔'' میں آیا اور ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا اندر آؤ رسول اللہ ﷺ تم کو جنت کی خوشخبری دیتے ہیں، ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور آپ ﷺ کے داہنی طرف بیٹھے کنویں کی منڈیر پر اور اپنے پاؤں لٹکا دیے کنویں میں جس طرح رسول اللہ ﷺ بیٹھے تھے اور پنڈلیاں کھول دیں، میں لوٹا اور دروازہ پر بیٹھا، اور میں اپنے بھائی کو وضو کرتا ہوا چھوڑ کر آیا تھا، وہ مجھ سے ملنے والا تھا میں نے (اپنے دل میں) کہا: اگر اللہ کو اس کی بہتری منظور ہے تو اس کو بھی لائے گا۔ اچانک ایک آدمی نے دروازہ ہلایا۔ میں نے کہا: کون ہے؟ انہوں نے کہا: عمر رضی اللہ عنہ بن خطاب، میں نے کہا: ٹھہرو اور میں آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس، سلام

فَإِذَا إِنْسَانٌ يُحَرِّكُ الْبَابَ فَقُلْتُ: مَنْ هٰذَا؟ فَقَالَ: عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَقُلْتُ: عَلٰى رِسْلِكَ ثُمَّ جِئْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ وَقُلْتُ: هٰذَا عُمَرُ يَسْتَأْذِنُ فَقَالَ: ((ائْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ)) فَجِئْتُ عُمَرَ فَقُلْتُ: اَذِنَ وَيُبَشِّرُكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِالْجَنَّةِ قَالَ: فَدَخَلَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي الْقُفِّ عَنْ يَسَارِهِ وَدَلّٰى رِجْلَيْهِ فِي الْبِئْرِ ثُمَّ رَجَعْتُ فَجَلَسْتُ فَقُلْتُ: إِنْ يُرِدِ اللّٰهُ بِفُلَانٍ خَيْرًا۔ يَعْنِيْ أَخَاهُ۔ يَأْتِ بِهِ فَجَاءَ إِنْسَانٌ فَحَرَّكَ الْبَابَ فَقُلْتُ: مَنْ هٰذَا؟ فَقَالَ: عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ فَقُلْتُ عَلٰى رِسْلِكَ قَالَ: وَجِئْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَأَخْبَرْتُهُ فَقَالَ: ((ائْذَنْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ مَعَ بَلْوٰى تُصِيْبُهُ)) قَالَ: فَجِئْتُ فَقُلْتُ: اُدْخُلْ وَيُبَشِّرُكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِالْجَنَّةِ مَعَ بَلْوٰى تُصِيْبُكَ قَالَ: فَدَخَلَ فَوَجَدَ الْقُفَّ قَدْ مُلِئَ فَجَلَسَ وِجَاهَهُمْ مِنَ الشِّقِّ الْآخَرِ.
قَالَ شَرِيْكٌ: فَقَالَ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ: فَأَوَّلْتُهَا قُبُوْرَهُمْ. [بخاري:٣٦٧٤، ٧٠٩٧]

کیا اور عرض کیا، عمر رضی اللہ عنہ اجازت مانگتے ہیں، آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان کو اجازت دے اور جنت کی بشارت دے۔'' میں عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہا: اندر آؤ رسول اللہ ﷺ نے تم کو جنت کی بشارت دی ہے وہ اندر آئے اور آپ ﷺ کے بائیں طرف کنوئیں کی منڈیر پر بیٹھے، اور اپنے پاؤں کنویں میں لٹکا دیے، میں لوٹا اور بیٹھا اور کہا: اگر اللہ کو فلاں کی یعنی میرے بھائی کی بھلائی منظور ہے تو وہ بھی آئے گا، ایک آدمی آیا اور دروازہ ہلایا' میں نے کہا: کون ہے؟ اس نے کہا: عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ میں نے کہا: ٹھہرو، اور میں رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا اور بیان کیا اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان کو اجازت دے اور جنت کی خوشخبری دے مگر اس کے ساتھ ایک آفت بھی ہے۔'' میں آیا اور میں نے کہا: اندر آؤ اور رسول اللہ ﷺ تم کو جنت کی خوشخبری دیتے ہیں پر ایک آفت کے ساتھ۔ وہ آئے' انہوں نے دیکھا منڈیر پر جگہ نہیں رہی تو وہ ان کے سامنے دوسری طرف بیٹھے۔ شریک نے کہا: سعید بن مسیّب نے کہا: میں نے اس حدیث سے یہ نکالا کہ ان کی قبریں بھی اسی طرح ہوں گی (ویسا ہی ہوا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اس حجرہ میں جگہ نہ ملی وہ آپ ﷺ کے سامنے بقیع میں دفن ہوئے۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٦٢١٥) عَنْ أَبِيْ مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ خَرَجْتُ أُرِيْدُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَوَجَدْتُهُ قَدْ سَلَكَ فِي الْأَمْوَالِ فَتَبِعْتُهُ فَوَجَدْتُهُ قَدْ دَخَلَ مَالًا فَجَلَسَ فِي الْقُفِّ وَكَشَفَ عَنْ سَاقَيْهِ وَدَلَّاهُمَا فِي الْبِئْرِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ يَحْيَى بْنِ حَسَّانَ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ سَعِيْدٍ: فَأَوَّلْتُهَا قُبُوْرَهُمْ. [راجع:٦٢١٤]

ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' میں نکلا رسول اللہ ﷺ کو ڈھونڈنے کے لیے۔ میں نے دیکھا آپ ﷺ باغوں کی طرف گئے ہیں، پھر میں نے آپ ﷺ کو ایک باغ میں پایا۔ آپ ﷺ کنویں کی منڈیر پر بیٹھے اور پنڈلیاں کھول دیں، اور ان کو لٹکا دیا کنویں میں، اور بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری، اس میں سعید کا قول مذکور نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢١٦) عَنْ أَبِيْ مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ رضی اللہ عنہ

ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ ایک دن نکلے

قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا اِلَى حَائِطٍ بِالْمَدِيْنَةِ لِحَاجَتِهِ فَخَرَجْتُ فِيْ اِثْرِهِ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ وَذَكَرَ فِي الْحَدِيْثِ قَالَ ابْنُ الْمُسَيَّبِ فَاَوَّلْتُ ذٰلِكَ قُبُوْرَ هُمُ اجْتَمَعَتْ هٰهُنَا وَانْفَرَدَ عُثْمَانُ.

[راجع:٦٢١٤]

اپنی کسی حاجت کے لیے مدینہ کے ایک باغ کی طرف' میں بھی نکلا آپ ﷺ کے قدموں کے نشانات پر۔ اور حدیث بیان کی سلیمان بن بلال کی حدیث کے موافق ابن مسیب نے کہا: اس حدیث سے میں نے یہ نکالا کہ ان کی قبریں بھی اکٹھی ہوں گی اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی قبر علیحدہ ہوگی۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ مِنْ فَضَائِلِ عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ رضی اللہ عنہ .

## باب: حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بزرگی کا بیان۔

(٦٢١٧) عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِعَلِيٍّ: ((اَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰى اِلَّا اَنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ)).

قَالَ سَعِيْدٌ: فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُشَافِهَ بِهَا سَعْدًا فَلَقِيْتُ سَعْدًا فَحَدَّثْتُهُ بِمَا حَدَّثَنِيْ بِهِ عَامِرٌ فَقَالَ: اَنَا سَمِعْتُهُ قُلْتُ: آنْتَ سَمِعْتَهُ؟ قَالَ: فَوَضَعَ اِصْبَعَيْهِ عَلٰى اُذُنَيْهِ قَالَ: نَعَمْ وَاِلَّا فَاسْتَكَّتَا. [ترمذی:٣٧٣١]

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے: ''تم میرے پاس ایسے ہو جیسے حضرت ہارون علیہ السلام تھے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔''

سعید نے کہا: میں نے چاہا کہ یہ حدیث خود سعد رضی اللہ عنہ سے سن لوں تو میں سعد رضی اللہ عنہ سے ملا اور جو عامر رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی تھی وہ ان کو سنائی۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے یہ حدیث سنی ہے۔ میں نے کہا: تم نے سنی ہے انہوں نے انگلیاں اپنے دونوں کانوں پر رکھیں اور کہا: جو نہ سنی ہو تو میرے کان بہرے ہو جائیں۔

فائدہ: اس حدیث میں بڑی فضیلت ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کہ آپ کی امت میں ان کو وہ مرتبہ ملا، جو بنی اسرائیل میں ہارون علیہ السلام کو تھا، مگر فرق اتنا ہے کہ ہارون علیہ السلام پیغمبر بھی تھے، اور حضرت علی رضی اللہ عنہ پیغمبر نہ تھے، کیونکہ رسول اللہ ﷺ خاتم الانبیا تھے آپ ﷺ کے بعد کوئی نیا پیغمبر دنیا میں نہیں آ سکتا۔ ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چچازاد بھائی تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی آپ کے چچازاد بھائی تھے۔ اور یہ حدیث آپ ﷺ نے اس وقت فرمائی جب آپ ﷺ تبوک کی لڑائی پر جانے لگے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ میں خلیفہ کر گئے، انہوں نے کہا آپ ﷺ مجھ کو عورتوں اور بچوں کے ساتھ چھوڑے جاتے ہیں، تب آپ ﷺ نے یہ حدیث فرمائی کہ تم خوش نہیں کہ تمہارا حال ہارون علیہ السلام کا سا ہے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام طور کو تشریف لے گئے تھے تو ہارون علیہ السلام کو اپنا خلیفہ بنا گئے تھے، اس حدیث سے یہ نہیں نکلتا ہے کہ میری وفات کے بعد تم ہی خلیفہ ہو گے، کیونکہ ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کی حیات میں ہی انتقال کر چکے تھے، اور ان کے بعد خلیفہ نہیں ہوئے، غرض یہ کہ وجہ تشبیہ صرف ایک بھی کافی ہوتی ہے اور یہاں دو وجہیں موجود تھیں، ایک قرابت جیسے ہارون علیہ السلام کو موسیٰ علیہ السلام سے تھی، دوسری خلافت اپنی قوم پر، اب ساری باتوں میں ہارون علیہ السلام کی مثل ہونا ضروری نہیں، مگر جب حدیث میں یہ مذکور ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں تو معلوم ہوا کہ اور باتوں میں ہارون علیہ السلام کی مماثلت موجود ہے، اور ہارون علیہ السلام کی ایک صفت یہ تھی کہ بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سارے بنی اسرائیل سے افضل تھے، اور اس لحاظ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر نکلتی ہے، لیکن اس صورت میں بھی شیخین کی خلافت میں کوئی قدح نہیں ہوتا، اس لیے کہ خلافت مفضول کے باوجود فاضل کی درست ہے، خاص کر اس صورت میں جب ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت کا متعدد احادیث میں اشارہ ہے اور اجماع کیا اس پر صحابہ کرام نے حتیٰ کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی چھ ماہ کے بعد بیعت کی۔ سراج الوہاج میں ہے کہ استدلال شیعہ کا اس حدیث سے مردود ہے، کیونکہ خلافت اپنے گھر والوں میں بحالت حیات خلافت امت کو وفات کے بعد مقتضی نہیں، اور قیاس ٹوٹ جاتا ہے۔ حضرت ہارون علیہ السلام کی موت سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے سامنے۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) اور ہارون علیہ السلام ایک امر خاص میں خلیفہ ہوئے تھے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زندگی میں، پھر ایسا ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لیے بھی سمجھنا چاہیے اور خلافت جزئیہ خصوصاً اپنے گھر والوں کی حفاظت کے لیے عزیز کو دینا بہتر ہے، اس صورت میں حدیث حجت ہے شیعہ پر نہ شیعہ کے لیے۔انتهیٰ مختصراً۔

(٦٢١٨) عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَلَّفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلِیَّ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ فِیْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَقَالَ: یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! تُخَلِّفُنِیْ فِی النِّسَآءِ وَالصِّبْیَانِ؟ فَقَالَ: ((اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَكُوْنَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰی علیہ السلام؟ غَیْرَ اَنَّهٗ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ)).

[بخاري:٤٤١٦]

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ کیا (مدینہ میں) جب آپ ﷺ غزوۂ تبوک کو تشریف لے گئے انہوں نے عرض کیا' یا رسول اللہ ﷺ! آپ مجھ کو عورتوں اور بچوں میں چھوڑے جاتے ہیں، آپ ﷺ نے فرمایا: تم خوش نہیں ہوتے اس بات سے کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسے ہارون علیہ السلام کا تھا موسیٰ علیہ السلام کے پاس' پر میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢١٩) عَنْ شُعْبَةَ فِیْ هٰذَا الْاِسْنَادِ.

[راجع:٦٢١٨]

شعبہ سے انہی اسناد کے ساتھ مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٢٠) عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: اَمَرَ مُعَاوِیَةُ بْنُ اَبِیْ سُفْیَانَ سَعْدًا فَقَالَ: مَا مَنَعَكَ اَنْ تَسُبَّ اَبَا التُّرَابِ فَقَالَ: اَمَّا مَا ذَكَرْتُ ثَلَاثًا قَالَهُنَّ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَلَنْ اَسُبَّهٗ لَاَنْ تَكُوْنَ لِیْ وَاحِدَةٌ مِّنْهُنَّ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ حُمْرِ النَّعَمِ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ لَهٗ وَخَلَّفَهٗ فِیْ بَعْضِ مَغَازِیْهِ فَقَالَ لَهٗ عَلِیٌّ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! خَلَّفْتَنِیْ مَعَ النِّسَآءِ وَالصِّبْیَانِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَكُوْنَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰی اِلَّا اَنَّهٗ لَا نُبُوَّةَ بَعْدِیْ)) وَسَمِعْتُهٗ یَقُوْلُ یَوْمَ خَیْبَرَ: ((لَاُعْطِیَنَّ الرَّایَةَ رَجُلًا یُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَیُحِبُّهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ)) قَالَ: فَتَطَاوَلْنَا لَهَا فَقَالَ: ((اُدْعُوْلِیْ عَلِیًّا)) فَاُتِیَ بِهٖ اَرْمَدَ فَبَصَقَ فِیْ عَیْنَیْهِ وَدَفَعَ الرَّایَةَ اِلَیْهِ فَفَتَحَ اللّٰهُ عَلَیْهِ وَلَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰیَةُ: ﴿نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ﴾

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ نے سعد رضی اللہ عنہ کو امیر کیا تو کہا: تم کیوں برا نہیں کہتے ابوتراب کو، سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں تین باتوں کی وجہ سے، جو رسول اللہ ﷺ نے فرمائیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا نہیں کہوں گا اگر ان باتوں میں سے ایک بھی مجھ کو حاصل ہو تو وہ مجھے لال اونٹوں سے زیادہ پسند ہے، میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے اور آپ ﷺ نے کسی لڑائی پر جاتے وقت ان کو مدینہ میں چھوڑا، انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے مجھے عورتوں اور بچوں کے ساتھ چھوڑ دیا آپ ﷺ نے فرمایا: "تم اس بات سے راضی نہیں ہو کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسا ہارون علیہ السلام کا تھا، موسیٰ علیہ السلام کے پاس، پر اتنا ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔" اور میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے، آپ ﷺ فرماتے تھے خیبر کے دن کل میں ایسے شخص کو نشان دوں گا جو محبت رکھتا ہے اللہ اور اس کے رسول سے، اور اللہ اور اس کا رسول بھی محبت رکھتا ہے اس سے۔" یہ سن کر ہم انتظار کرتے رہے، آپ ﷺ نے فرمایا: "علی رضی اللہ عنہ کو بلاؤ۔" وہ آئے تو ان کی آنکھیں دکھتی تھیں، آپ ﷺ نے ان کی آنکھ میں تھوک ڈالا اور نشان (علم) ان کے حوالہ کیا، پھر اللہ تعالیٰ نے فتح دی، ان کے ہاتھ پر۔

دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلِيًّا وَفَاطِمَةَ وَحَسَنًا وَحُسَيْنًا فَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ هٰؤُلَاءِ اَهْلِيْ)).

[ترمذی:۳۷۲٤]

اور جب یہ آیت اتری: ''بلائیں ہم اپنے بیٹوں کو اور تم اپنے بیٹوں کو۔'' (یعنی آیت مباہلہ) تو آپ ﷺ نے بلایا حضرت علی اور فاطمہ اور حسن اور حسین رضی اللہ عنہم کو پھر فرمایا: ''اللہ! یہ میرے اہل ہیں۔''

فائدہ ابو تراب کنیت ہے حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ کی، اس روایت سے معاویہ رضی اللہ عنہ کی نسبت ایک قباحت عائد ہوتی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی قرابت اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت کا مطلق خیال نہیں کیا، نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس میں ایک صحابی پر الزام آتا ہے، اور اس کی تاویل ضروری ہے، اس طرح سے معاویہ رضی اللہ عنہ نے سعد رضی اللہ عنہ کو برا کہنے کا حکم نہیں دیا۔ بلکہ برا نہ کہنے کا سبب پوچھا، گویا دریافت کیا کہ تم برا کہنے سے کیوں پرہیز کرتے ہو ان کے ڈر سے یا دلیل شرعی سے پرہیز کرتے ہو تو ٹھیک کرتے ہو اور جو اور کسی وجہ سے تو اس کا اور جواب ہے، اور شاید سعد رضی اللہ عنہ اس گروہ میں ہوں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا کہتے ہوں، اور سعد رضی اللہ عنہ نے برا نہ کہا اور اس سے انکار کیا ہو تو معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس کا سبب پوچھا اور شاید برا کہنے سے یہ مقصود ہو کہ تم ان کی خطائے اجتہادی کیوں بیان نہیں کرتے۔

(٦٢٢١) عَنْ سَعْدٍ ؓ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ لِعَلِيٍّ: ((اَمَا تَرْضٰى اَنْ تَكُوْنَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُّوْسٰى)).

[بخاری:٣٧٠٦؛ ابن ماجه:١١٥]

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے: ''تم خوش نہیں ہو اس بات سے کہ تمہارا درجہ میرے پاس ایسا ہو جیسے ہارون علیہ السلام کا موسیٰ علیہ السلام کے پاس۔''



(٦٢٢٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ يَوْمَ خَيْبَرَ: ((لَاُعْطِيَنَّ هٰذِهِ الرَّايَةَ رَجُلًا يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلٰى يَدَيْهِ)) قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ: مَا اَحْبَبْتُ الْاِمَارَةَ اِلَّا يَوْمَئِذٍ قَالَ: فَتَسَاوَرْتُ لَهَا رَجَاءَ اَنْ اُدْعٰى لَهَا قَالَ: فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ فَاَعْطَاهُ اِيَّاهَا وَقَالَ: ((امْشِ وَلَا تَلْتَفِتْ حَتّٰى يَفْتَحَ اللّٰهُ عَلَيْكَ)) قَالَ: فَسَارَ عَلِيٌّ شَيْئًا ثُمَّ وَقَفَ وَلَمْ يَلْتَفِتْ فَصَرَخَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عَلٰى مَاذَا اُقَاتِلُ النَّاسَ قَالَ: ((قَاتِلْهُمْ حَتّٰى يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِكَ فَقَدْ مَنَعُوْا مِنْكَ دِمَاءَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللّٰهِ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا خیبر کے دن: ''البتہ میں یہ جھنڈا اس شخص کو دوں گا جو دوست رکھتا ہے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کو، فتح دے گا اللہ تعالیٰ اس کے ہاتھوں پر۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے امارت کی آرزو کبھی نہیں کی مگر اسی دن، پھر میں آپ ﷺ کے سامنے آیا اس امید سے کہ آپ ﷺ بلائیں مجھ کو اس کام کے لیے، لیکن آپ ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ کو بلایا اور وہ جھنڈا ان کو دیا اور فرمایا: ''چلا جا اور ادھر ادھر مت دیکھ اللہ تعالیٰ تجھ کو فتح دے گا۔'' پھر انہوں نے چپکے سے کچھ عرض کیا بعد اس کے ٹھہرے اور کسی طرف نہیں دیکھا۔ پھر چلا کر بولے: یا رسول اللہ ﷺ! کس بات پر میں لوگوں سے لڑوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''لڑ ان سے یہاں تک کہ وہ گواہی دیں اس بات کی کہ کوئی برحق معبود نہیں سوائے اللہ کے اور بیشک محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ جب وہ یہ گواہی دیں تو انہوں نے بچا لیا تجھ سے اپنی جان اور مال کو مگر کسی حق کے بدلے اور ان کا حساب اللہ پر ہے۔''



(٦٢٢٣) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ؓ اَنَّ

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا خیبر کے

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ يَوْمَ خَيْبَرَ: ((لَأُعْطِيَنَّ هٰذِهِ الرَّايَةَ رَجُلًا يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلٰى يَدَيْهِ يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ وَيُحِبُّهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ)) قَالَ: فَبَاتَ النَّاسُ يَدُوْكُوْنَ لَيْلَتَهُمْ أَيُّهُمْ يُعْطَاهَا قَالَ: فَلَمَّا أَصْبَحَ النَّاسُ غَدَوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كُلُّهُمْ يَرْجُوْ أَنْ يُّعْطَاهَا فَقَالَ: ((أَيْنَ عَلِيُّ بْنُ أَبِيْ طَالِبٍ؟)) فَقَالُوْا: هُوَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! يَشْتَكِيْ عَيْنَيْهِ قَالَ: فَأَرْسَلُوْا إِلَيْهِ فَأُتِيَ بِهِ فَبَصَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ عَيْنَيْهِ وَدَعَا لَهُ فَبَرَأَ حَتّٰى كَأَنْ لَّمْ يَكُنْ بِهِ وَجَعٌ فَأَعْطَاهُ الرَّايَةَ فَقَالَ عَلِيٌّ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! أُقَاتِلُهُمْ حَتّٰى يَكُوْنُوْا مِثْلَنَا فَقَالَ: ((انْفُذْ عَلٰى رِسْلِكَ حَتّٰى تَنْزِلَ بِسَاحَتِهِمْ ثُمَّ ادْعُهُمْ إِلَى الْإِسْلَامِ وَأَخْبِرْهُمْ بِمَا يَجِبُ عَلَيْهِمْ مِنْ حَقِّ اللّٰهِ فِيْهِ فَوَاللّٰهِ! لَأَنْ يَّهْدِيَ اللّٰهُ بِكَ رَجُلًا وَاحِدًا خَيْرٌ لَّكَ مِنْ أَنْ يَكُوْنَ لَكَ حُمْرُ النَّعَمِ)). [بخاري:٢٩٤٢، ٣٠٠٩، ٣٧٠١، ٤٢١٠، ٤٧١٣]

دن: ''البتہ دوں گا میں اس نشان کو اس شخص کو جس کے ہاتھوں پر اللہ تعالیٰ فتح دے گا وہ چاہتا ہے اللہ اور اس کے رسول کو اور اللہ تعالیٰ اور رسول اس کو چاہتے ہیں''۔ پھر رات بھر لوگ ذکر کرتے رہے کہ دیکھیں یہ نشان آپ ﷺ کس کو دیتے ہیں۔ جب صبح ہوئی تو سب کے سب رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور ہر ایک کو یہ امید تھی کہ یہ نشان اس کو ملے گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''علی بن ابی طالب کہاں ہیں؟'' لوگوں نے عرض کیا، یا رسول اللہ! ان کی آنکھیں دکھتی ہیں۔ پھر ان کو بلا بھیجا۔ آپ ﷺ نے ان کی آنکھوں میں تھوکا اور ان کے لیے دعا کی۔ وہ بالکل اچھے ہو گئے گویا ان کو کچھ شکوہ نہ تھا۔ پھر آپ ﷺ نے ان کو جھنڈا دیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! میں ان سے لڑوں گا یہاں تک کہ وہ ہماری طرح (مسلمان) ہو جائیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''آہستہ چلا جا یہاں تک کہ ان کے میدان میں اترے پھر ان کو بلا اسلام کی طرف اور ان سے کہہ جو اللہ کا حق ان پر واجب ہے۔ اللہ کی قسم اگر اللہ تعالیٰ تیری وجہ سے ایک شخص کو ہدایت کرے تو وہ بہتر ہے تیرے لیے سرخ اونٹوں سے۔''



(٦٢٢٤) عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْأَكْوَعِ رضي الله عنه قَالَ: كَانَ عَلِيٌّ قَدْ تَخَلَّفَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ فِيْ خَيْبَرَ وَكَانَ رَمِدًا فَقَالَ: أَنَا أَتَخَلَّفُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ! فَخَرَجَ عَلِيٌّ فَلَحِقَ بِالنَّبِيِّ ﷺ فَلَمَّا كَانَ مَسَاءُ اللَّيْلَةِ الَّتِيْ فَتَحَهَا اللّٰهُ فِيْ صَبَاحِهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَأُعْطِيَنَّ الرَّايَةَ أَوْ لَيَأْخُذَنَّ بِالرَّايَةِ غَدًا رَجُلٌ يُّحِبُّهُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَوْ قَالَ يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلَيْهِ)). فَإِذَا نَحْنُ بِعَلِيٍّ وَمَا نَرْجُوْهُ فَقَالُوْا: هٰذَا عَلِيٌّ فَأَعْطَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الرَّايَةَ

سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت علی رضی اللہ عنہ پیچھے رہ گئے خیبر کے دن، ان کی آنکھیں دکھتی تھیں۔ پھر انہوں نے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کو چھوڑ کر پیچھے رہوں (یہ کیسے ہو سکتا ہے) اور نکلے اور مل گئے آپ ﷺ سے، جب وہ رات ہوئی جس کی صبح کو فتح ہوئی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں یہ جھنڈا اس کو دوں گا کل یا جھنڈا کل وہ شخص لے گا جس کو اللہ اور اس کا رسول چاہتے ہیں یا وہ اللہ اور رسول کو چاہتا ہے۔ اللہ اس کے ہاتھوں پر فتح دے گا۔ پھر یکا یک ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ ہمیں امید نہ تھی کہ جھنڈا ان کو ملے گا۔ لوگوں نے کہا: یہ علی رضی اللہ عنہ ہیں اور ان ہی کو رسول اللہ ﷺ نے جھنڈا دیا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فتح دی ان کو۔

فَفَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ. [بخاری:۲۹۷۵، ۳۷۰۲، ۴۲۰۹، ۴۵۴۳]

○ ○ ○ ○

(٦٢٢٥) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ حَيَّانَ قَالَ: انْطَلَقْتُ اَنَا وَحُصَيْنُ بْنُ سَبْرَةَ وَعُمَرُ بْنُ مُسْلِمٍ اِلٰى زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ فَلَمَّا جَلَسْنَا اِلَيْهِ قَالَ لَهُ حُصَيْنٌ: لَقَدْ لَقِيْتَ يَا زَيْدُ! خَيْرًا كَثِيْرًا رَاَيْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَسَمِعْتَ حَدِيْثَهُ وَغَزَوْتَ مَعَهُ وَ صَلَّيْتَ خَلْفَهُ لَقَدْ لَقِيْتَ يَا زَيْدُ! خَيْرًا كَثِيْرًا حَدِّثْنَا يَا زَيْدُ! مَا سَمِعْتَ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: يَا ابْنَ اَخِيْ! وَاللّٰهِ! لَقَدْ كَبِرَتْ سِنِّيْ وَقَدُمَ عَهْدِيْ وَنَسِيْتُ بَعْضَ الَّذِيْ كُنْتُ اَعِيْ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَا حَدَّثْتُكُمْ فَاقْبَلُوْهُ وَمَا لَا، فَلَا تُكَلِّفُوْنِيْهِ ثُمَّ قَالَ: قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمًا فِيْنَا خَطِيْبًا بِمَآءٍ يُدْعٰى خُمًّا بَيْنَ مَكَّةَ وَ الْمَدِيْنَةِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَ اَثْنٰى عَلَيْهِ وَوَعَظَ وَذَكَّرَ ثُمَّ قَالَ: ((اَمَّا بَعْدُ! اَلَا اَيُّهَا النَّاسُ فَاِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ يُوْشِكُ اَنْ يَّاْتِيَ رَسُوْلُ رَبِّيْ فَاُجِيْبُ وَاَنَا تَارِكٌ فِيْكُمْ ثَقَلَيْنِ اَوَّلُهُمَا كِتَابُ اللّٰهِ فِيْهِ الْهُدٰى وَالنُّوْرُ فَخُذُوْا بِكِتَابِ اللّٰهِ وَاسْتَمْسِكُوْا بِهٖ)) فَحَثَّ عَلٰى كِتَابِ اللّٰهِ وَرَغَّبَ فِيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((وَاَهْلُ بَيْتِيْ اُذَكِّرُكُمُ اللّٰهَ فِيْ اَهْلِ بَيْتِيْ اُذَكِّرُكُمُ اللّٰهَ فِيْ اَهْلِ بَيْتِيْ اُذَكِّرُكُمُ اللّٰهَ فِيْ اَهْلِ بَيْتِيْ)) فَقَالَ لَهُ حُصَيْنٌ وَمَنْ اَهْلُ بَيْتِهٖ؟ يَا زَيْدُ! اَلَيْسَ نِسَآءُهٗ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ؟ قَالَ: نِسَآءُهٗ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَلٰكِنْ اَهْلُ بَيْتِهٖ مَنْ حُرِمَ الصَّدَقَةَ بَعْدَهٗ قَالَ: وَمَنْ هُمْ؟ قَالَ: هُمْ اٰلُ عَلِيٍّ وَاٰلُ عَقِيْلٍ وَاٰلُ جَعْفَرٍ وَاٰلُ عَبَّاسٍ قَالَ: كُلُّ هٰؤُلَاءِ حُرِمَ الصَّدَقَةَ؟

یزید بن حیان سے روایت ہے، میں اور حصین بن سبرہ اور عمر بن مسلم، زید بن ارقم کے پاس گئے جب ہم ان کے پاس بیٹھے تو حصین نے کہا: اے زید رضی اللہ عنہ! تم نے تو بڑی نیکی حاصل کی۔ تم نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا، آپ ﷺ کی حدیث سنی، آپ ﷺ کے ساتھ جہاد کیا آپ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی، تم نے بہت ثواب کمایا، ہمیں کچھ حدیث بیان کرو جو تم نے سنی ہو رسول اللہ ﷺ سے، زید رضی اللہ عنہ نے کہا: اے بھتیجے میرے! میری عمر بہت بڑی ہو گئی اور مدت گزری اور بعض باتیں جن کو میں یاد رکھتا تھا رسول اللہ ﷺ سے بھول گیا تو میں جو بیان کروں اس کو قبول کرو اور جو میں نہ بیان کروں اس کے لیے مجھ کو تکلیف نہ دو۔ پھر زید رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ ایک دن خطبہ سنانے کو کھڑے ہوئے ہم لوگوں میں ایک پانی پر جس کو خم کہتے تھے مکہ اور مدینہ کے بیچ میں۔ آپ ﷺ نے اللہ کی حمد کی اور اس کی تعریف بیان کی اور وعظ و نصیحت کی۔ پھر فرمایا: ''بعد اس کے اے لوگو! میں آدمی ہوں، قریب ہے کہ میرے پروردگار کا بھیجا ہوا (موت کا فرشتہ) آئے اور میں قبول کروں۔ میں تم میں دو بڑی بڑی چیزیں چھوڑے جاتا ہوں پہلے تو اللہ کی کتاب اس میں ہدایت ہے اور نور ہے تو اللہ کی کتاب کو تھامے رہو اور اس کو مضبوط پکڑے رہو۔'' غرض آپ ﷺ نے رغبت دلائی اللہ کی کتاب کی طرف۔ پھر فرمایا: ''دوسری چیز میرے اہل بیت ہیں میں اللہ کی یاد دلاتا ہوں تم کو اپنے اہل بیت کے باب میں۔'' تین مرتبہ آپ ﷺ نے یہ بات بیان فرمائی حصین رضی اللہ عنہ نے کہا: اہل بیت آپ ﷺ کے کون ہیں؟ اے زید رضی اللہ عنہ! کیا آپ ﷺ کی بیبیاں اہل بیت نہیں ہیں؟ زید رضی اللہ عنہ نے کہا: بیبیاں بھی اہل بیت میں داخل ہیں لیکن اہل بیت وہ ہیں جن پر زکوٰۃ حرام ہے۔ حصین رضی اللہ عنہ نے کہا: وہ لوگ کون ہیں؟ زید رضی اللہ عنہ نے کہا: وہ علی، عقیل، جعفر، عباس رضی اللہ عنہم کی اولاد ہیں۔ حصین رضی اللہ عنہ نے کہا: ان سب پر صدقہ حرام ہے؟ زید رضی اللہ عنہ نے کہا: ہاں۔

قَالَ: نَعَمْ.

فائدہ: یہ حدیث حضرت ﷺ نے ہجرت کے نویں سال جب حجۃ الوداع کر کے لوٹے ارشاد فرمائی۔ اس کے بعد آپ ﷺ کا انتقال ہوا۔ آپ ﷺ نے آخری وصیت تمام عرب کی قوموں کے سامنے یہ کی کہ ''قرآن پر جمے رہنا، اس سے ہدایت لینا، اس پر عمل کرنا۔ دوسرے میرے اہل بیت کا خیال رکھنا' ان سے محبت کرنا' ان کو ایذا نہ دینا۔'' اس نصیحت پر سوائے اہل سنت والجماعت کے کوئی فرقہ قائم نہیں ہے۔ خوارج نے اہل بیت کو چھوڑ دیا' ان کے دشمن ہو گئے۔ روافض نے قرآن سے منہ موڑ لیا۔

(٦٢٢٦) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ حَيَّانَ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِهِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ زُهَيْرٍ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

(٦٢٢٧) عَنْ اَبِيْ حَيَّانَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ اِسْمٰعِيْلَ وَزَادَ فِيْ حَدِيْثِ جَرِيْرٍ: ((كِتَابُ اللّٰهِ فِيْهِ الْهُدٰى وَالنُّوْرُ مَنِ اسْتَمْسَكَ بِهٖ وَاَخَذَ بِهٖ كَانَ عَلَى الْهُدٰى وَمَنْ اَخْطَاَهُ ضَلَّ)).

ابوحیان سے اسماعیل کی حدیث کی مانند مروی ہے اور حدیث جریر میں اتنا زیادہ ہے کہ اللہ کی کتاب میں ہدایت ہے اور نور ہے جو اس کو پکڑے رہے گا' وہ ہدایت پر رہے گا اور جو اس کو چھوڑ دے گا وہ گمراہ ہو جائے گا۔

(٦٢٢٨) عَنْ يَزِيْدَ بْنِ حَيَّانَ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ: دَخَلْنَا عَلَيْهِ فَقُلْنَا لَهٗ: لَقَدْ رَاَيْتَ خَيْرًا كَثِيْرًا لَقَدْ صَاحَبْتَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَصَلَّيْتَ خَلْفَهٗ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ اَبِيْ حَيَّانَ غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ: ((اَلَا وَ اِنِّيْ تَارِكٌ فِيْكُمُ الثَّقَلَيْنِ: اَحَدُهُمَا كِتٰبُ اللّٰهِ [عَزَّوَجَلَّ] هُوَ حَبْلُ اللّٰهِ مَنِ اتَّبَعَهٗ كَانَ عَلَى الْهُدٰى وَمَنْ تَرَكَهٗ كَانَ عَلَى الضَّلَالَةِ)) وَفِيْهِ: فَقُلْنَا: مَنْ اَهْلُ بَيْتِهٖ؟ نِسَاؤُهٗ؟ قَالَ: وَاَيْمُ اللّٰهِ! اِنَّ الْمَرْاَةَ تَكُوْنُ مَعَ الرَّجُلِ الْعَصْرَ مِنَ الدَّهْرِ ثُمَّ يُطَلِّقُهَا فَتَرْجِعُ اِلٰى اَبِيْهَا وَقَوْمِهَا اَهْلُ بَيْتِهٖ اَصْلُهٗ وَعَصَبَتُهُ الَّذِيْنَ حُرِمُوا الصَّدَقَةَ بَعْدَهٗ.

یزید بن حیان سے روایت ہے' انہوں نے کہا: ہم زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ہم نے کہا: تم نے بہت ثواب کمایا' تم نے صحبت اٹھائی رسول اللہ ﷺ کی' آپ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی اور بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔ اس میں یہ ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: میں تم میں دو بھاری چیزیں چھوڑے جاتا ہوں ایک تو اللہ کی کتاب' وہ اللہ کی رسی ہے جو اس کی پیروی کرے گا ہدایت پر ہو گا اور جو اس کو چھوڑ دے گا گمراہ ہو جائے گا۔ اس روایت میں یہ ہے کہ ہم نے کہا: اہل بیت کون لوگ ہیں بیبیاں آپ ﷺ کی؟ زید رضی اللہ عنہ نے کہا: نہیں اللہ کی قسم عورت ایک مدت تک مرد کے ساتھ رہتی ہے پھر وہ اس کو طلاق دے دیتا ہے تو اپنے باپ اور قوم کی طرف چلی جاتی ہے۔ اہل بیت آپ کے ددھیال کے لوگ اور عصبہ ہیں جن پر صدقہ حرام ہے آپ ﷺ کے بعد۔

فائدہ: نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: ہمارے نزدیک وہ بنی ہاشم اور بنی مطلب ہیں، ان دونوں پر صدقہ حرام ہے اور مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک صرف بنی ہاشم ہیں' اور بعض نے کہا: بنو قصی اور بعض نے کہا: قریش۔ اس روایت میں جو بیبیوں کو اہل بیت سے خارج کیا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ کل قریش اہل بیت نہیں ہیں ورنہ آپ ﷺ کی کئی بیبیاں جیسے حضرت عائشہ اور حفصہ اور ام سلمہ اور سودہ اور ام حبیبہ رضی اللہ عنہن قریشی تھیں۔ اور ایک روایت میں زید رضی اللہ عنہ نے ازواج مطہرات کو اہل بیت میں داخل کیا اور دوسری روایت میں خارج۔ ان دونوں میں تطبیق اس طرح ہے کہ اہل بیت سے دو معنی مقصود ہیں' (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) ایک وہ اہل بیت جو گھر میں رہتے ہیں یعنی عیال؛ جن کے اکرام اور احترام کا حکم ہے ان میں ازواج مطہرات بھی شامل ہیں اور قرآن میں آیت تطہیر جو وارد ہے وہ اہل بیت اسی معنی میں وارد ہے۔ اور قرینہ اس کا یہ ہے کہ اس آیت کے اول اور آخر حضرت ﷺ کی ازواج کا ذکر ہے اور انہی کی طرف خطاب ہے اور حضرت ابراہیم کی بی بی کی نسبت قرآن میں اہل بیت کا لفظ موجود ہے۔ اور ایک معنی اہل بیت کا یہ ہے جن پر صدقہ حرام ہوا اس میں بیبیاں داخل نہیں ہیں بلکہ وہ بنی ہاشم اور بنی مطلب ہیں یا صرف بنی ہاشم۔ (نووی رحمہ اللہ مع زیادہ)

(٦٢٢٩) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه قَالَ: اسْتُعْمِلَ عَلَى الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ مِنْ آلِ مَرْوَانَ قَالَ: فَدَعَا سَهْلَ بْنَ سَعْدٍ فَأَمَرَهُ أَنْ يَشْتِمَ عَلِيًّا قَالَ: فَأَبٰى سَهْلٌ فَقَالَ لَهُ: أَمَّا إِذَا أَبَيْتَ فَقُلْ: لَعَنَ اللّٰهُ أَبَا التُّرَابِ فَقَالَ سَهْلٌ: مَا كَانَ لِعَلِيٍّ اِسْمٌ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ أَبِي التُّرَابِ وَإِنْ كَانَ لَيَفْرَحُ إِذَا دُعِيَ بِهَا فَقَالَ لَهُ: أَخْبِرْنَا عَنْ قِصَّتِهِ لِمَ سُمِّيَ أَبُوْ تُرَابٍ؟ قَالَ: جَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْتَ فَاطِمَةَ فَلَمْ يَجِدْ عَلِيًّا فِي الْبَيْتِ فَقَالَ: ((أَيْنَ ابْنُ عَمِّكِ؟)) فَقَالَتْ: كَانَ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُ شَيْءٌ فَغَاضَبَنِيْ فَخَرَجَ فَلَمْ يَقِلْ عِنْدِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِإِنْسَانٍ: ((انْظُرْ أَيْنَ هُوَ؟)) فَجَآءَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! هُوَ فِي الْمَسْجِدِ رَاقِدٌ فَجَآءَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ مُضْطَجِعٌ قَدْ سَقَطَ رِدَآؤُهُ عَنْ شِقِّهِ فَأَصَابَهُ تُرَابٌ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَمْسَحُهُ عَنْهُ وَيَقُوْلُ: ((قُمْ أَبَا التُّرَابِ! قُمْ أَبَا التُّرَابِ!)).

[بخاري: ٤٤١، ٣٧٠٣، ٦٢٨٠]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مدینہ میں ایک شخص مروان کی اولاد میں سے حاکم ہوا۔ اس نے سہل کو بلایا اور حکم دیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گالی دینے کا۔ سہل نے انکار کیا۔ وہ شخص بولا: اگر تو گالی دینے سے انکار کرتا ہے تو کہہ لعنت ہو اللہ کی ابوتراب پر۔ سہل نے کہا: حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کوئی نام ابوتراب سے زیادہ پسند نہ تھا اور وہ خوش ہوتے تھے اس نام کے ساتھ پکارنے سے۔ وہ شخص بولا: اس کا قصہ بیان کرو ان کا نام ابوتراب کیوں ہوا؟ سہل نے کہا: رسول اللہ ﷺ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لائے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گھر میں نہ پایا آپ ﷺ نے پوچھا: تیرے چچا کا بیٹا کہاں ہے؟" وہ بولیں: مجھ میں اور ان میں کچھ باتیں ہوئیں وہ غصہ ہو کر چلے گئے اور یہاں نہیں سوئے۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک آدمی سے فرمایا: "دیکھو حضرت علی رضی اللہ عنہ کہاں ہیں۔" وہ آیا اور بولا: یا رسول اللہ ﷺ! علی رضی اللہ عنہ مسجد میں سو رہے ہیں۔ آپ ﷺ علی کے پاس تشریف لے گئے۔ وہ لیٹے ہوئے تھے اور چادر ان کے پہلو سے الگ ہو گئی تھی اور (ان کے بدن سے) مٹی لگ گئی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے وہ مٹی پونچھنا شروع کی اور فرمانے لگے "اٹھ اے ابوتراب! اٹھ اے ابوتراب!۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ رسول اللہ ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ کا نام ابوتراب رکھا اس وجہ سے ان کو یہ نام نہایت پسند تھا۔ اس حدیث سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بڑی فضیلت نکلی اور یہ بھی ثابت ہوا کہ مسجد میں سونا جائز ہے اور جو شخص خفا ہو گیا ہو اس کو بلانا اور اس کے پاس جانا مستحب ہے۔

## بَابٌ فِيْ فَضْلِ سَعْدِ بْنِ أَبِيْ وَقَّاصٍ رضي الله عنه

## باب: سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٢٣٠) عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: أَرِقَ

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے ایک رات رسول اللہ ﷺ کی

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَقَالَ: لَيْتَ رَجُلًا صَالِحًا مِنْ اَصْحَابِیْ يَحْرُسُنِی اللَّيْلَةَ قَالَتْ: وَسَمِعْنَا صَوْتَ السِّلَاحِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: (( مَنْ هٰذَا؟)) قَالَ: سَعْدُ بْنُ اَبِیْ وَقَّاصٍ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ جِئْتُ اَحْرُسُكَ. قَالَتْ عَائِشَةُ: فَنَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰی سَمِعْتُ غَطِيْطَهٗ. [بخاری: ۲۸۸۵، ۷۲۳۱؛ ترمذی: ۳۷۵۶]

آنکھ کھل گئی اور نیند اچاٹ ہوگئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کاش میرے اصحاب میں سے کوئی نیک بخت رات بھر میری حفاظت کرے۔'' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: اتنے میں ہم کو ہتھیاروں کی آواز معلوم ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا کون ہے۔؟ آواز آئی سعد بیٹا ابو وقاص کا' یا رسول اللہ! میں حاضر ہوا ہوں آپ ﷺ کے پاس پہرہ دینے کے لیے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر رسول اللہ ﷺ سو گئے یہاں تک کہ میں نے آپ ﷺ کے خراٹے کی آواز سنی۔



(٦٢٣١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: سَهِرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَقْدَمَهُ الْمَدِيْنَةَ لَيْلَةً فَقَالَ: ((لَيْتَ رَجُلًا صَالِحًا مِّنْ اَصْحَابِیْ يَحْرُسُنِی اللَّيْلَةَ)) قَالَتْ: فَبَيْنَا نَحْنُ كَذٰلِكَ سَمِعْنَا خَشْخَشَةَ سِلَاحٍ فَقَالَ: ((مَنْ هٰذَا؟)) قَالَ: سَعْدُ بْنُ اَبِیْ وَقَّاصٍ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا جَاءَ بِكَ)) فَقَالَ: وَقَعَ فِیْ نَفْسِیْ خَوْفٌ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَجِئْتُ اَحْرُسُهٗ فَدَعَا لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ نَامَ. [راجع: ٦٢٣٠]

ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں، کہ رسول اللہ ﷺ کے مدینہ منورہ میں تشریف لانے کے زمانے میں ایک رات آپ ﷺ جاگتے رہے (یعنی آپ ﷺ کو نیند نہیں آئی) تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''کاش کہ میرے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کوئی ایسا نیک بخت آدمی ہوتا جو رات بھر میری حفاظت کرتا۔'' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ہم اسی حالت میں تھے کہ ہم نے اسلحہ کی آواز سنی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ کون ہے؟'' عرض کیا: سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اتنا زیادہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے سعد سے پوچھا تم کیوں آئے ہو۔ وہ بولے: مجھے ڈر ہوا رسول اللہ ﷺ کی ذات اقدس پر' تو میں آیا آپ ﷺ کی حفاظت کرنے کے لیے۔ آپ ﷺ نے ان کے لیے دعا کی اور سو گئے۔



وَفِیْ رِوَايَةِ ابْنِ رُمْحٍ فَقُلْنَا: مَنْ هٰذَا؟

اور ابن رمح کی روایت میں ہے کہ ہم نے کہا: یہ کون ہے؟

(٦٢٣٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: اَرِقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ لَيْلَةٍ بِمِثْلِ حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ ابْنِ بِلَالٍ. [راجع: ٦٢٣٠]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے' ایک رات رسول اللہ ﷺ کی آنکھ کھل گئی اور نیند جاتی رہی۔ سلیمان بن بلال کی حدیث کی مانند ذکر کیا۔



(٦٢٣٣) عَنْ عَلِیٍّ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: مَا جَمَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَبَوَيْهِ لِاَحَدٍ غَيْرَ سَعْدِ بْنِ مَالِكٍ فَاِنَّهٗ جَعَلَ يَقُوْلُ لَهٗ يَوْمَ اُحُدٍ: ((اِرْمِ فِدَاكَ اَبِیْ وَاُمِّیْ)). [بخاری: ٢٩٠٥، ٤٠٥٨، ٤٠٥٩، ٦١٨٤؛ ترمذی: ٣٧٥٤؛ ابن ماجه: ١٢٩]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے ماں باپ کو کسی کے لیے جمع نہیں کیا (یعنی یوں نہیں فرمایا کہ میرے ماں باپ تجھ پر فدا ہوں) مگر سعد بن مالک رضی اللہ عنہ (یعنی سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ) کے لیے' آپ ﷺ نے احد کے دن ان سے فرمایا ''تیر چلا اے سعد رضی اللہ عنہ! فدا ہوں تجھ پر ماں باپ میرے۔''

(٦٢٣٤) عَنْ عَلِیٍّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ.

علی رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے اسی کی مانند روایت کرتے ہیں۔

[راجع:٦٢٣٣]

○ ○ ○ ○

(٦٢٣٥) عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ ﷺ قَالَ: لَقَدْ جَمَعَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ أَبَوَيْهِ يَوْمَ أُحُدٍ. [بخاری: ٣٧٢٥، ٤٠٥٥، ٤٠٥٦، ٤٠٥٧، ترمذی: ٢٨٣٠، ٣٧٥٣؛ ابن ماجه: ١٣٠]

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے جمع کیا اپنے ماں باپ کو میرے لیے احد کے دن۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٣٦) عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع:٦٢٣٥]

یحییٰ بن سعید سے ان اسناد کے تحت مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٣٧) عَنْ سَعْدٍ ﷺ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ جَمَعَ لَهُ أَبَوَيْهِ يَوْمَ أُحُدٍ قَالَ: كَانَ رَجُلٌ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ قَدْ أَحْرَقَ الْمُسْلِمِيْنَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ: ((ارْمِ فِدَاكَ أَبِي وَأُمِّي)) قَالَ: فَنَزَعْتُ لَهُ بِسَهْمٍ لَيْسَ فِيهِ نَصْلٌ فَأَصَبْتُ جَنْبَهُ فَسَقَطَ وَانْكَشَفَتْ عَوْرَتُهُ فَضَحِكَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى نَظَرْتُ إِلٰى نَوَاجِذِهِ.

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے احد کے دن ان کے لیے جمع کیا اپنے ماں باپ کو۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک شخص تھا مشرکوں میں سے جس نے جلا دیا تھا مسلمانوں کو (یعنی بہت مسلمانوں کو قتل کیا تھا) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تیر مار اے سعد رضی اللہ عنہ! فدا ہوں تجھ پر ماں باپ میرے"۔ میں نے اس کے لیے ایک تیر نکالا جس میں پیکان نہ تھا۔ وہ اس کی پسلی میں لگا اور گرا اور اس کی شرمگاہ کھل گئی۔ رسول اللہ ﷺ یہ دیکھ کر ہنسے یہاں تک کہ میں نے آپ ﷺ کی کچلیوں کو دیکھا۔

(٦٢٣٨) عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ: عَنْ أَبِيهِ ﷺ أَنَّهُ نَزَلَتْ فِيهِ آيَاتٌ مِنَ الْقُرْآنِ قَالَ: حَلَفَتْ أُمُّ سَعْدٍ أَنْ لَا تُكَلِّمَهُ أَبَدًا حَتّٰى يَكْفُرَ بِدِيْنِهِ وَلَا تَأْكُلَ وَلَا تَشْرَبَ قَالَتْ: زَعَمْتَ أَنَّ اللّٰهَ وَصَّاكَ بِوَالِدَيْكَ فَأَنَا أُمُّكَ وَأَنَا آمُرُكَ بِهٰذَا. قَالَ: مَكَثَتْ ثَلٰثًا حَتّٰى غُشِيَ عَلَيْهَا مِنَ الْجَهْدِ فَقَامَ ابْنٌ لَهَا يُقَالُ لَهُ عُمَارَةُ فَسَقَاهَا فَجَعَلَتْ تَدْعُو عَلٰى سَعْدٍ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فِي الْقُرْآنِ هٰذِهِ الْآيَةَ: ﴿وَوَصَّيْنَا الْإِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا وَإِنْ جَاهَدَاكَ عَلٰى أَنْ تُشْرِكَ بِي مَا لَيْسَ لَكَ بِهِ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا وَصَاحِبْهُمَا فِي الدُّنْيَا مَعْرُوفًا﴾ [٣١/ لقمان: ٣٢] قَالَ: وَأَصَابَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ غَنِيمَةً عَظِيمَةً فَإِذَا فِيهَا سَيْفٌ فَأَخَذْتُهُ فَأَتَيْتُ بِهِ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ

مصعب بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے سنا اپنے باپ سے کہ ان کے باب میں قرآن کی کئی آیتیں اتریں۔ ان کی ماں نے قسم کھائی تھی کہ ان سے کبھی بات نہ کرے گی جب تک وہ اپنا دین (یعنی اسلام کا دین) نہ چھوڑیں گے اور نہ کھائے گی نہ پیے گی۔ وہ کہنے لگی: اللہ تعالیٰ نے تجھے حکم دیا ہے ماں باپ کی اطاعت کرنے کا اور میں تیری ماں ہوں تجھ کو حکم کرتی ہوں اس بات کا پھر تین دن تک یوں ہی رہی، کچھ کھایا نہ پیا، یہاں تک کہ اس کو غش آ گیا، آخر ایک بیٹا اس کا جس کا نام عمارہ تھا کھڑا ہوا اور اس کو پانی پلایا۔ وہ بددعا کرنے لگی سعد رضی اللہ عنہ کے لیے، تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: "اور ہم نے حکم دیا آدمی کو اپنے ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنے کا لیکن وہ اگر زور ڈالیں تجھ پر کہ شریک کرے تو میرے ساتھ اس چیز کو جس کا تجھے علم نہیں تو مت مان ان کی بات (یعنی شرک مت کر) اور رہ ان کے ساتھ دنیا میں دستور کے موافق۔" اور ایک بار رسول اللہ ﷺ کو بہت سا غنیمت کا مال ہاتھ آیا اس میں ایک تلوار بھی تھی وہ میں نے لے لی اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا۔ میں نے عرض

فَقُلْتُ: نَفِّلْنِيْ هٰذَا السَّيْفَ فَاَنَا مَنْ قَدْ عَلِمْتَ حَالَهٗ فَقَالَ: ((رُدَّهٗ مِنْ حَيْثُ اَخَذْتَهٗ)) فَانْطَلَقْتُ حَتّٰى اِذَا اَرَدْتُّ اَنْ اُلْقِيَهٗ فِي الْقَبَضِ لَامَتْنِيْ نَفْسِيْ فَرَجَعْتُ اِلَيْهِ فَقُلْتُ: اَعْطِنِيْهِ قَالَ: فَشَدَّلِيْ صَوْتَهٗ ((رُدَّهٗ مِنْ حَيْثُ اَخَذْتَهٗ)) قَالَ: فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ ﴿يَسْاَلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ﴾.

[٨/ الانفال:١]

قَالَ: وَمَرِضْتُ فَاَرْسَلْتُ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَاَتَانِيْ فَقُلْتُ: دَعْنِيْ اَقْسِمْ مَالِيْ حَيْثُ شِئْتُ قَالَ: فَاَبٰى قُلْتُ: فَالنِّصْفَ قَالَ: فَاَبٰى قُلْتُ: فَالثُّلُثُ فَسَكَتَ فَكَانَ بَعْدُ الثُّلُثُ جَائِزًا.

قَالَ: وَاَتَيْتُ عَلٰى نَفَرٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ وَالْمُهَاجِرِيْنَ فَقَالُوْا: تَعَالَ نُطْعِمْكَ وَنَسْقِيْكَ خَمْرًا وَذٰلِكَ قَبْلَ اَنْ تُحَرَّمَ الْخَمْرُ قَالَ: فَاَتَيْتُهُمْ فِيْ حَشٍّ- وَالْحَشُّ الْبُسْتَانُ- فَاِذَا رَأْسُ جَزُوْرٍ مَّشْوِيٌّ عِنْدَهُمْ وَزِقٌّ مِنْ خَمْرٍ قَالَ: فَاَكَلْتُ وَشَرِبْتُ مَعَهُمْ: قَالَ: فَذَكَرْتُ الْاَنْصَارَ وَالْمُهَاجِرِيْنَ عِنْدَهُمْ فَقُلْتُ: الْمُهَاجِرُوْنَ خَيْرٌ مِّنَ الْاَنْصَارِ قَالَ: فَاَخَذَ رَجُلٌ اَحَدَ لَحْيَيِ الرَّأْسِ فَضَرَبَنِيْ بِهٖ فَجَرَحَ بِاَنْفِيْ فَاَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْبَرْتُهٗ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِيَّ يَعْنِيْ نَفْسَهٗ شَاْنَ الْخَمْرِ: ﴿اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ﴾.[٥/ المائدة:٩٠]

[ابو داود: ٢٧٤٠؛ ترمذی: ٣٠٧٩؛ وراجع: ٤٥٥٦، ٤٥٥٧]

کیا' یہ تلوار مجھ کو انعام دے دیجیے اور میرا حال آپ ﷺ جانتے ہی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کو وہیں رکھ دے جہاں سے تو نے اٹھائی ہے۔'' میں گیا اور میں نے قصد کیا کہ پھر اس کو گدام میں ڈال دوں لیکن میرے دل نے مجھے ملامت کی اور میں پھر آپ ﷺ کے پاس لوٹا۔ میں نے عرض کیا کہ یہ تلوار مجھ کو دے دیجیے۔ آپ ﷺ نے سختی سے فرمایا: ''رکھ دے اسی جگہ جہاں سے تو نے اٹھائی ہے۔'' تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ''تجھ سے پوچھتے ہیں لوٹ کی چیزوں کو۔'' سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں بیمار ہوا تو میں نے رسول اللہ ﷺ کو بلا بھیجا۔ آپ ﷺ تشریف لائے۔ میں نے کہا: مجھ کو اجازت دیجیے میں اپنے مال کو بانٹ دوں جس کو چاہوں۔ آپ ﷺ نے نہ مانا میں نے کہا: اچھا تہائی مال بانٹ دوں آپ ﷺ نے نہ مانا۔ میں نے کہا: اچھا آدھا مال بانٹ دوں۔ آپ ﷺ چپ ہو رہے پھر یہی حکم ہوا کہ تہائی مال تک بانٹنا درست ہے۔ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک بار میں انصار اور مہاجرین کے کچھ لوگوں کے پاس گیا۔ انہوں نے کہا: آؤ ہم تم کو کھانا کھلائیں گے اور شراب پلائیں گے، اس وقت تک شراب حرام نہیں ہوئی تھی۔ میں ان کے پاس گیا ایک باغ میں۔ وہاں ایک اونٹ کے سر کا گوشت بھونا گیا تھا اور شراب کی ایک مشک رکھی تھی۔ میں نے گوشت کھایا اور شراب پی ان کے ساتھ' وہاں مہاجرین اور انصار کا ذکر آیا۔ میں نے کہا: مہاجرین انصار سے بہتر ہیں۔ ایک شخص نے سری کا ایک ٹکڑا لیا اور مجھے مارا۔ میرے ناک میں زخم لگا۔ میں نے رسول اللہ ﷺ سے بیان کیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ''شراب' جوا' تھان اور پانسے یہ سب نجس اور شیطان کے کام ہیں۔''



(٦٢٣٩) عَنْ مُصْعَبِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّهٗ قَالَ: اُنْزِلَتْ فِيَّ اَرْبَعُ اٰيَاتٍ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ زُهَيْرٍ عَنْ سِمَاكٍ وَزَادَ فِيْ

سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میرے باب میں چار آیتیں اتریں۔ پھر بیان کیا حدیث کو اسی طرح جیسے اوپر گزری۔ شعبہ نے زیادہ کیا کہ سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: آخر لوگ جب میری ماں کو کھانا کھلانا چاہتے تو اس کا منہ ایک لکڑی

حَدِيْثِ شُعْبَةَ قَالَ: فَكَانُوْا إِذَا أَرَادُوْا أَنْ يُّطْعِمُوْهَا شَجَرُوْا فَاهَا بِعَصًا ثُمَّ أَوْجَرُوْهَا وَفِيْ حَدِيْثِهِ أَيْضًا: فَضَرَبَ بِهِ أَنْفَ سَعْدٍ فَفَزَرَهُ فَكَانَ أَنْفُ سَعْدٍ مَفْزُوْرًا.

سے کھولتے پھر کھانا اس کے منہ میں ڈالتے۔ اس روایت میں یہ ہے کہ سعد رضی اللہ عنہ کی ناک پر مارا اور ان کی ناک چر گئی۔ پھر ان کی ناک ہمیشہ چری رہی۔

[راجع: ٦٢٣٨]

○ ○ ○ ○

(٦٢٤٠) عَنْ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ فِيْ: ﴿وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ﴾ [الانعام: ٥٢] قَالَ نَزَلَتْ فِيْ سِتَّةٍ: أَنَا وَابْنُ مَسْعُوْدٍ مِنْهُمْ وَكَانَ الْمُشْرِكُوْنَ قَالُوْا: لَا تُدْنِيْ هٰؤُلَاءِ.

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، یہ آیت: ''مت دور کر ان لوگوں کو جو پکارتے ہیں اپنے مالک کو صبح اور شام چھ آدمیوں کے باب میں اتری۔ ان میں میں تھا اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ مشرک کہتے تھے آپ ﷺ ان لوگوں کو اپنے نزدیک رکھتے ہیں۔

[ابن ماجہ: ٤١٢٨]

○ ○ ○ ○

(٦٢٤١) عَنْ سَعْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ سِتَّةَ نَفَرٍ فَقَالَ الْمُشْرِكُوْنَ لِلنَّبِيِّ ﷺ: اُطْرُدْ هٰؤُلَاءِ لَا يَجْتَرِءُوْنَ عَلَيْنَا. قَالَ وَكُنْتُ أَنَا وَابْنُ مَسْعُوْدٍ وَرَجُلٌ مِنْ هُذَيْلٍ وَبِلَالٌ وَرَجُلَانِ لَسْتُ أُسَمِّيْهِمَا فَوَقَعَ فِيْ نَفْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مَاشَآءَ اللّٰهُ أَنْ يَّقَعَ فَحَدَّثَ نَفْسَهُ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهُ﴾. [الانعام: ٥٢]

سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ہم چھ آدمی رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے۔ مشرکوں نے کہا: آپ ﷺ ان لوگوں کو پاس سے بھگا دیجیے یہ جرات نہ کریں گے ہم پر، ان لوگوں میں میں تھا، ابن مسعود رضی اللہ عنہ تھے اور ایک شخص ہذیل کا تھا اور بلال رضی اللہ عنہ اور دو شخص اور تھے جن کا میں نام نہیں لیتا۔ آپ ﷺ کے دل میں جو اللہ نے چاہا وہ آیا۔ آپ ﷺ نے دل ہی دل میں باتیں کیں، تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ''مت ہٹا ان لوگوں کو جو پکارتے ہیں اپنے رب کو صبح اور شام اور چاہتے ہیں اس کی رضامندی۔''

[راجع: ٦٢٤٠]

○ ○ ○ ○

(٦٢٤٢) عَنْ أَبِيْ عُثْمَانَ قَالَ: لَمْ يَبْقَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ بَعْضِ تِلْكَ الْأَيَّامِ الَّتِيْ قَاتَلَ فِيْهِنَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ غَيْرُ طَلْحَةَ وَسَعْدٍ رضی اللہ عنہما عَنْ حَدِيْثِهِمَا. [بخاری: ٣٧٢٢، ٣٧٢٣، ٤٠٦٠، ٤٠٦١]

ابوعثمان سے روایت ہے، ان دنوں میں جب رسول اللہ ﷺ لڑتے تھے (کافروں سے) بعض دن کوئی آپ ﷺ کے ساتھ نہ رہا سوائے طلحہ اور سعد رضی اللہ عنہما کے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ طَلْحَةَ وَالزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا

## باب: حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(٦٢٤٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُهُ يَقُوْلُ: نَدَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ النَّاسَ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے خندق کے دن لوگوں کو جہاد کی ترغیب دی۔ زبیر نے جواب دیا کہ حاضر اور مستعد

يَوْمَ الْخَنْدَقِ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ ثُمَّ نَدَبَهُمْ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ ثُمَّ نَدَبَهُمْ فَانْتَدَبَ الزُّبَيْرُ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((لِكُلِّ نَبِيٍّ حَوَارِيٌّ وَحَوَارِيَّ الزُّبَيْرُ)).

[بخاری: ٢٨٤٧، ٢٩٩٧، ٧٢٦١]

ہوں' پھر آپ ﷺ نے بلایا تو زبیر رضی اللہ عنہ ہی نے جواب دیا' پھر آپ ﷺ نے بلایا تو زبیر رضی اللہ عنہ ہی نے جواب دیا۔ آخر آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہر پیغمبر کا ایک خاص مصاحب ہوتا ہے اور میرا خاص مصاحب زبیر رضی اللہ عنہ ہے۔''

(٦٢٤٤) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمَعْنَى حَدِيْثِ ابْنِ عُيَيْنَةَ. [بخاری: ٢٨٤٦، ٤١١٣؛ ترمذی: ٣٧٤٥؛ ابن ماجه: ١٢٢]

جابر رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے ابن عیینہ کی حدیث کے مانند روایت کرتے ہیں۔



(٦٢٤٥) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ: كُنْتُ اَنَا وَ عُمَرُ بْنُ اَبِىْ سَلَمَةَ يَوْمَ الْخَنْدَقِ مَعَ النِّسْوَةِ فِىْ اُطُمِ حَسَّانَ فَكَانَ يُطَاْطِئُ لِىْ مَرَّةً فَاَنْظُرُ وَاُطَاْطِئُ لَهٗ مَرَّةً فَيَنْظُرُ فَكُنْتُ اَعْرِفُ اَبِىْ اِذَا مَرَّ عَلٰى فَرَسِهٖ فِى السِّلَاحِ اِلٰى بَنِىْ قُرَيْظَةَ.

قَالَ وَاَخْبَرَنِىْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ: فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِاَبِىْ فَقَالَ: وَرَاَيْتَنِىْ يَا بُنَيَّ؟ قُلْتُ: نَعَمْ قَالَ: اَمَا وَاللّٰهِ لَقَدْ جَمَعَ لِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَوْمَئِذٍ اَبَوَيْهِ فَقَالَ: ((فِدَاكَ اَبِىْ وَاُمِّىْ)). [بخاری: ٣٧٢٠؛ ترمذی: ٣٧٤٣؛ ابن ماجه: ١٢٣]

عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' میں اور عمرو بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ خندق کے دن عورتوں کے ساتھ تھے۔ حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کے قلعہ میں تو کبھی وہ جھک جاتا میرے لیے میں دیکھتا اور کبھی میں جھک جاتا اس کے لیے وہ دیکھتا۔ میں اپنے باپ کو پہچان لیتا جب وہ گھوڑے پر نکلتے ہتھیار باندھے ہوئے بنی قریظہ کی طرف۔ پھر میں نے یہ ذکر کیا اپنے باپ سے' انہوں نے کہا: بیٹا! تو نے مجھے دیکھا تھا۔ میں نے کہا: ہاں انہوں نے کہا: اللہ کی قسم! اس دن رسول اللہ ﷺ نے میرے لیے جمع کر دیا اپنے ماں باپ کو اور فرمایا ''فدا ہوں تجھ پر ماں باپ میرے۔''



(٦٢٤٦) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ: لَمَّا كَانَ يَوْمُ الْخَنْدَقِ كُنْتُ اَنَا وَعُمَرُ بْنُ اَبِىْ سَلَمَةَ فِى الْاُطُمِ الَّذِىْ فِيْهِ النِّسْوَةُ يَعْنِىْ نِسْوَةَ النَّبِيِّ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ فِىْ هٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُرْوَةَ فِى الْحَدِيْثِ وَلٰكِنْ اَدْرَجَ الْقِصَّةَ فِىْ حَدِيْثِ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ الزُّبَيْرِ. [راجع: ٦٢٤٥]

عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' خندق والے دن میں اور عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ اس قلعہ میں تھے جس میں عورتیں تھیں۔ نبی ﷺ کے گھرانے کی عورتیں اور حدیث کو بیان کیا ابن مسہر کی حدیث کے مطابق اور اس میں عبداللہ بن عروہ کا ذکر نہیں کیا۔



(٦٢٤٧) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ ﷺ حرا پہاڑ پر تھے اور

كَانَ عَلَى حِرَاءٍ هُوَ وَأَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعَلِيٌّ وَعُثْمَانُ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ فَتَحَرَّكَتِ الصَّخْرَةُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اهْدَأْ فَمَا عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْ صِدِّيقٌ أَوْ شَهِيدٌ)).

[ترمذی:۳۶۹۶]

آپ ﷺ کے ساتھ ابوبکر اور عمر، علی، عثمان، طلحہ، زبیر رضی اللہ عنہم تھے اس کا پتھر ہلا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تھم جا اے حرا! تیرے اوپر کوئی نہیں ہے مگر نبی یا صدیق یا شہید“۔ (نبی حضرت محمد ﷺ تھے اور صدیق ابوبکر رضی اللہ عنہ باقی سب شہید ہیں ظلم سے مارے گئے یہاں تک کہ طلحہ رضی اللہ عنہ اور زبیر رضی اللہ عنہ بھی)۔

(٦٢٤٨) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ عَلَى جَبَلِ حِرَاءٍ فَتَحَرَّكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اسْكُنْ حِرَاءُ! فَمَا عَلَيْكَ إِلَّا نَبِيٌّ أَوْصِدِّيقٌ أَوْ شَهِيدٌ)) وَعَلَيْهِ النَّبِيُّ ﷺ: وَأَبُوبَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ وَعَلِيٌّ وَطَلْحَةُ وَالزُّبَيْرُ وَسَعْدُ بْنُ أَبِي وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہم.

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ حرا پہاڑ پر تھے اس نے حرکت کی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے حرا ٹھہر جا، نہیں ہے تجھ پر مگر نبی ﷺ صدیق اور شہید۔“ اور اس پر نبی ﷺ ابوبکر وعمر وعثمان وعلی وطلحہ وزبیر اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم تھے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٤٩) عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ: قَالَتْ لِي عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا أَبَوَاكَ وَاللّٰهِ! ﴿مِنَ الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْ بَعْدِمَا أَصَابَهُمُ الْقَرْحُ﴾.

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے کہا: اللہ کی قسم! تمہارے دونوں باپ (یعنی زبیر اور ابوبکر رضی اللہ عنہما) ان لوگوں میں سے تھے جن کا ذکر اس آیت میں ہے ﴿الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْ بَعْدِمَا أَصَابَهُمُ الْقَرْحُ﴾ ”یعنی جن لوگوں نے اطاعت کی اللہ اور اس کے رسول کی زخمی ہونے پر بھی۔“ (ابوبکر عروہ کے باپ نہ تھے نانا تھے۔ نانا کو بھی باپ کہتے ہیں)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٦٢٥٠) عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ: تَعْنِي أَبَا بَكْرٍ وَالزُّبَيْرَ.

ہشام سے انہی اسناد کے تحت مروی ہے اور اس میں دونوں باپ کا بیان ہے یعنی ابوبکر اور زبیر رضی اللہ عنہما۔

(٦٢٥١) عَنْ عُرْوَةَ قَالَ: قَالَتْ لِي عَائِشَةُ رضی اللہ عنہا: كَانَ أَبَوَاكَ ﴿مِنَ الَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْ بَعْدِ مَا أَصَابَهُمُ الْقَرْحُ﴾.

عروہ سے روایت ہے، ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے مجھ سے کہا: تیرے دونوں باپ ان لوگوں میں تھے جن کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی۔ یعنی ”جن لوگوں نے اطاعت کی اللہ اور اس کے رسول کی زخمی ہونے پر بھی۔“

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ أَبِي عُبَيْدَةَ بْنِ الْجَرَّاحِ رضی اللہ عنہ.

## باب: ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٢٥٢) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّ لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِينًا وَإِنَّ أَمِينَنَا أَيَّتُهَا الْأُمَّةُ! أَبُوْ عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ہر امت کا ایک امین ہوتا ہے اور اس امت کے امین ابوعبیدہ بن الجراح ہیں۔“ (اگرچہ صحابہ بھی امین تھے پر ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ اوروں سے ممتاز تھے)۔

[بخاری:٣٧٤٤، ٤٣٨٦، ٧٢٥٥]

(٦٢٥٣) عَنْ اَنَسٍ رضي الله عنه اَنَّ اَهْلَ الْيَمَنِ قَدِمُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا: ابْعَثْ مَعَنَا رَجُلًا يُعَلِّمُنَا السُّنَّةَ وَالْاِسْلَامَ قَالَ: فَاَخَذَ بِيَدِ اَبِيْ عُبَيْدَةَ فَقَالَ: ((هٰذَا اَمِيْنُ هٰذِهِ الْاُمَّةِ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کچھ یمن کے لوگ حضرت ﷺ کی خدمت مبارک میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ ہمارے ساتھ ایک ایسا آدمی بھیجیے جو ہم کو حدیث اور اسلام سکھائے تو آپ ﷺ نے ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا ''یہ اس امت کا امانت دار ہے''۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٥٤) عَنْ حُذَيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: جَآءَ اَهْلُ نَجْرَانَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ابْعَثْ اِلَيْنَا رَجُلًا اَمِيْنًا فَقَالَ: ((لَاَبْعَثَنَّ اِلَيْكُمْ رَجُلًا اَمِيْنًا حَقَّ اَمِيْنٍ)) قَالَ: فَاسْتَشْرَفَ لَهَا النَّاسُ قَالَ: فَبَعَثَ اَبَا عُبَيْدَةَ بْنَ الْجَرَّاحِ رضي الله عنه [بخاری:٣٧٤٥، ٤٣٨٠، ٤٣٨١، ٧٢٥٤؛ ترمذی:٣٧٩٦؛ ابن ماجہ:١٣٥]

حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نجران کے لوگ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور کہنے لگے: یارسول اللہ ﷺ! ہمارے پاس ایک امانت دار شخص کو بھیجیے آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں تمہارے پاس ایک امانت دار شخص کو بھیجتا ہوں وہ بیشک امانت دار ہے، بیشک امانت دار ہے''۔ راوی نے کہا: لوگ منتظر رہے کہ کس کو بھیجتے ہیں؟ آپ ﷺ نے ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٥٥) عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهٗ. [راجع:٦٢٥٤]

ابواسحاق سے اس سند کے ساتھ اسی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ رضي الله عنهما.

## باب: سیدنا حسن اور سیدنا حسین رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(٦٢٥٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ لِحَسَنٍ: ((اَللّٰهُمَّ! اِنِّيْ اُحِبُّهٗ فَاَحِبَّهٗ وَاَحِبَّ مَنْ يُّحِبُّهٗ)). [بخاری:٢١٢٢، ٥٨٨٤؛ ابن ماجہ:١٤٢]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے لیے: ''یا اللہ! میں اس کو چاہتا ہوں یعنی اس سے محبت رکھتا ہوں تو بھی محبت رکھ اس سے اور محبت رکھ اس سے جو محبت رکھے اس سے''۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے جو کوئی محبت کرے اس سے بھی تو محبت کر۔ سبحان اللہ! اہل بیت کی محبت ایسی عمدہ چیز ہے کہ اس وجہ سے آدمی اللہ جل جلالہ کا محبوب بن جاتا ہے یا اللہ! تو ہم کو قائم رکھ اہل بیت رضی اللہ عنہم کی محبت پر اور وفات دے ان کی محبت پر اور حشر کر ان کی محبت پر، ہر چند مومن کو سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی کی محبت نہ چاہیے۔ پر اللہ کے رسول کی اور رسول کے اہل بیت کی اور صحابہ کی محبت درحقیقت اللہ کی محبت ہے تو اللہ سے بالذات ہے اور اوروں سے بواسطہ۔

(٦٢٥٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: خَرَجْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ طَائِفَةٍ مِّنَ النَّهَارِ لَا يُكَلِّمُنِيْ وَلَا اُكَلِّمُهٗ حَتّٰى جَآءَ سُوْقَ بَنِيْ قَيْنُقَاعَ ثُمَّ انْصَرَفَ حَتّٰى اَتٰى خِبَاءَ فَاطِمَةَ فَقَالَ: ((اَثَمَّ لُكَعُ؟ اَثَمَّ لُكَعُ؟)) يَعْنِيْ حَسَنًا

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نکلا دن کو ایک وقت نہ آپ ﷺ مجھ سے بات کرتے تھے نہ میں آپ ﷺ سے بات کرتا تھا (یعنی خاموش چلے جاتے تھے) یہاں تک کہ بنی قینقاع کے بازار میں پہنچے۔ پھر آپ ﷺ لوٹے اور حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے گھر پر آئے اور پوچھا: ''بچہ ہے، بچہ ہے۔'' یعنی حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے متعلق

فَظَنَنَّا اَنَّهُ اِنَّمَا تَحْبِسُهُ اُمُّهُ لِاَنْ تُغَسِّلَهُ وَتُلْبِسَهُ سِخَابًا فَلَمْ يَلْبَثْ اَنْ جَآءَ يَسْعٰى حَتّٰى اعْتَنَقَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا صَاحِبَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اُحِبُّهُ فَاَحِبَّهُ وَاَحِبَّ مَنْ يُّحِبُّهُ)). [راجع:٦٢٥٦]

ہم سمجھے کہ ان کی ماں نے ان کو روک رکھا ہے نہلانے دھلانے اور خوشبو کا ہار پہنانے کے لیے لیکن تھوڑی ہی دیر میں وہ دوڑتے ہوئے آئے اور دونوں ایک دوسرے سے گلے ملے (یعنی رسول اللہ ﷺ اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ) پھر فرمایا: ''یا اللہ! میں اس سے محبت کرتا ہوں تو بھی اس سے محبت رکھ اور محبت رکھ اس شخص سے جو اس سے محبت رکھے''۔

(٦٢٥٨) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: رَاَيْتُ الْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ عَلٰى عَاتِقِ النَّبِيِّ ﷺ وَهُوَ يَقُوْلُ: ((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اُحِبُّهُ فَاَحِبَّهُ)).

[بخاري: ٣٧٤٩؛ ترمذي: ٣٧٨٢، ٣٧٨٣]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کے کاندھے پر دیکھا اور آپ ﷺ فرماتے تھے: ''یا اللہ! میں اس سے محبت رکھتا ہوں تو بھی اس سے محبت رکھ۔''



(٦٢٥٩) عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَاضِعًا الْحَسَنَ بْنَ عَلِيٍّ عَلٰى عَاتِقِهِ وَهُوَ يَقُوْلُ: ((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اُحِبُّهُ فَاَحِبَّهُ)).

[راجع:٦٢٥٨]

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کے کاندھے پر دیکھا اور آپ ﷺ فرماتے تھے: ''یا اللہ! میں اس سے محبت رکھتا ہوں تو بھی اس سے محبت رکھ۔''



(٦٢٦٠) عَنْ اِيَاسٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ: لَقَدْ قُدْتُ بِنَبِيِّ اللّٰهِ ﷺ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ بَغْلَتَهُ الشَّهْبَآءَ حَتّٰى اَدْخَلْتُهُمْ حُجْرَةَ النَّبِيِّ ﷺ هٰذَا قُدَّامَهُ وَهٰذَا خَلْفَهُ. [ترمذي:٦٧٧٥]

ایاس رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ (سلمہ بن الاکوع رضی اللہ عنہ) سے سنا، انہوں نے کہا: میں نے اس سفید خچر کو کھینچا جس پر رسول اللہ ﷺ اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ سوار تھے یہاں تک کہ ان کو لے گیا حجرۂ نبوی تک۔ ایک صاحبزادے آپ ﷺ کے آگے تھے اور ایک پیچھے۔

## بَابُ فَضَائِلِ اَهْلِ بَيْتِ النَّبِيِّ ﷺ

## باب: اہل بیت کے فضائل۔

(٦٢٦١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: خَرَجَ النَّبِيُّ ﷺ غَدَاةً وَعَلَيْهِ مِرْطٌ مُّرَحَّلٌ مِّنْ شَعْرٍ اَسْوَدَ فَجَآءَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ فَاَدْخَلَهُ ثُمَّ جَآءَ الْحُسَيْنُ فَدَخَلَ مَعَهُ ثُمَّ جَآءَتْ فَاطِمَةُ فَاَدْخَلَهَا ثُمَّ جَآءَ عَلِيٌّ فَاَدْخَلَهُ ثُمَّ قَالَ: ﴿اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا﴾. [الأحزاب: ٣٣] [راجع:٥٤٤٥].

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ صبح کو نکلے اور آپ ﷺ ایک چادر اوڑھے ہوئے تھے جس پر کجاووں کی صورتیں یا ہانڈیوں کی صورتیں بنی ہوئی تھیں کالے بالوں کی۔ اتنے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ آئے اور آپ ﷺ نے ان کو اس چادر کے اندر کر لیا، پھر حضرت حسین رضی اللہ عنہ آئے ان کو بھی اندر کر لیا۔ پھر فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا آئیں ان کو بھی اندر کر لیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے ان کو بھی اندر کر لیا۔ بعد اس کے فرمایا: ﴿اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا﴾ [٣٣/الاحزاب:٣٣] یعنی اللہ تعالیٰ جل جلالہ چاہتا ہے کہ دور کرے تم سے ناپاکی کو اور پاک کرے تم کو اے گھر والو!''



فائدہ: یہ آیت تطہیر ہے اس کے اول اور آخر ازواج مطہرات کا بیان ہے اور ان کی طرف خطاب ہے۔ اس آیت کے بعد یہ ہے ﴿وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ﴾ عطف کے ساتھ جو صریح ہے ازواج کے ساتھ خطاب کرنے میں اس صورت میں یہاں اہل بیت سے خاص ازواج مطہرات مراد تھے۔ پر آپ ﷺ نے ان لوگوں کو بھی شریک کر لیا تا کہ پاکی میں وہ بھی شامل ہو جائیں اور یہ قول کہ آیت تطہیر لوگوں سے خاص ہے اور ازواج مطہرات اس میں داخل نہیں ہیں سیاق وسباق قرآنی سے بعید معلوم ہوتا ہے۔ اور اس میں زیادہ گفتگو کرنے کی کوئی ضرورت نہیں کیونکہ یہ امر بہر حال ثابت ہے کہ حضرت حسن اور حضرت حسین اور علی اور فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہم آیت تطہیر میں داخل ہیں۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ زَيْدِ بْنِ حَارِثَةَ وَابْنِهِ أُسَامَةَ رضی اللہ عنہما

## باب: زید بن حارثہ اور اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(٦٢٦٢) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ: مَا كُنَّا نَدْعُوْ زَيْدَ بْنَ حَارِثَةَ إِلَّا زَيْدَ ابْنَ مُحَمَّدٍ حَتّٰى نَزَلَ فِي الْقُرْاٰنِ: ﴿اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَائِهِمْ هُوَ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ﴾. [الأحزاب: ٥]

[بخاري: ٤٧٨٢؛ ترمذي: ٣٢٠٩، ٣٨١٣]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے: ہم زید بن حارثہ کو زید بن محمد کہا کرتے تھے (اس وجہ سے کہ آپ ﷺ نے ان کو متبنیٰ کیا تھا) یہاں تک کہ قرآن میں اترا: ”پکارو ان کو ان کے باپوں کی طرف نسبت کر کے یہ اچھا ہے اللہ کے نزدیک۔“



(٦٢٦٣) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بِمِثْلِهِ. [راجع: ٦٢٦٢]

عبداللہ سے اسی کی مانند مروی ہے۔

(٦٢٦٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: بَعَثَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَعْثًا وَاَمَّرَ عَلَيْهِمْ أُسَامَةَ ابْنَ زَيْدٍ فَطَعَنَ النَّاسُ فِيْ إِمْرَتِهِ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((إِنْ تَطْعَنُوْا فِيْ إِمْرَتِهِ فَقَدْ كُنْتُمْ تَطْعَنُوْنَ فِيْ إِمْرَةِ أَبِيْهِ مِنْ قَبْلُ وَايْمُ اللّٰهِ! إِنْ كَانَ لَخَلِيْقًا لِلْإِمْرَةِ وَإِنْ كَانَ لَمِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ وَإِنَّ هٰذَا مِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ بَعْدَهُ)). [بخاري: ٦٦٢٧؛ ترمذي: ٣٨١٦]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے: رسول اللہ ﷺ نے ایک لشکر بھیجا اور اس کا سردار اسامہ بن زید کو بنایا۔ لوگوں نے اس کی سرداری پر طعن کیا (کہ ایک نوجوان شخص کو بڑے مہاجرین اور انصار کا آپ ﷺ نے افسر کیا) تب رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے اور فرمایا: اگر تم طعنہ کرتے ہو اسامہ رضی اللہ عنہ کی سرداری میں تو البتہ تم طعنہ کر چکے ہو اس کے باپ کی سرداری میں اور اللہ کی قسم اس کا باپ سرداری کے لائق تھا اور سب لوگوں میں وہ میرا زیادہ پیارا تھا اور اب اسامہ اس کے بعد سب لوگوں میں مجھے پیارا ہے۔

فائدہ: پہلے آپ ﷺ نے زید رضی اللہ عنہ کو لشکر کا سردار کر کے بھیجا تھا وہ شام میں شہید ہوئے اس لیے حضرت ﷺ نے دوبارہ لشکر کشی کی اور سرداری ان کے بیٹے کو دی تا کہ ان کو باپ کا رنج کم ہو، دوسرے یہ کہ وہ بہ نسبت اوروں کے لڑائی میں زیادہ کوشش کریں گے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سرداری اور حکومت بڑا امر لیاقت ہے۔ اگر لیاقت نہ ہو تو قدامت اور سن بیکار ہے۔

(٦٢٦٥) عَنْ سَالِمٍ عَنْ أَبِيْهِ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ وَهُوَ عَلَى الْمِنْبَرِ: ((إِنْ تَطْعَنُوْا فِيْ إِمَارَتِهِ يُرِيْدُ أُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ فَقَدْ طَعَنْتُمْ فِيْ إِمَارَةِ أَبِيْهِ مِنْ قَبْلِهِ وَايْمُ اللّٰهِ! إِنْ كَانَ لَخَلِيْقًا لَّهَا

سالم اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں، رسول اللہ ﷺ نے منبر پر فرمایا: ”اگر تم طعنہ کرتے ہو اس کی امارت میں۔ مراد اسامہ بن زید تھے۔ البتہ تم طعنہ کر چکے ہو اس کے باپ کی سرداری میں بھی، اللہ کی قسم! وہ اس سرداری کے لائق تھا اور سب لوگوں میں وہ میرا زیادہ پیارا تھا۔

وَايْمُ اللّٰهِ! اِنْ كَانَ لَا حَبَّ النَّاسِ اِلَيَّ وَايْمُ اللّٰهِ! اِنَّ هٰذَا لَهَا لَخَلِيْقٌ يُرِيْدُ اُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ وَايْمُ اللّٰهِ! اِنْ كَانَ لَاَحَبَّهُمْ اِلَيَّ مِنْ بَعْدِهٖ فَاُوْصِيْكُمْ بِهٖ فَاِنَّهٗ مِنْ صَالِحِيْكُمْ)).

اور اللہ کی قسم! اور اب اس کے بعد اسامہ سب لوگوں میں مجھے زیادہ پیارا ہے۔ اور میں تم کو وصیت کرتا ہوں اسامہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کی وہ تم میں نیک بخت لوگوں میں سے ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رضی اللہ عنہما.

## باب: عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(٦٢٦٦) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ اَبِیْ مُلَیْكَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ جَعْفَرٍ لِابْنِ الزُّبَیْرِ: اَتَذْكُرُ اِذْ تَلَقَّیْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنَا وَاَنْتَ وَابْنُ عَبَّاسٍ قَالَ: نَعَمْ فَحَمَلَنَا وَتَرَكَكَ.

[بخاری:٣٠٨٢]

عبداللہ بن ابی ملیکہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، عبداللہ بن جعفر نے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے کہا: تم کو یاد ہے جب میں اور تم اور ابن عباس رسول اللہ ﷺ سے ملے تھے تو آپ ﷺ نے ہم کو سوار کر لیا اور تم کو چھوڑ دیا۔ (اس لیے کہ سواری پر زیادہ جگہ نہ ہوگی)۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٦٧) عَنْ حَبِیْبِ بْنِ الشَّهِیْدِ بِمِثْلِ حَدِیْثِ ابْنِ عُلَیَّةَ وَ اِسْنَادِهٖ. [راجع:٦٢٦٦]

حبیب بن شہید سے ابن علیہ کی حدیث کی مانند روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٦٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ تُلُقِّیَ بِصِبْیَانِ اَهْلِ بَیْتِهٖ قَالَ: وَاِنَّهٗ قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ فَسُبِقَ بِیْ اِلَیْهِ فَحَمَلَنِیْ بَیْنَ یَدَیْهِ ثُمَّ جِیْءَ بِاَحَدِ ابْنَیْ فَاطِمَةَ فَاَرْدَفَهٗ خَلْفَهٗ قَالَ: فَاُدْخِلْنَا الْمَدِیْنَةَ ثَلَاثَةً عَلٰی دَابَّةٍ وَّاحِدَةٍ.

[ابو داود: ٢٥٦٦؛ ابن ماجه: ٣٧٧٣]

عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ جب سفر سے تشریف لاتے تو گھر کے بچے آپ ﷺ سے جا کر ملتے۔ ایک بار آپ ﷺ سفر سے آئے اور میں آگے گیا آپ ﷺ سے ملنے کے لیے۔ آپ ﷺ نے مجھ کو اپنے سامنے بٹھا لیا پھر حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے ایک صاحبزادے آئے آپ ﷺ نے ان کو اپنے پیچھے بٹھا لیا۔ پھر ہم تینوں ایک ہی جانور پر بیٹھے ہوئے مدینہ میں آئے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٦٩) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ النَّبِیُّ ﷺ اِذَا قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ تُلُقِّیَ بِنَا قَالَ: فَتُلُقِّیَ بِیْ وَ بِالْحَسَنِ اَوْ بِالْحُسَیْنِ قَالَ: فَحَمَلَ اَحَدَنَا بَیْنَ یَدَیْهِ وَالْاٰخَرَ خَلْفَهٗ حَتّٰی دَخَلْنَا الْمَدِیْنَةَ. [راجع:٦٢٦٨]

عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ جب سفر سے تشریف لاتے تو ہم لوگوں سے ملتے، ایک بار مجھ سے ملے اور حسن یا حسین رضی اللہ عنہما سے تو آپ ﷺ نے ہم میں سے ایک کو سامنے بٹھایا اور ایک کو پیچھے، یہاں تک کہ مدینہ میں آئے۔

○ ○ ○ ○

(٦٢٧٠) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ: اَرْدَفَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ذَاتَ یَوْمٍ خَلْفَهٗ

عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک دن مجھے اپنے پیچھے بٹھایا اور چپکے سے ایک بات فرمائی جس کو میں کسی سے بیان نہ

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ زَيْنَبَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا

## باب: ام المومنین حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی فضیلت۔

(٦٣١٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((أَسْرَعُكُنَّ لَحَاقًا بِي أَطْوَلُكُنَّ يَدًا)). قَالَتْ: فَكُنَّ يَتَطَاوَلْنَ أَيَّتُهُنَّ أَطْوَلُ يَدًا. قَالَتْ: فَكَانَتْ أَطْوَلَنَا يَدًا زَيْنَبُ لِأَنَّهَا كَانَتْ تَعْمَلُ بِيَدِهَا وَتَصَدَّقُ.

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے (اپنی بیویوں سے) فرمایا: ''تم میں سے سب سے پہلے وہ مجھ سے ملے گی جس کے ہاتھ زیادہ لمبے ہیں۔'' تو سب بی بیاں اپنے اپنے ہاتھ ناپتیں تاکہ معلوم ہو کس کے ہاتھ زیادہ لمبے ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: ہم سب میں زینب رضی اللہ عنہا کے ہاتھ زیادہ لمبے تھے۔ وہ اپنے ہاتھ سے محنت کرتیں اور صدقہ دیتیں۔

**فائدہ**: تو لمبے ہاتھ سے حضرت ﷺ کی مراد سخاوت تھی اور سخاوت حضرت زینب رضی اللہ عنہا میں سب سے زیادہ تھی انہوں نے ہی سب سے پہلے انتقال کیا یعنی بیس (٢٠) ہجری میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں۔ اور جو لمبے ہاتھ سے حقیقی معنی مراد ہوتے تو ام المومنین سودہ رضی اللہ عنہا کے ہاتھ سب سے لمبے تھے وہی سب سے پہلے مرتیں۔

اس حدیث میں آپ ﷺ کے دو معجزے ہیں۔ ایک تو یہ فرمایا کہ میں تم سے پہلے وفات پاؤں گا اور ایسا ہی ہوا۔ دوسرے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی خبر دینا کہ وہ اور بی بیوں سے پہلے وفات پائیں گی۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ أُمِّ أَيْمَنَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا

## باب: ام ایمن رضی اللہ عنہا کی فضیلت۔

**فائدہ**: یہ حضرت ﷺ کی کھلائی تھیں۔ ان کا نام برکت تھا اور یہ والدہ ہیں اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں فوت ہوئیں۔

(٦٣١٧) عَنْ أَنَسٍ قَالَ: انْطَلَقَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ إِلَى أُمِّ أَيْمَنَ فَانْطَلَقْتُ مَعَهُ فَنَاوَلَتْهُ إِنَاءً فِيْهِ شَرَابٌ قَالَ: فَلَا أَدْرِيْ أَصَادَفَتْهُ صَائِمًا أَوْلَمْ يُرِدْهُ فَجَعَلَتْ تَصْخَبُ عَلَيْهِ وَتَذَمَّرُ عَلَيْهِ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ام ایمن کے پاس تشریف لے گئے۔ میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ گیا۔ وہ ایک برتن میں شربت لائیں۔ میں نہیں جانتا آپ ﷺ روزے سے تھے یا کیا۔ آپ ﷺ نے اس کو پھیر دیا۔ وہ چلانے لگیں اور غصہ کرنے لگیں آپ ﷺ پر۔

**فائدہ**: کیونکہ وہ کھلائی تھیں آپ ﷺ کی (یعنی آپ ﷺ کو کھلایا پلایا تھا اور تربیت کی تھی)۔ ایک حدیث میں ہے کہ ام ایمن میری دوسری ماں ہے پہلی ماں کے بعد۔ نووی رحمہ اللہ

(٦٣١٨) عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ أَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ بَعْدَ وَفَاةِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ لِعُمَرَ: انْطَلِقْ بِنَا إِلَى أُمِّ أَيْمَنَ نَزُوْرُهَا كَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَزُوْرُهَا فَلَمَّا انْتَهَيْنَا إِلَيْهَا بَكَتْ فَقَالَا لَهَا: مَا يُبْكِيْكِ؟ مَا عِنْدَ اللهِ خَيْرٌ لِرَسُوْلِهِ ﷺ فَقَالَتْ: مَا أَبْكِيْ أَنْ لَّا أَكُوْنَ أَعْلَمُ أَنَّ مَا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: ہمارے ساتھ چلو ام ایمن رضی اللہ عنہا کی ملاقات کے لیے ہم اس سے ملیں گے جیسے رسول اللہ ﷺ جایا کرتے تھے ان سے ملنے کے لیے۔ جب ہم ان کے پاس پہنچے تو وہ رونے لگیں۔ دونوں صاحبوں نے کہا تم کیوں روتی ہو؟ اللہ جل جلالہ کے پاس جو سامان ہے اس کے رسول کے لیے وہ بہتر ہے۔ ام ایمن رضی اللہ عنہا نے کہا: میں اس لیے

عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِرَسُوْلِهِ ﷺ وَلٰكِنْ اَبْكِيْ اَنَّ الْوَحْيَ قَدِ انْقَطَعَ مِنَ السَّمَآءِ فَهَيَّجَتْهُمَا عَلَى الْبُكَاءِ فَجَعَلَا يَبْكِيَانِ مَعَهَا.

نہیں روتی کہ یہ بات نہیں جانتی لیکن میں اس وجہ سے روتی ہوں کہ اب آسمان سے وحی کا آنا بند ہو گیا۔ ام ایمن رضی اللہ عنہا کے اس کہنے سے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو بھی رونا آیا۔ وہ بھی ان کے ساتھ رونے لگے۔

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صالحین کی زیارت کے لیے جانا مستحب ہے اور صالحین کی مفارقت پر رونا بھی درست ہے۔

## بَابٌ مِنْ فَضَائِلِ اُمِّ سُلَيْمٍ اُمِّ اَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ وَبِلَالٍ رضی اللہ عنہما.

## باب: حضرت انس کی والدہ حضرت ام سلیم اور حضرت بلال رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(۶۳۱۹) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ لَا يَدْخُلُ عَلٰى اَحَدٍ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا عَلٰى اَزْوَاجِهِ اِلَّا اُمِّ سُلَيْمٍ فَاِنَّهُ كَانَ يَدْخُلُ عَلَيْهَا فَقِيْلَ لَهُ فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((اِنِّيْ اَرْحَمُهَا قُتِلَ اَخُوْهَا مَعِيَ)). [بخاري:۲۸۴۴]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کسی عورت کے گھر میں نہیں جاتے تھے سوائے اپنی بی بیوں کے یا ام سلیم رضی اللہ عنہا کے (جو انس کی والدہ اور ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کی بی بی تھیں) آپ ﷺ ام سلیم رضی اللہ عنہا کے پاس جایا کرتے لوگوں نے اس کی وجہ پوچھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے اس پر بہت رحم آتا ہے اس کا بھائی میرے ساتھ مارا گیا۔''

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا ام سلیم اور ام حرام دونوں آپ ﷺ کی خالہ تھیں رضاعی یا نسبی اور محرم تھیں۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ محرم عورت کے پاس جانا درست ہے۔

(۶۳۲۰) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَسَمِعْتُ خَشْفَةً فَقُلْتُ: مَنْ هٰذَا قَالُوْا: هٰذِهِ الْغُمَيْصَاءُ بِنْتُ مِلْحَانَ اُمُّ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں جنت میں گیا وہاں میں نے آہٹ پائی (کسی کے چلنے کی آواز) میں نے پوچھا: کون ہے؟ لوگوں نے کہا: غمیصاء بنت ملحان (ام سلیم رضی اللہ عنہا کا نام غمیصاء یا رمیصاء تھا) انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی والدہ۔''

(۶۳۲۱) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اُرِيْتُ الْجَنَّةَ فَرَاَيْتُ امْرَاَةَ اَبِيْ طَلْحَةَ ثُمَّ سَمِعْتُ خَشْخَشَةً اَمَامِيْ فَاِذَا بِلَالٌ)). [بخاري:۳۶۸۹]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے جنت دکھلائی گئی تو میں نے وہاں ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کی بی بی ام سلیم رضی اللہ عنہا کو دیکھا پھر میں نے اپنے آگے چلنے کی آواز سنی، دیکھا تو بلال رضی اللہ عنہ ہیں۔''

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ اَبِيْ طَلْحَةَ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ.

## باب: ابوطلحہ انصاری رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(۶۳۲۲) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَاتَ ابْنٌ لِاَبِيْ طَلْحَةَ مِنْ اُمِّ سُلَيْمٍ فَقَالَتْ لِاَهْلِهَا: لَا تُحَدِّثُوْا اَبَا طَلْحَةَ بِابْنِهِ حَتّٰى اَكُوْنَ اَنَا اُحَدِّثُهُ قَالَ: فَجَآءَ فَقَرَّبَتْ اِلَيْهِ عَشَاءً فَاَكَلَ وَشَرِبَ

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کا ایک بیٹا جو ام سلیم رضی اللہ عنہا کے پیٹ سے تھا مر گیا۔ انہوں نے اپنے گھر والوں سے کہا: ابوطلحہ کو خبر نہ کرنا ان کے بیٹے کی جب تک میں خود نہ کہوں۔ آخر ابوطلحہ رضی اللہ عنہ آئے ام سلیم رضی اللہ عنہا شام کا کھانا سامنے لائیں۔ انہوں نے کھایا اور پیا۔ پھر ام سلیم رضی اللہ عنہا نے

قَالَ: ثُمَّ تَصَنَّعَتْ لَهُ اَحْسَنَ مَا كَانَ تَصَنَّعُ قَبْلَ ذٰلِكَ فَوَقَعَ بِهَا فَلَمَّا رَأَتْ اَنَّهُ قَدْ شَبِعَ وَاَصَابَ مِنْهَا قَالَتْ: يَا اَبَا طَلْحَةَ! اَرَاَيْتَ لَوْ اَنَّ قَوْمًا اَعَارُوْا عَارِيَتَهُمْ اَهْلَ بَيْتٍ فَطَلَبُوْا عَارِيَتَهُمْ اَلَهُمْ اَنْ يَّمْنَعُوْهُمْ؟ قَالَ: لَا قَالَتْ: فَاحْتَسِبِ ابْنَكَ قَالَ: فَغَضِبَ فَقَالَ: تَرَكْتِنِىْ حَتّٰى تَلَطَّخْتُ ثُمَّ اَخْبَرْتِنِىْ بِابْنِىْ فَانْطَلَقَ حَتّٰى اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَخْبَرَهُ بِمَا كَانَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَارَكَ اللّٰهُ لَكُمَا فِىْ غَابِرِ لَيْلَتِكُمَا)) قَالَ: فَحَمَلَتْ قَالَ: فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِىْ سَفَرٍ وَهِىَ مَعَهُ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا اَتَى الْمَدِيْنَةَ مِنْ سَفَرٍ لَا يَطْرُقُهَا طُرُوْقًا فَدَنَوْا مِنَ الْمَدِيْنَةِ فَضَرَبَهَا الْمَخَاضُ فَاحْتَبَسَ عَلَيْهَا اَبُوْ طَلْحَةَ وَانْطَلَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: يَقُوْلُ اَبُوْ طَلْحَةَ: اِنَّكَ لَتَعْلَمُ يَا رَبِّ اِنَّهُ يُعْجِبُنِىْ اَنْ اَخْرُجَ مَعَ رَسُوْلِكَ اِذَا خَرَجَ وَاَدْخُلَ مَعَهُ اِذَا دَخَلَ وَقَدِ احْتُبِسْتُ بِمَا تَرٰى قَالَ: تَقُوْلُ اُمُّ سُلَيْمٍ: يَا اَبَا طَلْحَةَ! مَا اَجِدُ الَّذِىْ كُنْتُ اَجِدُ انْطَلِقْ فَانْطَلَقْنَا قَالَ: وَضَرَبَهَا الْمَخَاضُ حِيْنَ قَدِمَا فَوَلَدَتْ غُلَامًا فَقَالَتْ لِىْ اُمِّىْ: يَا اَنَسُ! لَا يُرْضِعُهُ اَحَدٌ حَتّٰى تَغْدُوَ بِهٖ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمَّا اَصْبَحَ احْتَمَلْتُهُ فَانْطَلَقْتُ بِهٖ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: فَصَادَفْتُهُ وَمَعَهُ مِيْسَمٌ فَلَمَّا رَاٰنِىْ قَالَ: لَعَلَّ اُمَّ سُلَيْمٍ وَلَدَتْ قُلْتُ: نَعَمْ قَالَ: فَوَضَعَ الْمِيْسَمَ قَالَ: وَجِئْتُ بِهٖ فَوَضَعْتُهُ فِىْ حَجْرِهٖ وَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِعَجْوَةٍ مِّنْ عَجْوَةِ الْمَدِيْنَةِ فَلَا كَهَا

اچھی طرح بناؤ سنگھار کیا ان کے لیے یہاں تک کہ انہوں نے جماع کیا ان سے جب ام سلیم رضی اللہ عنہا نے دیکھا کہ وہ سیر ہو گئے اور ان کے ساتھ صحبت بھی کر چکے اس وقت انہوں نے کہا: اے ابوطلحہ رضی اللہ عنہ! اگر کچھ لوگ اپنی چیز کسی گھر والوں کو دیں پھر اپنی چیز مانگیں تو کیا گھر والے اس کو روک سکتے ہیں؟ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا: نہیں روک سکتے۔ ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا: تو میں تم کو خبر دیتی ہوں تمہارے بیٹے کے مرنے کی، یہ سن کر ابوطلحہ رضی اللہ عنہ غصے ہوئے اور کہنے لگے: تو نے مجھ کو خبر نہ کی یہاں تک کہ میں آلودہ ہوا (جنبی ہوا) اب مجھ کو خبر کی۔ وہ گئے اور رسول اللہ ﷺ کے پاس جا کر آپ ﷺ کو خبر کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ تم کو برکت دے تمہاری گزری ہوئی رات میں۔'' ام سلیم رضی اللہ عنہا حاملہ ہو گئیں۔ رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے۔ ام سلیم رضی اللہ عنہا بھی آپ ﷺ کے ساتھ تھیں۔ اور آپ ﷺ سفر سے مدینہ میں تشریف لاتے تو رات کو مدینہ میں داخل نہ ہوتے۔ جب لوگ مدینہ کے قریب پہنچے تو ام سلیم رضی اللہ عنہا کو دردزہ شروع ہوا۔ ابوطلحہ رضی اللہ عنہ ان کے پاس ٹھہرے رہے اور رسول اللہ ﷺ تشریف لے گئے ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے: اے پروردگار! تو جانتا ہے کہ مجھے تیرے رسول کے ساتھ نکلنا کتنا پسند ہے جب وہ نکلے اور جانا پسند ہے جب وہ جائیں لیکن تو جانتا ہے میں جس وجہ سے رک گیا ہوں۔ ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا: اے ابوطلحہ رضی اللہ عنہ! اب میرے ویسا درد نہیں جیسے پہلے تھا تو چلو ہم چلے۔ جب میاں بی بی مدینہ میں آئے تو پھر ام سلیم رضی اللہ عنہا کو دردزہ شروع ہوا اور وہ ایک لڑکا جنیں۔ میری ماں نے کہا: اے انس رضی اللہ عنہ! اس کو کوئی دودھ نہ پلائے جب تک تو صبح کو اس کو رسول اللہ ﷺ کے پاس نہ لے جائے جب صبح ہوئی تو میں نے بچہ کو اٹھایا اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا۔ میں نے دیکھا تو آپ ﷺ کے ہاتھ میں اونٹوں کے داغنے کا آلہ ہے۔ آپ ﷺ نے جب مجھ کو دیکھا تو فرمایا: ''شاید ام سلیم رضی اللہ عنہا نے یہ لڑکا جنا۔'' میں نے کہا: ہاں۔ آپ ﷺ نے وہ آلہ ہاتھ مبارک سے رکھ دیا اور میں بچہ کو لے کر آیا اور آپ ﷺ کی گود میں بٹھایا۔ آپ ﷺ نے عجوہ کھجور مدینہ کی منگوائی اور اپنے منہ میں چبائی۔ جب وہ گھل گئی تو بچہ کے منہ میں ڈالی۔ بچہ اس کو چوسنے لگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''دیکھو

فِیْ فِیْهِ حَتّٰی ذَابَتْ ثُمَّ قَذَفَهَا فِیْ فِی الصَّبِیِّ فَجَعَلَ الصَّبِیُّ یَتَلَمَّظُهَا قَالَ: فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((انْظُرُوْا اِلٰی حُبِّ الْاَنْصَارِ التَّمْرَ)) قَالَ: فَمَسَحَ وَجْهَهٗ وَسَمَّاهُ عَبْدَاللّٰهِ.

انصار کو کھجور سے کیسی محبت ہے۔" پھر آپ ﷺ نے اس کے منہ پر ہاتھ پھیرا اور اس کا نام عبداللہ رکھا۔

فائدہ۔ یہ حدیث کتاب الادب میں گزر چکی۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٢٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: مَاتَ ابْنٌ لِّاَبِیْ طَلْحَةَ وَاقْتَصَّ الْحَدِیْثَ بِمِثْلِهٖ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ بِلَالٍ رضی اللہ عنہ.

## باب: حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے فضائل کے بیان میں۔

(٦٣٢٤) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِبِلَالٍ عِنْدَ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ: ((یَا بِلَالُ! حَدِّثْنِیْ بِاَرْجٰی عَمَلٍ عَمِلْتَهٗ عِنْدَكَ فِی الْاِسْلَامِ مَنْفَعَةً فَاِنِّیْ سَمِعْتُ اللَّیْلَةَ خَشْفَ نَعْلَیْكَ بَیْنَ یَدَیَّ فِی الْجَنَّةِ)) قَالَ: قَالَ بِلَالٌ: مَا عَمِلْتُ عَمَلًا فِی الْاِسْلَامِ اَرْجٰی عِنْدِیْ مَنْفَعَةً مِّنْ اَنِّیْ لَا اَتَطَهَّرُ طُهُوْرًا تَامًّا فِیْ سَاعَةٍ مِّنْ لَیْلٍ وَّلَا نَهَارٍ اِلَّا صَلَّیْتُ بِذٰلِكَ الطُّهُوْرِ مَا كَتَبَ اللّٰهُ لِیْ اَنْ اُصَلِّیَ.

[بخاری: ١١٤٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بلال رضی اللہ عنہ سے صبح کی نماز پڑھ کر۔ "اے بلال رضی اللہ عنہ! بیان کر مجھ سے وہ عمل جو تو نے کیا ہے اسلام میں جس کے فائدے کی تجھے زیادہ امید ہے کیونکہ میں نے آج کی رات تیرے جوتوں کی آواز سنی اپنے سامنے جنت میں۔" بلال رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے کوئی عمل اسلام میں جس کے نفع کی امید بہت ہو اس سے زیادہ نہیں کیا کہ میں جب پورا وضو کرتا ہوں کسی وقت میں رات یا دن کو تو اس وضو سے نماز پڑھتا ہوں جتنی اللہ عزوجل نے میری قسمت میں لکھی ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے وضو کے بعد نماز پڑھنے کی فضیلت نکلتی ہے اور یہ بھی ثابت ہوا کہ تحیۃ الوضو سنت ہے اور یہ نماز ہر وقت میں جائز ہے طلوع اور غروب اور دوپہر کے وقت بھی اور ہمارا مذہب یہی ہے۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ وَّاُمِّهٖ رضی اللہ عنہما.

## باب: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور ان کی والدہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت۔

(٦٣٢٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰیَةُ: ﴿لَیْسَ عَلَی الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ فِیْمَا طَعِمُوْٓا اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا﴾ اِلٰی اٰخِرِ الْاٰیَةِ قَالَ: لِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((قِیْلَ لِیْ: اَنْتَ مِنْهُمْ)).

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جب یہ آیت اتری: جو لوگ ایمان لائے اور نیک کام بجالائے ان پر گناہ نہیں ہے اس کا جو کھا چکے۔ آخر تک۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تو ان لوگوں میں سے ہے۔" (یعنی ایمان والوں اور نیک اعمال والوں میں سے)۔

[ترمذی:۳۰۵۳]

○ ○ ○ ○

(٦٣٢٦) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رضی اللہ عنہ قَالَ: قَدِمْتُ اَنَا وَاَخِیْ مِنَ الْيَمَنِ فَكُنَّا حِيْنًا وَمَا نُرٰى ابْنَ مَسْعُوْدٍ وَاُمَّهٗ اِلَّا مِنْ اَهْلِ بَيْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْ كَثْرَةِ دُخُوْلِهِمْ وَلُزُوْمِهِمْ لَهٗ.

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں اور میرا بھائی دونوں یمن سے آئے تو ایک زمانے تک ہم عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور ان کی ماں کو رسول اللہ ﷺ کے اہل بیت میں سے سمجھتے تھے اس وجہ سے کہ وہ بہت جاتے آپ ﷺ کے پاس اور ساتھ رہتے آپ ﷺ کے۔

[بخاری:٣٧٦٣، ٤٣٨٤؛ ترمذی:٣٨٠٦]

○ ○ ○ ○

(٦٣٢٧) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی يَقُوْلُ: لَقَدْ قَدِمْتُ اَنَا وَ اَخِیْ مِنَ الْيَمَنِ فَذَكَرَ بِمِثْلِهٖ.

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں اور میرا بھائی دونوں یمن سے آئے، پھر اسی طرح ذکر کیا۔

[راجع:٦٣٢٦]

○ ○ ○ ○

(٦٣٢٨) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رضی اللہ عنہ قَالَ: اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَاَنَا اُرٰى اَنَّ عَبْدَاللّٰهِ مِنْ اَهْلِ الْبَيْتِ اَوْمَا ذَكَرَ مِنْ نَحْوِ هٰذَا.

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور میں عبداللہ رضی اللہ عنہ کو اہل بیت میں سے سمجھتا تھا۔ یا اسی طرح کا ذکر کیا۔

[راجع:٦٣٢٦]

○ ○ ○ ○

(٦٣٢٩) عَنْ اَبِی الْاَحْوَصِ قَالَ: شَهِدْتُ اَبَا مُوْسٰی وَاَبَا مَسْعُوْدٍ حِيْنَ مَاتَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ فَقَالَ اَحَدُهُمَا لِصَاحِبِهٖ: اَتُرَاهُ تَرَكَ بَعْدَهٗ مِثْلَهٗ؟ فَقَالَ: اِنْ قُلْتَ ذَاكَ اِنْ كَانَ لَيُؤْذَنُ لَهٗ اِذَا حُجِبْنَا وَيَشْهَدُ اِذَا غِبْنَا.

ابوالاحوص سے روایت ہے، جب ابن مسعود رضی اللہ عنہ وفات پا گئے تو میں ابو موسیٰ اور ابومسعود رضی اللہ عنہما کے پاس تھا۔ ایک نے دوسرے سے کہا: کیا تم سمجھتے ہو کہ عبداللہ رضی اللہ عنہ کے مثل اب کوئی ہے؟ دوسرے نے کہا: تم یہ کہتے ہو ان کا تو یہ حال تھا کہ ہم روکے جاتے اور ان کو اجازت دی جاتی اور ہم غائب رہتے اور وہ حاضر رہتے۔

فائدہ۔ یعنی زندگی میں بھی کوئی ان کے برابر رسول اللہ ﷺ کا مقرب نہ تھا تو مرنے کے بعد اب کون ان کا مثل ہوگا۔

(٦٣٣٠) عَنْ اَبِی الْاَحْوَصِ قَالَ: كُنَّا فِیْ دَارِ اَبِیْ مُوْسٰی مَعَ نَفَرٍ مِنْ اَصْحَابِ عَبْدِاللّٰهِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ فِیْ مُصْحَفٍ فَقَامَ عَبْدُاللّٰهِ فَقَالَ اَبُوْ مَسْعُوْدٍ: مَا اَعْلَمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ تَرَكَ بَعْدَهٗ اَعْلَمَ بِمَا اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ هٰذَا الْقَائِمِ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰی: اَمَا لَئِنْ قُلْتَ ذَاكَ لَقَدْ كَانَ يَشْهَدُ اِذَا غِبْنَا وَيُؤْذَنُ لَهٗ اِذَا حُجِبْنَا.

ابوالاحوص سے روایت ہے کہ ہم ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کے گھر میں تھے اور وہاں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے کئی ساتھی تھے اور ایک قرآن مجید دیکھ رہے تھے اتنے میں عبداللہ رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے ابومسعود رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نہیں جانتا کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے بعد قرآن کا جاننے والا اس شخص سے زیادہ کوئی چھوڑا ہو جو کھڑا ہے۔ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: اگر تم یہ کہتے ہو (تو صحیح ہے) ان کا یہ حال تھا کہ یہ حاضر رہتے جب ہم غائب ہوتے اور ان کو اجازت ملتی جب ہم روکے جاتے۔

(٦٣٣١) عَنْ زَيْدِ بْنِ وَهْبٍ قَالَ: كُنْتُ جَالِسًا مَعَ حُذَيْفَةَ وَاَبِیْ مُوْسٰی وَسَاقَ

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

اَلْحَدِيْثَ وَحَدِيْثُ قُطْبَةَ اَتَمُّ وَ اَكْثَرُ.

○ ○ ○ ○

(٦٣٣٢) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ قَالَ: ﴿وَمَنْ يَّغْلُلْ يَاْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ﴾ [ال عمران: ١٦١] ثُمَّ قَالَ عَلٰى قِرَاءَةِ مَنْ تَاْمُرُوْنِيْ اَنْ اَقْرَأَ؟ فَلَقَدْ قَرَأْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِضْعًا وَّسَبْعِيْنَ سُوْرَةً وَلَقَدْ عَلِمَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنِّيْ اَعْلَمُهُمْ بِكِتَابِ اللّٰهِ وَلَوْ اَعْلَمُ اَنَّ اَحَدًا اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ لَرَحَلْتُ اِلَيْهِ.
قَالَ شَقِيْقٌ: فَجَلَسْتُ فِيْ حَلَقِ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ ﷺ فَمَا سَمِعْتُ اَحَدًا يَرُدُّ ذٰلِكَ عَلَيْهِ وَلَا يَعِيْبُهٗ. [بخاری: ٥٠٠٠]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے (اپنے ساتھیوں سے) کہا (اپنے قرآن کو چھپا رکھو) اور جو کوئی چھپا رکھے گا کوئی شے وہ لائے گا اس کو قیامت کے دن۔ پھر کہا: تم مجھے کس شخص کی قراءت کی طرح قرآن پڑھنے کا حکم کرتے ہو میں نے تو رسول اللہ ﷺ کے سامنے ستر سے زیادہ کئی سورتیں پڑھیں اور رسول اللہ ﷺ کے اصحاب یہ جانتے ہیں کہ میں ان سب میں زیادہ جانتا ہوں اللہ کی کتاب کو۔ اور اگر میں جانتا کہ کوئی مجھ سے زیادہ جانتا ہے اللہ تعالیٰ کی کتاب کو تو میں چلا جاتا اس کے پاس۔ شقیق نے کہا: میں رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کے حلقوں میں بیٹھا میں نے کسی سے نہیں سنا جس نے عبداللہ کی اس بات کو رد کیا ہو یا ان پر عیب کیا ہو۔

فائدہ: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مصحف میں بعض مقامات میں جمہور کے مخالف قراءت تھی۔ ان کے ساتھیوں کا مصحف بھی ان ہی کی طرح تھا۔ لوگوں نے اس بات پر انکار کیا اور حکم کیا عبداللہ کو جمہور کے موافق پڑھنے کا اور طلب کیا ان کے مصحف کو جلانے کے لیے لیکن انہوں نے اپنا مصحف نہیں دیا اور اپنے ساتھیوں سے بھی کہہ دیا چھپاؤ الو کیونکہ جو چھپاؤ گے وہ اس آیت کے بموجب قیامت میں لاؤ گے تو تم قیامت میں قرآن لے کر آؤ گے۔ اس سے زیادہ کون سا شرف ہے۔ اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ انسان اپنی فضیلت اور علم کا ذکر کر سکتا ہے بشرطیکہ فخر اور تکبر کی راہ سے نہ ہو اور بہت سے بزرگوں نے ایسا کیا ہے۔

(٦٣٣٣) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: وَالَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ مَا مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ سُوْرَةٌ اِلَّا اَنَا اَعْلَمُ حَيْثُ نَزَلَتْ وَمَا مِنْ اٰيَةٍ اِلَّا اَنَا اَعْلَمُ فِيْمَا اُنْزِلَتْ وَلَوْ اَعْلَمُ اَحَدًا هُوَ اَعْلَمُ بِكِتَابِ اللّٰهِ مِنِّيْ تَبْلُغُهُ الْاِبِلُ لَرَكِبْتُ اِلَيْهِ.
[راجع: ٥٠٠٢]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انہوں نے کہا: قسم اس کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، اللہ کی کتاب میں کوئی ایسی سورت نہیں ہے مگر میں جانتا ہوں کہ وہ کہاں اتری اور کوئی آیت ایسی نہیں ہے مگر میں جانتا ہوں کہ وہ کس باب میں اتری۔ اور جو میں جانتا کسی کو کہ وہ اللہ کی کتاب مجھ سے زیادہ جانتا ہے اور اس تک اونٹ پہنچ سکتے تو میں سوار ہو کر اس کے پاس جاتا (سبحان اللہ! دین کے علم کا ایسا شوق تھا)۔

(٦٣٣٤) عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ: كُنَّا نَاْتِيْ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو فَنَتَحَدَّثُ اِلَيْهِ۔ وَقَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ: عِنْدَهٗ۔ فَذَكَرْنَا يَوْمًا عَبْدَاللّٰهِ بْنَ مَسْعُوْدٍ فَقَالَ: لَقَدْ ذَكَرْتُمْ رَجُلًا لَا اَزَالُ اُحِبُّهٗ بَعْدَ شَيْءٍ سَمِعْتُهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((خُذُوا

مسروق سے روایت ہے، ہم عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کے پاس جاتے اور ان سے باتیں کرتے۔ ایک دن ہم نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا۔ انہوں نے کہا: تم نے ایسے شخص کا ذکر کیا جس سے میں محبت رکھتا ہوں جب سے میں نے ایک حدیث سنی رسول اللہ ﷺ سے۔ میں نے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے: ''تم قرآن سیکھو چار آدمیوں سے، ام عبد کے بیٹے سے (یعنی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے) پہلے ان ہی کا نام لیا۔ اور

الْقُرْاٰنَ مِنْ اَرْبَعَةٍ مِنَ ابْنِ اُمِّ عَبْدٍ۔ فَبَدَأَبِهٖ۔ وَمُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ وَّاُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ وَسَالِمٍ مَّوْلٰى اَبِیْ حُذَيْفَةَ))۔

معاذ بن جبل سے اور ابی بن کعب سے اور سالم سے جو مولیٰ تھا ابو حذیفہ رضی اللہ عنہ کا۔"

[بخاری:۳۷۵۸، ۳۷۵۹، ۳۷۶۰، ۳۸۰۶، ۳۸۰۸، ۴۹۹۹]

○ ○ ○ ○

(۶۳۳۵) عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ: كُنَّا عِنْدَ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عَمْرٍو فَذَكَرْنَا حَدِيْثًا عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: اِنَّ ذٰلِكَ الرَّجُلَ لَا اَزَالُ اُحِبُّهٗ بَعْدَ شَيْءٍ سَمِعْتُهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ: يَقُوْلُهٗ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ: ((اِقْرَؤُوا الْقُرْاٰنَ مِنْ اَرْبَعَةِ نَفَرٍ مِّنَ ابْنِ اُمِّ عَبْدٍ فَبَدَأَ بِهٖ وَمِنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ وَمِنْ سَالِمٍ مَوْلٰى اَبِيْ حُذَيْفَةَ وَمِنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ)) وَحَرْفٌ لَّمْ يَذْكُرْهُ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ قَوْلَهٗ: يَقُوْلُهٗ. [راجع:۶۳۳۴]

مسروق سے روایت ہے، ہم عبداللہ بن عمرو کے پاس تھے۔ اور ابن مسعود کی حدیث بیان کی، کہا: جب سے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے اس وقت سے میں اس آدمی سے محبت کرتا ہوں۔ میں نے آپ ﷺ سے سنا فرماتے تھے: "تم قرآن سیکھو چار آدمیوں سے، ام عبد کے بیٹے سے (یعنی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے) پہلے ان ہی کا نام لیا اور ابی بن کعب سے، سالم مولیٰ ابی حذیفہ سے، اور معاذ بن جبل سے۔" زہیر بن حرب نے یقولہٗ کا لفظ ذکر نہیں کیا۔

○ ○ ○ ○

(۶۳۳۶) عَنِ الْاَعْمَشِ بِاِسْنَادِ جَرِيْرٍ وَوَكِيْعٍ فِیْ رِوَايَةِ اَبِیْ بَكْرٍ عَنْ اَبِیْ مُعَاوِيَةَ قَدَّمَ مُعَاذًا قَبْلَ اُبَيٍّ وَّفِیْ رِوَايَةِ اَبِیْ كُرَيْبٍ اُبَيٌّ قَبْلَ مُعَاذٍ. [راجع:۶۳۳۴]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۶۳۳۷) عَنِ الْاَعْمَشِ بِاِسْنَادِهِمْ وَاخْتَلَفَا عَنْ شُعْبَةَ فِیْ تَنْسِيْقِ الْاَرْبَعَةِ. [راجع:۶۳۳۴]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۶۳۳۸) عَنْ مَسْرُوْقٍ قَالَ: ذَكَرُوا ابْنَ مَسْعُوْدٍ عِنْدَ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو فَقَالَ: ذٰلِكَ رَجُلٌ لَا اَزَالُ اُحِبُّهٗ بَعْدَ مَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اسْتَقْرِؤُوا الْقُرْاٰنَ مِنْ اَرْبَعَةٍ مِّنَ ابْنِ مَسْعُوْدٍ وَّسَالِمٍ مَّوْلٰى اَبِیْ حُذَيْفَةَ وَاُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ وَمُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ)). [راجع:۶۳۳۴]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۶۳۳۹) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ: قَالَ شُعْبَةُ: بَدَأَ بِهٰذَيْنِ لَا اَدْرِیْ بِاَيِّهِمَا بَدَأَ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

[راجع:٦٣٣٤]

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ وَجَمَاعَةٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ رضی اللہ عنہم.

## باب: ابی بن کعب رضی اللہ عنہ اور انصار رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت کی فضیلت۔

(٦٣٤٠) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: جَمَعَ الْقُرْاٰنَ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَرْبَعَةٌ كُلُّهُمْ مِنَ الْاَنْصَارِ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ وَاُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ وَزَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ وَاَبُوْ زَيْدٍ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے تھے قرآن کو جمع کیا رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں چار شخصوں نے، اور وہ چاروں انصاری تھے، معاذ بن جبل اور ابی بن کعب اور زید بن ثابت اور ابوزید رضی اللہ عنہم نے۔

○ ○ ○ ○

قَالَ قَتَادَةُ: فَقُلْتُ لِاَنَسٍ: مَنْ اَبُوْ زَيْدٍ؟ قَالَ: اَحَدُ عُمُوْمَتِيْ. [بخاري: ٣٨١٠؛ ترمذي: ٣٧٩٤]

قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ابوزید رضی اللہ عنہ کون ہے؟ انہوں نے کہا میرے چچاؤں میں تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث سے بعض ملحدوں نے شبہ کیا ہے قرآن کے تواتر میں، حالانکہ اس میں یہ نہیں کہ سوائے ان چار کے اور لوگ شریک نہ تھے۔ اور مازری نے پندرہ صحابیوں کو نقل کیا ہے کہ وہ حافظ قرآن تھے۔ اور صحیح حدیث میں ہے کہ یمامہ کی لڑائی میں قرآن کے جمع کرنے والوں میں سے ستر (۷۰) آدمی شہید ہوئے اور یمامہ کی لڑائی آپ ﷺ کی وفات کے قریب واقع ہوئی تو کیونکر گمان ہو سکتا ہے کہ یہ لوگ شریک نہ ہوں۔ اور خلفائے اربعہ کا ذکر اس روایت میں نہیں حالانکہ ان کا جمع نہ کرنا بعید ہے عقل سے باوجود یہ کہ وہ حریص تھے بہ نسبت اوروں کے عبادت پر اور خیر پر۔ اور جو مان لیں کہ جمع میں یہی چار آدمی شریک تھے تب بھی تواتر میں خلل نہیں پڑتا اس لیے کہ قرآن کے اجزا ہزاروں کو یاد تھے اور اس وجہ سے مجموع قرآن بھی متواتر ہوا اور اس میں کسی مسلمان یا ملحد نے خلاف نہیں کیا۔ انتہی۔

(٦٣٤١) عَنْ قَتَادَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْتُ لِاَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ مَنْ جَمَعَ الْقُرْاٰنَ عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ؟ قَالَ: اَرْبَعَةٌ كُلُّهُمْ مِنَ الْاَنْصَارِ: اُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ وَمُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ وَزَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ وَرَجُلٌ مِنَ الْاَنْصَارِ يُكْنٰى اَبَا زَيْدٍ. [بخاري: ٥٠٠٣]

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں نے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہا: کس نے قرآن کو جمع کیا رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں۔ انس رضی اللہ عنہ نے کہا چار آدمیوں نے انصار میں سے ابی بن کعب اور معاذ بن جبل اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہم اور ایک شخص نے انصار میں سے جس کو ابوزید رضی اللہ عنہ کہتے تھے۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٤٢) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ لِاُبَيٍّ: ((اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَدْ اَمَرَنِيْ اَنْ اَقْرَاَ عَلَيْكَ)) قَالَ: آللّٰهُ سَمَّانِيْ لَكَ؟ قَالَ: ((اللّٰهُ سَمَّاكَ لِيْ)) قَالَ: فَجَعَلَ اُبَيٌّ يَبْكِيْ. [راجع:١٨٦٥]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے کہا: ”اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ قرآن سناؤں تجھ کو۔“ ابی رضی اللہ عنہ نے کہا: کیا اللہ تعالیٰ نے میرا نام لیا آپ ﷺ سے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ”ہاں تیرا نام لیا۔“ یہ سن کر ابی بن کعب رضی اللہ عنہ رونے لگے (خوشی سے یا یہ سمجھ کر کہ اس نعمت اور عزت بخشی کا شکر مجھ سے نہ ہو سکے گا یا اپنا درجہ دیکھ کر اور رب کریم کی عظمت کا خیال کر کے)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٦٣٤٣) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِاُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رضی اللہ عنہ: ((اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِيْ اَنْ اَقْرَاَ عَلَيْكَ: ﴿لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا﴾)) قَالَ: وَسَمَّانِيْ؟ قَالَ: ((نَعَمْ)) قَالَ فَبَكٰى. [راجع:١٨٦٦]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے کہا: ''اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں تم کو ﴿لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا﴾ سناؤں۔'' انھوں نے کہا: کیا اللہ تعالیٰ نے میرا نام لیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ہاں''۔ یہ سن کر ابی رضی اللہ عنہ رو دیے۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٤٤) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِاُبَيٍّ بِمِثْلِهِ. [راجع:١٨٦٦]

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ابی رضی اللہ عنہ سے اس کی مانند بیان کیا۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ رضی اللہ عنہ

## باب: سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٣٤٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَجَنَازَةُ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ: ((اهْتَزَّ لَهَا عَرْشُ الرَّحْمٰنِ)). [ترمذی:٣٨٤٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اور سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کا جنازہ سامنے رکھا تھا: ''ان کے واسطے پروردگار کا عرش جھوم گیا۔''

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** یعنی ان کے آنے کی خوشی سے اور شاید عرش میں تمیز اور ادراک ہو۔ اس سے کوئی امر مانع نہیں ہے اکثر فلاسفہ نے افلاک میں نفوس ثابت کیے ہیں اور یہی ظاہر حدیث ہے اور یہی مختار ہے اور بعض نے کہا: عرش ان کی موت سے ہل گیا اور عرش ایک جسم ہے اس کا ہلنا جائز ہے اور بعض نے کہا: مراد اہل عرش کا جھومنا ہے یعنی ملائکہ کا۔ انہوں نے سعد رضی اللہ عنہ کے آنے کی خوشی کی۔ (انتهى مختصراً من النووى رحمہ اللہ)

(٦٣٤٦) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اهْتَزَّ عَرْشُ الرَّحْمٰنِ لِمَوْتِ سَعْدِ ابْنِ مُعَاذٍ.)) [بخاری: ٣٨٠٣؛ ابن ماجه: ١٥٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کا عرش ہل گیا سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کی موت سے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٣٤٧) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ قَالَ وَجِنَازَتُهُ مَوْضُوْعَةٌ يَعْنِيْ سَعْدًا: ((اهْتَزَّ لَهَا عَرْشُ الرَّحْمٰنِ)).

انس رضی اللہ عنہ سے بھی ایسی ہی روایت ہے جیسے پہلے گزری۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٤٨) عَنِ الْبَرَاءِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: اُهْدِيَتْ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حُلَّةُ حَرِيْرٍ فَجَعَلَ اَصْحَابُهُ يَلْمِسُوْنَهَا وَيَعْجَبُوْنَ مِنْ لِيْنِهَا فَقَالَ: ((اَتَعْجَبُوْنَ مِنْ لِيْنِ هٰذِهِ؟ لَمَنَادِيْلُ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ فِي الْجَنَّةِ خَيْرٌ مِّنْهَا وَاَلْيَنُ)). [بخاری:٣٨٠٢]

براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ریشمی جوڑا تحفہ آیا۔ آپ ﷺ کے اصحاب اس کو چھونے لگے اور اس کی نرمی سے تعجب کرنے لگے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم اس کی نرمی سے تعجب کرتے ہو۔ البتہ سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کا تو ال (رومال) جنت میں اس سے بہتر اور اس سے زیادہ نرم ہے۔''

(٦٣٤٩) عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ يَقُوْلُ: اُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِثَوْبِ حَرِيْرٍ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ

براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک ریشمی جوڑا تحفہ آیا پھر اسی طرح حدیث بیان کی۔ ابن عبدہ نے کہا: ہمیں

ثُمَّ قَالَ ابْنُ عَبْدَةَ: أَخْبَرَنَا أَبُو دَاوُدَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ: حَدَّثَنِي قَتَادَةُ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِنَحْوِ هٰذَا أَوْ بِمِثْلِهِ. [راجع:٦٣٤٨]

ابو داؤد نے خبر دی شعبہ نے ہم سے بیان کیا۔ قتادہ نے عن انس عن النبی ﷺ سے اسی کی مثل بیان کیا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٥٠) عَنْ شُعْبَةَ هٰذَا الْحَدِيْثَ بِالْإِسْنَادَيْنِ جَمِيْعًا كَرِوَايَةِ أَبِي دَاوُدَ. [راجع:٦٣٤٩]

شعبہ نے دونوں سندوں کے ساتھ اسی طرح بیان کیا جیسا ابوداؤد نے۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٥١) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ أُهْدِيَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ جُبَّةٌ مِنْ سُنْدُسٍ وَّكَانَ يَنْهٰى عَنِ الْحَرِيْرِ فَعَجِبَ النَّاسُ مِنْهَا قَالَ فَقَالَ: ((وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ! إِنَّ مَنَادِيْلَ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ فِي الْجَنَّةِ أَحْسَنُ مِنْ هٰذَا)).

[بخاري:٢٦١٥، ٣٢٤٨]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ کے پاس سندس (ایک ریشمی کپڑا ہے) کا ایک جبہ تحفہ آیا۔ آپ ﷺ منع کرتے تھے حریر سے۔ لوگوں نے اسے دیکھ کر تعجب کیا (اس کی نرمی اور خوبی سے) آپ ﷺ نے فرمایا: ''قسم اس کی جس کے ہاتھ میں محمد ﷺ کی جان ہے سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے رومال جنت میں اس سے اچھے ہیں۔''

○ ○ ○ ○

(٦٣٥٢) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ أُكَيْدِرَ دُوْمَةِ الْجَنْدَلِ أَهْدٰى إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ حُلَّةً فَذَكَرَ نَحْوَهُ وَلَمْ يَذْكُرْ فِيْهِ: وَكَانَ يَنْهٰى عَنِ الْحَرِيْرِ

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، اکیدر دومۃ الجندل کے بادشاہ نے آپ ﷺ کے پاس ایک جوڑا تحفہ بھیجا۔ پھر بیان کیا اسی طرح۔ اس میں یہ نہیں ہے کہ آپ ﷺ حریر سے منع کرتے تھے۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ أَبِيْ دُجَانَةَ سِمَاكِ بْنِ خَرَشَةَ رضي الله عنه.

## باب: ابو دجانہ سماک بن خرشہ رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٣٥٣) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ أَخَذَ سَيْفًا يَوْمَ أُحُدٍ فَقَالَ: ((مَنْ يَأْخُذُ مِنِّيْ هٰذَا)) فَبَسَطُوْا أَيْدِيَهُمْ كُلُّ إِنْسَانٍ مِنْهُمْ يَقُوْلُ: أَنَا أَنَا. قَالَ: ((فَمَنْ يَأْخُذُهُ بِحَقِّهٖ؟)) فَأَحْجَمَ الْقَوْمُ فَقَالَ سِمَاكُ بْنُ خَرَشَةَ أَبُوْ دُجَانَةَ أَنَا آخُذُهُ بِحَقِّهٖ قَالَ: فَأَخَذَهُ فَفَلَقَ بِهٖ هَامَ الْمُشْرِكِيْنَ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک تلوار لی احد کے دن اور فرمایا: ''یہ کون لیتا ہے مجھ سے؟'' لوگوں نے ہاتھ پھیلائے، ہر ایک کہتا تھا: میں لوں گا۔ میں لوں گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس کا حق ادا کر کے کون لے گا۔'' یہ سنتے ہی لوگ پیچھے ہٹے (کیونکہ احد کے دن کافروں کا غلبہ تھا) سماک بن خرشہ ابو دجانہ نے کہا: میں اس کا حق ادا کروں گا اور لوں گا۔ پھر انہوں نے اس کو لے لیا اور مشرکوں کے سر اس تلوار سے چیرے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ حَرَامٍ وَالِدِ جَابِرٍ رضي الله عنهما.

## باب: جابر کے باپ عبداللہ رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٣٥٤) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: لَمَّا كَانَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جب احد کا دن ہوا تو میرا باپ لایا

يَوْمَ أُحُدٍ جِيءَ بِأَبِي مُسَجًّى وَقَدْ مُثِّلَ بِهِ قَالَ: فَأَرَدْتُ أَنْ أَرْفَعَ الثَّوْبَ فَنَهَانِي قَوْمِي فَرَفَعَهُ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ أَوْ أَمَرَ بِهِ فَرُفِعَ فَسَمِعَ صَوْتَ بَاكِيَةٍ أَوْ صَائِحَةٍ فَقَالَ: ((مَنْ هٰذِهِ؟)) فَقَالُوا: بِنْتُ عَمْرٍو، أَوْ أُخْتُ عَمْرٍو، فَقَالَ: ((وَلِمَ تَبْكِي؟ فَمَا زَالَتِ الْمَلٰئِكَةُ تُظِلُّهُ بِأَجْنِحَتِهَا حَتّٰى رُفِعَ)).

[بخاری: ۱۲۹۳، ۲۸۱٦؛ نسائی: ۱۸٤۱]

گیا۔ اس پر کپڑا ڈھکا تھا اور ان کے ناک کان ہاتھ پاؤں کاٹے گئے تھے (یعنی کافروں نے ان کو شہید کر کے ان کے ساتھ مثلہ کیا تھا) میں نے کپڑا اٹھانا چاہا تو لوگوں نے مجھ کو منع کیا (اس خیال سے کہ بیٹا باپ کا یہ حال دیکھ کر رنج کرے گا) رسول اللہ ﷺ نے اس کو اٹھا دیا یا آپ ﷺ کے حکم سے اٹھایا گیا۔ آپ ﷺ نے ایک رونے والے یا چلانے والے کی آواز سنی تو پوچھا: ”یہ کس کی آواز ہے؟“ لوگوں نے عرض کیا، عمرو رضی اللہ عنہ کی بیٹی یا بہن ہے (یعنی شہید کی بہن یا پھوپھی ہے) آپ ﷺ نے فرمایا: ”کیوں روتی ہے؟ فرشتے اس پر برابر سایہ کیے رہے یہاں تک کہ وہ اٹھایا گیا۔“



(٦٣٥٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللَّهِ رضي الله عنهما قَالَ: أُصِيبَ أَبِي يَوْمَ أُحُدٍ فَجَعَلْتُ أَكْشِفُ الثَّوْبَ عَنْ وَجْهِهِ وَأَبْكِي وَجَعَلُوا يَنْهَوْنِي وَرَسُولُ اللَّهِ ﷺ لَا يَنْهَانِي قَالَ: وَجَعَلَتْ فَاطِمَةُ بِنْتُ عَمْرٍو تَبْكِيهِ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((تَبْكِيهِ أَوْلَا تَبْكِيهِ مَا زَالَتِ الْمَلٰئِكَةُ تُظِلُّهُ بِأَجْنِحَتِهَا حَتّٰى رَفَعْتُمُوهُ)).

[بخاری: ۱۲٤٤، ٤٠٨٠؛ نسائی: ۱۸٤٤]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، میرا باپ شہید ہوا احد کے دن تو میں اس کے منہ پر سے کپڑا اٹھاتا اور روتا، لوگ مجھے منع کرتے اور رسول اللہ ﷺ منع نہ کرتے اور فاطمہ عمرو رضی اللہ عنہ کی بیٹی (یعنی میری پھوپھی) وہ بھی اس پر رو رہی تھی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تو روئے یا نہ روئے فرشتے اس پر اپنے پروں کا سایہ کیے ہوئے تھے یہاں تک کہ تم نے اس کو اٹھایا۔“



(٦٣٥٦) عَنْ جَابِرٍ رضي الله عنه بِهٰذَا الْحَدِيثِ غَيْرَ أَنَّ ابْنَ جُرَيْجٍ لَيْسَ فِي حَدِيثِهِ ذِكْرُ الْمَلَائِكَةِ وَبُكَاءِ الْبَاكِيَةِ. [بخاری: ۱۲٤٤ تعلیقًا]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے



(٦٣٥٧) عَنْ جَابِرٍ قَالَ: جِيءَ بِأَبِي يَوْمَ أُحُدٍ مُجَدَّعًا فَوُضِعَ بَيْنَ يَدَيِ النَّبِيِّ ﷺ فَذَكَرَ نَحْوَ حَدِيثِهِمْ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ میرا باپ احد کے دن لایا گیا اس کے ناک کان کٹے ہوئے تھے تو رکھا گیا رسول اللہ ﷺ کے آگے۔



## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ جُلَيْبِيبٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ.

## باب: جلیبیب رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٣٥٨) عَنْ أَبِي بَرْزَةَ رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ فِي مَغْزًى لَهُ فَأَفَاءَ اللَّهُ عَلَيْهِ فَقَالَ

ابو برزہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ ایک جہاد میں تھے اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو مال دیا۔ آپ ﷺ نے اپنے لوگوں سے فرمایا: ”تم

لِاَصْحَابِهٖ: ((هَلْ تَفْقِدُوْنَ مِنْ اَحَدٍ؟)) قَالُوْا: نَعَمْ فُلَانًا وَفُلَانًا وَفُلَانًا ثُمَّ قَالَ: ((هَلْ تَفْقِدُوْنَ مِنْ اَحَدٍ)) قَالُوْا: نَعَمْ فُلَانًا وَفُلَانًا وَفُلَانًا ثُمَّ قَالَ: ((هَلْ تَفْقِدُوْنَ مِنْ اَحَدٍ)) قَالُوْا: لَا قَالَ: ((لٰكِنِّىْ اَفْقِدُ جُلَيْبِيْبًا فَاطْلُبُوْهُ)) فَطُلِبَ فِى الْقَتْلٰى فَوَجَدُوْهُ اِلٰى جَنْبِ سَبْعَةٍ قَدْ قَتَلَهُمْ ثُمَّ قَتَلُوْهُ فَاَتَى النَّبِيُّ ﷺ فَوَقَفَ عَلَيْهِ فَقَالَ: ((قَتَلَ سَبْعَةً ثُمَّ قَتَلُوْهُ هٰذَا مِنِّىْ وَاَنَا مِنْهُ هٰذَا مِنِّىْ وَاَنَا مِنْهُ)) قَالَ: فَوَضَعَهٗ عَلٰى سَاعِدَيْهِ لَيْسَ لَهٗ اِلَّا سَاعِدَا النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: فَحُفِرَ لَهٗ وَوُضِعَ فِىْ قَبْرِهٖ وَلَمْ يَذْكُرْ غَسْلًا.

میں سے کوئی گم تو نہیں ہے؟'' لوگوں نے عرض کیا' ہاں فلاں فلاں شخص گم ہیں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: کوئی گم تو نہیں ہے؟ لوگوں نے عرض کیا: ہاں فلاں فلاں شخص گم ہیں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی گم تو نہیں ہے؟'' لوگوں نے عرض کیا کوئی نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں جلیبیب رضی اللہ عنہ کو نہیں دیکھتا۔'' لوگوں نے ان مردوں میں ڈھونڈھا تو ان کی لاش سات لاشوں کے پاس پائی جن کو جلیبیب رضی اللہ عنہ نے مارا تھا وہ سات کو مار کر مارے گئے۔ رسول اللہ ﷺ ان کے پاس آئے اور وہاں کھڑے ہوئے پھر فرمایا: ''اس نے سات آدمیوں کو مارا بعد اس کے مارا گیا۔ یہ میرا ہے میں اس کا ہوں۔'' (یعنی میں اور وہ ایک ہیں) پھر آپ ﷺ نے اس کو اپنے دونوں ہاتھوں پر رکھا اور صرف آپ ﷺ ہی نے اٹھایا۔ بعد اس کے گڑھا کھدوایا اور قبر میں رکھ دیا اور راوی نے غسل کا بیان نہیں کیا۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ اَبِىْ ذَرٍّ رضی اللہ عنہ.

## باب: ابوذر رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٣٥٩) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الصَّامِتِ رحمہ اللہ قَالَ: قَالَ اَبُوْ ذَرٍّ رضی اللہ عنہ: خَرَجْنَا مِنْ قَوْمِنَا غِفَارٍ وَكَانُوْا يُحِلُّوْنَ الشَّهْرَ الْحَرَامَ فَخَرَجْتُ اَنَا وَاَخِىْ اُنَيْسٌ وَاُمُّنَا فَنَزَلْنَا عَلٰى خَالٍ لَّنَا فَاَكْرَمَنَا خَالُنَا وَاَحْسَنَ اِلَيْنَا فَحَسَدَنَا قَوْمُهٗ فَقَالُوْا: اِنَّكَ اِذَا خَرَجْتَ عَنْ اَهْلِكَ خَالَفَ اِلَيْهِمْ اُنَيْسٌ فَجَآءَ خَالُنَا فَنَثَا عَلَيْنَا الَّذِىْ قِيْلَ لَهٗ فَقُلْتُ: اَمَّا مَا مَضٰى مِنْ مَعْرُوْفِكَ فَقَدْ كَدَّرْتَهٗ وَلَا جِمَاعَ لَكَ فِيْمَا بَعْدُ فَقَرَّبْنَا صِرْمَتَنَا فَاحْتَمَلْنَا عَلَيْهَا وَتَغَطّٰى خَالُنَا ثَوْبَهٗ فَجَعَلَ يَبْكِىْ فَانْطَلَقْنَا حَتّٰى نَزَلْنَا بِحَضْرَةِ مَكَّةَ فَنَافَرَ اُنَيْسٌ عَنْ صِرْمَتِنَا وَعَنْ مِثْلِهَا فَاَتَيَا الْكَاهِنَ فَخَيَّرَ اُنَيْسًا فَاَتَانَا اُنَيْسٌ بِصِرْمَتِنَا وَمِثْلِهَا مَعَهَا.

قَالَ: وَقَدْ صَلَّيْتُ يَا ابْنَ اَخِىْ! قَبْلَ اَنْ اَلْقٰى

عبداللہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم اپنی قوم غفار میں سے نکلے وہ حرام مہینے کو بھی حلال سمجھتے تھے' تو میں اور میرا بھائی انیس اور ہماری ماں تینوں نکلے اور ایک ماموں تھا ہمارا اس کے پاس اترے۔ اس نے ہماری خاطر کی اور ہمارے ساتھ نیکی کی۔ اس کی قوم نے ہم سے حسد کیا اور کہنے لگی: (ہمارے ماموں سے) جب تو اپنے گھر سے باہر نکلتا ہے تو انیس تیری بیوی کے ساتھ زنا کرتا ہے۔ وہ ہمارے پاس آیا اور اس نے یہ بات مشہور کر دی (حماقت سے) میں نے کہا: تو نے جو ہمارے ساتھ احسان کیا وہ بھی خراب ہو گیا' اب ہم تیرے ساتھ نہیں رہ سکتے۔ آخر ہم اپنے اونٹوں کے پاس گئے اور اپنا اسباب لادا۔ ہمارے ماموں نے اپنا کپڑا اوڑھ کر رونا شروع کیا۔ ہم چلے یہاں تک کہ مکہ کے سامنے اترے۔ انیس نے ایک شرط لگائی اتنے اونٹوں پر جو ہمارے ساتھ تھے اور اتنے ہی اور پر پھر دونوں کاہن کے پاس گئے۔ کاہن نے انیس کو کہا کہ یہ بہتر ہے۔ انیس ہمارے اونٹ لایا اور اتنے ہی اور اونٹ لایا۔ ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے بیٹے میرے بھائی کے! میں نے رسول اللہ ﷺ کی ملاقات سے پہلے نماز پڑھی ہے تین برس پہلے۔ میں

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِثَلَاثِ سِنِيْنَ قُلْتُ: لِمَنْ؟ قَالَ: لِلّٰهِ قُلْتُ: فَاَيْنَ تَوَجَّهُ؟ قَالَ اَتَوَجَّهُ حَيْثُ يُوَجِّهُنِيْ رَبِّيْ عَزَّ وَجَلَّ اُصَلِّيْ عِشَاءً حَتّٰى اِذَا كَانَ مِنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ اُلْقِيْتُ كَاَنِّيْ خِفَاءٌ حَتّٰى تَعْلُوَنِي الشَّمْسُ.

فَقَالَ اُنَيْسٌ: اِنَّ لِيْ حَاجَةً بِمَكَّةَ فَاكْفِنِيْ فَانْطَلَقَ اُنَيْسٌ حَتّٰى اَتٰى مَكَّةَ فَرَاثَ عَلَيَّ ثُمَّ جَآءَ فَقُلْتُ: مَا صَنَعْتَ؟ قَالَ: لَقِيْتُ رَجُلًا بِمَكَّةَ عَلٰى دِيْنِكَ يَزْعَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ اَرْسَلَهٗ قُلْتُ: فَمَا يَقُوْلُ النَّاسُ؟ قَالَ: يَقُوْلُوْنَ: شَاعِرٌ كَاهِنٌ سَاحِرٌ وَكَانَ اُنَيْسٌ: اَحَدَ الشُّعَرَاءِ.

قَالَ اُنَيْسٌ: لَقَدْ سَمِعْتُ قَوْلَ الْكَهَنَةِ فَمَا هُوَ بِقَوْلِهِمْ وَلَقَدْ وَضَعْتُ قَوْلَهٗ عَلٰى اَقْرَاءِ الشِّعْرِ فَمَا يَلْتَئِمُ عَلٰى لِسَانِ اَحَدٍ بَعْدِيْ اَنَّهٗ شِعْرٌ وَاللّٰهِ اِنَّهٗ لَصَادِقٌ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ.

قَالَ: قُلْتُ: فَاكْفِنِيْ حَتّٰى اَذْهَبَ فَاَنْظُرَ قَالَ فَاَتَيْتُ مَكَّةَ فَتَضَعَّفْتُ رَجُلًا مِّنْهُمْ فَقُلْتُ اَيْنَ هٰذَا الَّذِيْ تَدْعُوْنَهُ الصَّابِئَ فَاَشَارَ اِلَيَّ فَقَالَ: الصَّابِئُ فَمَالَ عَلَيَّ اَهْلُ الْوَادِيْ بِكُلِّ مَدَرَةٍ وَعَظْمٍ حَتّٰى خَرَرْتُ مَغْشِيًّا عَلَيَّ قَالَ: فَارْتَفَعْتُ حِيْنَ ارْتَفَعْتُ كَاَنِّيْ نُصُبٌ اَحْمَرُ قَالَ: فَاَتَيْتُ زَمْزَمَ فَغَسَلْتُ عَنِّيْ الدِّمَاءَ وَشَرِبْتُ مِنْ مَّآئِهَا وَلَقَدْ لَبِثْتُ يَا ابْنَ اَخِيْ! ثَلَاثِيْنَ بَيْنَ لَيْلَةٍ وَيَوْمٍ مَا كَانَ لِيْ طَعَامٌ اِلَّا مَاءُ زَمْزَمَ فَسَمِنْتُ حَتّٰى تَكَسَّرَتْ عُكَنُ بَطْنِيْ وَمَا وَجَدْتُ عَلٰى كَبِدِيْ سَخْفَةَ جُوْعٍ.

نے کہا: کس کے لیے پڑھتے تھے؟ ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا: اللہ تعالیٰ کے لیے۔ میں نے کہا منہ کدھر کرتے تھے؟ انہوں نے کہا: منہ ادھر کرتا تھا جدھر اللہ تعالیٰ میرا منہ کر دیتا تھا۔ میں عشاء کی نماز پڑھتا جب اخیر رات ہوتی تو کمبل کی طرح پڑ جاتا تھا یہاں تک کہ آفتاب میرے اوپر آتا۔ انیس نے کہا: مجھے مکہ میں کام ہے تم یہاں رہو میں جاتا ہوں وہ گیا۔ اس نے دیر کی۔ پھر آیا۔ میں نے کہا: تو نے کیا کیا۔ وہ بولا: میں ایک شخص سے ملا مکہ میں جو تیرے دین پر ہے اور وہ کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو بھیجا ہے۔ میں نے کہا: لوگ اسے کیا کہتے ہیں؟ اس نے کہا: لوگ اس کو شاعر' کاہن' جادوگر کہتے ہیں۔ اور انیس خود بھی شاعر تھا۔ اس نے کہا: میں نے کاہنوں کی بات سنی ہے لیکن جو کلام یہ شخص پڑھتا ہے وہ کاہنوں کا کلام نہیں ہے اور میں نے اس کا کلام شعر کے تمام بحروں پر رکھا تو وہ کسی کی زبان پر میرے بعد نہ جڑے گا شعر کی طرح۔ اللہ کی قسم وہ سچا ہے اور لوگ جھوٹے ہیں۔ میں نے کہا: تم یہاں رہو۔ میں اس شخص کو جا کر دیکھتا ہوں۔ پھر میں مکہ آیا۔ میں نے ایک ناتواں شخص کو مکہ والوں میں سے چھانٹا (اس لیے کہ زبردست شخص شاید مجھے تکلیف پہنچا دے) اور اس سے پوچھا: وہ شخص کہاں ہے جس کو تم صابی کہتے ہو (یعنی دین بدلنے والا۔ عرب کے کفار معاذ اللہ حضرت ﷺ کو صابی کہتے تھے) اس نے میری طرف اشارہ کیا اور کہا یہ صابی ہے (جس صابی کا تو پوچھتا ہے) یہ سن کر تمام وادی والے ڈھیلے ہڈیاں لے کر مجھ پر پلے یہاں تک کہ میں بے ہوش ہو کر گرا۔ جب میں ہوش میں آ کر اٹھا تو کیا دیکھتا ہوں گویا میں لال بت ہوں (یعنی سر سے پیر تک خون سے لال ہوں) پھر میں زمزم کے پاس آیا اور میں نے سب خون دھویا اور زمزم کا پانی پیا' تو اے بھتیجے میرے! میں وہاں تیس راتیں یا تیس دن رہا اور کوئی کھانا میرے پاس نہ تھا سوائے زمزم کے پانی کے (جب مجھے بھوک لگتی تو اسی کو پی لیتا) پھر میں موٹا ہو گیا یہاں تک کہ میرے پیٹ کی بٹیں جھک گئیں (موٹاپے سے) اور میں نے اپنے کلیجہ میں بھوک کی ناتوانی نہیں پائی۔ ایک بار مکہ والے چاندنی رات میں سو گئے اس وقت بیت اللہ کا طواف کوئی نہیں کرتا تھا صرف دو عورتیں اساف اور نائلہ کو پکار رہی تھیں (اساف اور نائلہ دو بت تھے مکہ میں' اساف مرد تھا

قَالَ: فَبَيْنَا اَهْلُ مَكَّةَ فِيْ لَيْلَةٍ قَمْرَاءَ إِضْحِيَانَ إِذَا ضُرِبَ عَلَى أَسْمِخَتِهِمْ فَمَا يَطُوْفُ بِالْبَيْتِ اَحَدٌ وَامْرَأَتَيْنِ مِنْهُمْ تَدْعُوَانِ إِسَافًا وَنَائِلَةَ قَالَ: فَاَتَتَا عَلَيَّ فِيْ طَوَافِهِمَا فَقُلْتُ: اَنْكِحَا اَحَدَهُمَا الْاُخْرٰى قَالَ: فَمَا تَنَاهَتَا عَلٰى قَوْلِهِمَا قَالَ: فَاَتَتَا عَلَيَّ فَقُلْتُ هَنٌ مِثْلُ الْخَشَبَةِ غَيْرَ اَنِّيْ لَا اَكْنِيْ فَانْطَلَقَتَا تُوَلْوِلَانِ وَتَقُوْلَانِ: لَوْ كَانَ هٰهُنَا اَحَدٌ مِّنْ اَنْفَارِنَا قَالَ: فَاسْتَقْبَلَهُمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَبُوْ بَكْرٍ وَهُمَا هَابِطَانِ قَالَ: ((مَا لَكُمَا؟)) قَالَتَا: الصَّابِئُ بَيْنَ الْكَعْبَةِ وَأَسْتَارِهَا قَالَ: ((مَا قَالَ لَكُمَا؟)) قَالَتَا: اِنَّهُ قَالَ لَنَا كَلِمَةً تَمْلَأُ الْفَمَ وَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ حَتّٰى اسْتَلَمَ الْحَجَرَ وَطَافَ بِالْبَيْتِ هُوَ وَصَاحِبُهُ ثُمَّ صَلّٰى فَلَمَّا قَضٰى صَلَاتَهُ قَالَ اَبُوْ ذَرٍّ رضی اللہ عنہ: فَكُنْتُ اَنَا اَوَّلُ مَنْ حَيَّاهُ بِتَحِيَّةِ الْإِسْلَامِ فَقُلْتُ: السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ فَقَالَ: ((وَعَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ)) ثُمَّ قَالَ: ((مَنْ اَنْتَ؟)) قَالَ: قُلْتُ: مِنْ غِفَارٍ قَالَ: فَاَهْوٰى بِيَدِهٖ فَوَضَعَ اَصَابِعَهُ عَلٰى جَبْهَتِهٖ فَقُلْتُ فِيْ نَفْسِيْ: كَرِهَ اَنِ انْتَمَيْتُ اِلٰى غِفَارٍ فَذَهَبْتُ اٰخُذُ بِيَدِهٖ فَقَدَعَنِيْ صَاحِبُهُ وَكَانَ اَعْلَمَ بِهٖ مِنِّيْ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ: ((مَتٰى كُنْتَ هٰهُنَا؟)) قَالَ: قَدْ كُنْتُ هٰهُنَا مُنْذُ ثَلَاثِيْنَ بَيْنَ لَيْلَةٍ وَّيَوْمٍ قَالَ: (( فَمَنْ كَانَ يُطْعِمُكَ؟)) قَالَ: قُلْتُ: مَا كَانَ لِيْ طَعَامٌ اِلَّا مَاءُ زَمْزَمَ فَسَمِنْتُ حَتّٰى تَكَسَّرَتْ عُكَنُ بَطْنِيْ وَمَا اَجِدُ عَلٰى

اور نائلہ عورت تھی، کفار کا یہ اعتقاد تھا کہ ان دونوں نے وہاں زنا کیا تھا اس وجہ سے مسخ ہو کر بت ہو گئے تھے) وہ طواف کرتی کرتی میرے سامنے آئیں۔ میں نے کہا: ایک کا نکاح دوسرے سے کر دو (یعنی اساف کا نائلہ سے) یہ سن کر بھی وہ اپنی بات سے باز نہ آئیں پھر میں نے صاف کہہ دیا ان کے فلاں میں لکڑی (یعنی یہ فحش اساف اور نائلہ کی پرستش کی وجہ ہے) اور مجھے کنایہ نہیں آتا (یعنی کنایہ اشارہ میں میں نے گالی نہیں دی کھلم کھلا گالی دی' اساف اور نائلہ کو۔ ان مردوں اور عورتوں کو غصہ دلانے کے لیے جو اللہ تعالیٰ کے گھر میں اللہ کو چھوڑ کر اساف اور نائلہ کو پکارتی تھیں) یہ سن کر وہ دونوں عورتیں چلاتی اور کہتی ہوئی چلیں: کاش اس وقت میں کوئی ہمارے لوگوں میں سے ہوتا (جو اس شخص کو بے ادبی کی سزا دیتا) راہ میں ان عورتوں کو رسول اللہ ﷺ اور ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ملے اور وہ اتر رہے تھے پہاڑ سے۔ انہوں نے ان عورتوں سے پوچھا: کیا ہوا؟ وہ بولیں ایک صابی آیا ہے جو کعبہ کے پردوں میں چھپا ہے۔ انہوں نے کہا: وہ صابی کیا بولا: وہ بولیں: ایسی بات بولا جس سے منہ بھر جاتا ہے (یعنی اس کو زبان سے نکال نہیں سکتیں) اور رسول اللہ ﷺ تشریف لائے یہاں تک کہ حجر اسود کو بوسہ دیا اور طواف کیا اپنے صاحب کے ساتھ' پھر نماز پڑھی۔ جب نماز پڑھ چکے تو ابو ذر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے ہی اول اسلام کی سنت ادا کی اور کہا: السلام علیک یا رسول اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وعليك ورحمة الله۔'' پھر آپ ﷺ نے پوچھا: ''تو کون ہے؟'' میں نے کہا غفار کا ایک شخص ہوں۔ آپ ﷺ نے ہاتھ جھکایا اور اپنی انگلیاں پیشانی پر رکھیں (جیسے کوئی ذکر کرتا ہے) میں نے اپنے دل میں کہا: شاید آپ ﷺ کو برا معلوم ہوا یہ کہنا کہ میں غفار میں سے ہوں' میں لپکا آپ ﷺ کا ہاتھ پکڑنے کو لیکن آپ ﷺ کے صاحب نے (ابو بکر رضی اللہ عنہ نے) جو مجھ سے زیادہ آپ ﷺ کو جانتے تھے مجھے روکا۔ پھر آپ ﷺ نے سر اٹھایا اور فرمایا: ''تو یہاں کب آیا؟'' میں نے عرض کیا' میں یہاں تیس رات یا دن سے ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تجھے کھانا کون کھلاتا ہے۔'' میں نے کہا: کھانا

كَبِدِىْ سَخْفَةَ جُوْعٍ قَالَ: ((فَاِنَّهَا مُبَارَكَةٌ اِنَّهَا طَعَامُ طُعْمٍ)).

فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! ائْذَنْ لِىْ فِىْ طَعَامِهِ اللَّيْلَةَ فَانْطَلَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَبُوْبَكْرٍ وَانْطَلَقْتُ مَعَهُمَا فَفَتَحَ اَبُوْبَكْرٍ بَابًا فَجَعَلَ يَقْبِضُ لَنَا مِنْ زَبِيْبِ الطَّائِفِ فَكَانَ ذٰلِكَ اَوَّلَ طَعَامٍ اَكَلْتُهُ بِهَا ثُمَّ غَبَرْتُ مَا غَبَرْتُ ثُمَّ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((اِنَّهُ قَدْ وُجِّهَتْ لِىْ اَرْضٌ ذَاتُ نَخْلٍ لَّا اُرَاهَا اِلَّا يَثْرِبَ فَهَلْ اَنْتَ مُبَلِّغٌ عَنِّىْ قَوْمَكَ؟ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّنْفَعَهُمْ بِكَ وَيَاْجُرَكَ فِيْهِمْ)) فَاَتَيْتُ اُنَيْسًا فَقَالَ: مَا صَنَعْتَ قُلْتُ: صَنَعْتُ اَنِّىْ قَدْ اَسْلَمْتُ وَصَدَّقْتُ قَالَ: مَابِىْ رَغْبَةٌ عَنْ دِيْنِكَ فَاِنِّىْ قَدْ اَسْلَمْتُ وَصَدَّقْتُ فَاَتَيْنَا اُمَّنَا فَقَالَتْ: مَابِىْ رَغْبَةٌ عَنْ دِيْنِكُمَا فَاِنِّىْ قَدْ اَسْلَمْتُ وَصَدَّقْتُ فَاحْتَمَلْنَا حَتّٰى اَتَيْنَا قَوْمَنَا غِفَارًا فَاَسْلَمَ نِصْفُهُمْ وَكَانَ يَؤُمُّهُمْ اَيْمَاءُ بْنُ رَحَضَةَ الْغِفَارِىُّ وَكَانَ سَيِّدَهُمْ.

وغیرہ کچھ نہیں سوائے زمزم کے پانی کے۔ پھر میں موٹا ہو گیا یہاں تک کہ میرے پیٹ کے بٹ مڑ گئے اور میں اپنے کلیجہ میں بھوک کی ناتوانی نہیں پاتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''زمزم کا پانی برکت والا ہے اور وہ کھانا بھی ہے پیٹ بھر دیتا ہے کھانے کی طرح۔''

ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ آج کی رات مجھے اجازت دیجیے اس کو کھلانے کی۔ پھر رسول اللہ ﷺ چلے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی' میں بھی ان دونوں کے ساتھ چلا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ایک دروازہ کھولا اور اس میں سے طائف کے سوکھے انگور نکالنے لگے۔ یہ پہلا کھانا تھا جو میں نے کھایا مکہ میں۔ پھر رہا میں جب تک رہا۔ بعد اس کے رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''مجھے دکھلائی گئی ایک زمین کھجور والی' میں سمجھتا ہوں وہ کوئی زمین نہیں ہے سوائے یثرب کے (یثرب مدینہ طیبہ کا نام تھا) تو تو میری طرف سے اپنی قوم کو دین کی دعوت دے شاید اللہ تعالیٰ ان کو نفع دے تیری وجہ سے اور تجھے ثواب دے۔'' میں انیس کے پاس آیا۔ اس نے پوچھا: تو نے کیا کیا؟ میں نے کہا: اسلام لایا اور میں نے تصدیق کی آپ ﷺ کی نبوت کی۔ وہ بولا: تمہارے دین سے مجھے بھی نفرت نہیں ہے' میں بھی اسلام لایا اور میں نے بھی تصدیق کی۔ پھر ہم دونوں اپنی ماں کے پاس آئے۔ وہ بولی: مجھے بھی تم دونوں کے دین سے نفرت نہیں ہے میں بھی اسلام لائی اور میں نے بھی تصدیق کی۔ پھر ہم نے اونٹوں پر اسباب لادا یہاں تک کہ ہم اپنی قوم غفار میں پہنچے آدھی قوم مسلمان ہو گئی اور ان کا امام ایما بن رحضہ غفاری تھا' وہ ان کا سردار بھی تھا اور آدھی قوم نے یہ کہا کہ جب رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائیں گے تو ہم مسلمان ہوں گے۔ پھر رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے۔

وَقَالَ نِصْفُهُمْ: اِذَا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْمَدِيْنَةَ اَسْلَمْنَا فَقَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْمَدِيْنَةَ فَاَسْلَمَ نِصْفُهُمُ الْبَاقِىْ وَجَاءَ تْ اَسْلَمُ فَقَالُوْا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اِخْوَتُنَا نُسْلِمُ عَلَى الَّذِىْ اَسْلَمُوْا عَلَيْهِ فَاَسْلَمُوْا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا

اور آدھی قوم جو باقی تھی وہ بھی مسلمان ہو گی۔ اور اسلم (ایک قوم ہے) کے لوگ آئے۔ انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! ہم بھی اپنے بھائیوں غفاریوں کی طرح مسلمان ہوتے ہیں۔ وہ بھی مسلمان ہوئے تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''غفار کو اللہ نے بخش دیا اور اسلم کو اللہ نے بچا دیا۔'' (قتل اور قید سے)۔

وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ)).

○ ○ ○ ○

فائدہ: انیس رضی اللہ عنہ نے ایک شرط لگائی۔ وہ شرط یہ تھی کہ دو آدمی دعویٰ کرتے ہر ایک یہ کہتا: میں بہتر ہوں۔ پھر جس کو کاہن کہہ دے کہ یہ بہتر ہے وہ شرط کا مال لے لیتا۔ ایسی ہی شرط انیس رضی اللہ عنہ نے کسی سے کی اور مال یہ ٹھہرا کہ انیس کے پاس جو اونٹ ہیں وہ دیے جائیں اور اتنے ہی اور۔

(٦٣٦٠) عَنْ حُمَيْدِ بْنِ هِلَالٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ بَعْدَ قَوْلِهٖ: قُلْتُ فَاكْفِنِيْ حَتّٰى اَذْهَبَ فَاَنْظُرَ قَالَ: نَعَمْ وَكُنْ عَلٰى حَذَرٍ مِّنْ اَهْلِ مَكَّةَ فَاِنَّهُمْ قَدْ شَنِفُوْا لَهٗ وَتَجَهَّمُوْا.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ اچھا جا لیکن اہل مکہ سے بچا رہ وہ دشمن ہیں اس شخص کے اور منہ بناتے ہیں واسطے اس کے۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٦١) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ اَبُوْذَرٍّ: يَا ابْنَ اَخِيْ! صَلَّيْتُ سَنَتَيْنِ قَبْلَ مَبْعَثِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: قُلْتُ: فَاَيْنَ كُنْتَ تَوَجَّهُ؟ قَالَ: حَيْثُ وَجَّهَنِيَ اللّٰهُ وَاقْتَصَّ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ سُلَيْمَانَ بْنِ الْمُغِيْرَةِ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ: فَتَنَا فَرَا اِلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْكُهَّانِ قَالَ: فَلَمْ يَزَلْ اَخِيْ اُنَيْسٌ يَمْدَحُهٗ حَتّٰى غَلَبَهٗ قَالَ: فَاَخَذْنَا صِرْمَتَهٗ فَضَمَمْنَاهَا اِلٰى صِرْمَتِنَا وَقَالَ اَيْضًا فِي حَدِيْثِهٖ: قَالَ فَجَاءَ النَّبِيُّ ﷺ فَطَافَ بِالْبَيْتِ وَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ خَلْفَ الْمَقَامِ قَالَ: فَاَتَيْتُهٗ فَاِنِّيْ لَاَوَّلُ النَّاسِ حَيَّاهُ بِتَحِيَّةِ الْاِسْلَامِ فَقَالَ: قُلْتُ: اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: ((وَعَلَيْكَ السَّلَامُ مَنْ اَنْتَ؟)) وَفِيْ حَدِيْثِهٖ اَيْضًا: فَقَالَ: ((مُنْذُكَمْ اَنْتَ هٰهُنَا؟)) قَالَ: قُلْتُ: مُنْذُ خَمْسَ عَشَرَةَ وَفِيْهِ قَالَ: فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ: اَتْحِفْنِيْ بِضِيَافَتِهِ اللَّيْلَةَ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔ اس میں یہ ہے کہ میں نے آپ ﷺ کی نبوت سے دو برس پہلے نماز پڑھی اور یہ ہے کہ دونوں ایک کاہن کے پاس گئے۔ انیس رضی اللہ عنہ نے اس کاہن کی تعریف شروع کی یہاں تک کہ اس پر غالب آیا اور ہم نے اس کے اونٹ بھی لے کر اپنے اونٹوں میں ملا لیے۔ اور یہ ہے کہ نماز پڑھی آپ ﷺ نے مقام ابراہیم کے پیچھے اور میں سب سے پہلے وہ شخص ہوں جس نے آپ ﷺ کو مسلمانی کا سلام کیا۔ اور یہ ہے کہ میں نے کہا کہ میں پندرہ دن سے یہاں ہوں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھے عزت دیجیے ان کی ضیافت سے آج کی رات۔

○ ○ ○ ○

(٦٣٦٢) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا بَلَغَ اَبَاذَرٍّ مَبْعَثُ النَّبِيِّ ﷺ بِمَكَّةَ قَالَ لِاَخِيْهِ: ارْكَبْ اِلٰى هٰذَا الْوَادِيْ فَاعْلَمْ لِيْ عِلْمَ هٰذَا الرَّجُلِ الَّذِيْ يَزْعُمُ اَنَّهٗ يَاْتِيْهِ الْخَبَرُ مِنَ السَّمَآءِ فَاسْمَعْ مِنْ قَوْلِهٖ ثُمَّ ائْتِنِيْ فَانْطَلَقَ

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے جب ابوذر رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کی نبوت کی مکہ میں خبر پہنچی تو انہوں نے اپنے بھائی سے کہا: اس وادی میں جا سوار ہو کر اور اس شخص کو دیکھ کر آ جو کہتا ہے مجھے آسمان سے خبر آتی ہے۔ ان کی بات سن پھر میرے پاس آ۔ وہ روانہ ہوا یہاں تک کہ مکہ میں آیا اور آپ ﷺ کا کلام سنا پھر ابوذر رضی اللہ عنہ کے پاس لوٹ گیا اور بولا: میں نے

بَعْدَ ذٰلِكَ الْيَوْمِ شَيْئًا حَدَّثَنِيْ بِهٖ وَلَوْلَا اٰيَتَانِ اَنْزَلَهُمَا اللّٰهُ فِيْ كِتَابِهٖ مَا حَدَّثْتُ شَيْئًا اَبَدًا ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَا اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَالْهُدٰى﴾ اِلٰى اٰخِرِ الْاٰيَتَيْنِ. [بخاری:٣٥٦٨؛ ابوداود:٣٦٥٥؛ وانظر فی مسلم:٧٥٠٩]

○ ○ ○ ○

(٦٤٠٠) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: اِنَّكُمْ تَقُوْلُوْنَ: اِنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ يُكْثِرُ الْحَدِيْثَ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِنَحْوِ حَدِيْثِهِمْ. [بخاری:٢٠٤٧]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، تم کہتے ہو کہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بہت حدیثیں بیان کرتے ہیں ان کی حدیث کی مانند بیان کیا۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ حَاطِبِ بْنِ اَبِيْ بَلْتَعَةَ وَ اَهْلِ بَدْرٍ رضی اللہ عنہم.

## باب: حاطب بن ابی بلتعہ اور اہل بدر رضی اللہ عنہم کی فضیلت۔

(٦٤٠١) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ رَافِعٍ وَ هُوَ كَاتِبُ عَلِيٍّ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: سَمِعْتُ عَلِيًّا وَهُوَ يَقُوْلُ: بَعَثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنَا وَالزُّبَيْرَ وَالْمِقْدَادَ فَقَالَ: ((ائْتُوْا رَوْضَةَ خَاخٍ فَاِنَّ بِهَا ظَعِيْنَةً مَّعَهَا كِتَابٌ فَخُذُوْهُ مِنْهَا)). فَانْطَلَقْنَا تَعَادٰى بِنَا خَيْلُنَا فَاِذَا نَحْنُ بِالْمَرْاَةِ فَقُلْنَا: اَخْرِجِي الْكِتَابَ فَقَالَتْ: مَا مَعِيَ كِتَابٌ فَقُلْنَا: لَتُخْرِجِنَّ الْكِتَابَ اَوْلَتُلْقِيَنَّ الثِّيَابَ فَاَخْرَجَتْهُ مِنْ عِقَاصِهَا فَاَتَيْنَا بِهٖ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاِذَا فِيْهِ: مِنْ حَاطِبِ بْنِ اَبِيْ بَلْتَعَةَ اِلٰى نَاسٍ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ اَهْلِ مَكَّةَ يُخْبِرُهُمْ بِبَعْضِ اَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((يَا حَاطِبُ! مَا هٰذَا؟)) قَالَ: لَا تَعْجَلْ عَلَيَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنِّيْ كُنْتُ امْرَاً مُلْصَقًا فِيْ قُرَيْشٍ قَالَ سُفْيَانُ: كَانَ حَلِيْفًا لَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ مِنْ اَنْفُسِهَا وَكَانَ مَنْ كَانَ مَعَكَ

عبیداللہ بن ابی رافع سے روایت ہے، وہ منشی تھے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے۔ انہوں نے کہا: میں نے سنا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے، وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو اور زبیر رضی اللہ عنہ اور مقداد کو بھیجا اور فرمایا: ''شفتالو کے باغ میں جاؤ وہاں ایک عورت شتر سوار ہے اس کے پاس ایک خط ہے وہ اس سے لے کر آؤ۔'' ہم چلے گھوڑے دوڑاتے ہوئے ناگاہ وہ عورت ہم کو ملی ہم نے اس سے کہا: خط نکال۔ وہ بولی: میرے پاس تو کوئی خط نہیں۔ ہم نے کہا: خط نکال یا اپنے کپڑے اتار۔ پھر میں نے وہ خط اس کے جوڑے سے نکالا اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لے کر آیا۔ اس میں لکھا تھا: حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے مکہ کے بعض مشرکین کے نام، رسول اللہ ﷺ کی بعض باتوں کا ذکر تھا (ایک روایت میں ہے کہ حاطب رضی اللہ عنہ نے اس میں رسول اللہ ﷺ کی تیاری اور فوج کی آمادگی اور مکہ کی روانگی سے کافروں کو مطلع کر دیا) آپ ﷺ نے فرمایا: اے حاطب تو نے یہ کیا کیا؟ وہ بولا: آپ جلدی نہ فرمایئے یارسول اللہ ﷺ (یعنی فوراً بولا: مجھے سزا نہ دیجیے میرا حال سن لیجیے) میں ایک شخص تھا قریش سے ملا ہوا یعنی ان کا حلیف تھا اور قریش میں سے نہ تھا۔ اور آپ ﷺ کے ساتھ مہاجرین جو ہیں ان کے رشتہ دار قریش میں بہت ہیں جن کی وجہ سے ان

مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ لَهُمْ قَرَابَاتٌ يَّحْمُوْنَ بِهَا اَهْلِيْهِمْ فَاَحْبَبْتُ اِذْ فَاتَنِيْ ذٰلِكَ مِنَ النَّسَبِ فِيْهِمْ اَنْ اَتَّخِذَ فِيْهِمْ يَدًا يَّحْمُوْنَ بِهَا قَرَابَتِيْ وَلَمْ اَفْعَلْهُ كُفْرًا وَّلَا ارْتِدَادًا عَنْ دِيْنِيْ وَلَا رِضًا بِالْكُفْرِ بَعْدَ الْاِسْلَامِ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((صَدَقَ)) فَقَالَ عُمَرُ: دَعْنِيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! اَضْرِبْ عُنُقَ هٰذَا الْمُنَافِقِ. فَقَالَ: ((اِنَّهُ قَدْ شَهِدَ بَدْرًا وَّمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ اللّٰهَ اطَّلَعَ عَلٰى اَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ اعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ قَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ)) فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا عَدُوِّيْ وَعَدُوَّكُمْ اَوْلِيَآءَ﴾ [٦٠/ الممتحنة:١] وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ بَكْرٍ وَّزُهَيْرٍ ذِكْرُ الْاٰيَةِ وَجَعَلَهَا اِسْحَاقُ فِيْ رِوَايَتِهٖ مِنْ تِلَاوَةِ سُفْيَانَ. [بخاری: ٣٠٠٧، ٤٢٧٤، ٤٨٩٠؛ ابوداود: ٢٦٥٠؛ ترمذی: ٣٣٠٥]

کے گھر بار کا بچاؤ ہوتا ہے تو میں نے یہ چاہا کہ میرا ناتا تو قریش سے ہے نہیں میں بھی کوئی کام ان کا ایسا کر دوں جس سے میرے ناتے والوں کا بچاؤ ہو جائے۔ اور میں نے یہ کام اس وجہ سے نہیں کیا کہ میں کافر ہو گیا ہوں یا مرتد ہو گیا ہوں نہ کفر سے خوش ہو کر مسلمان ہونے کے بعد۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''حاطب رضی اللہ عنہ نے سچ کہا۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ چھوڑیئے یا رسول اللہ ﷺ میں اس منافق کی گردن ماروں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ تو بدر کی لڑائی میں شریک تھا اور تو نہیں جانتا کہ اللہ تعالیٰ نے بدر والوں پر جھانکا اور فرمایا: تم جو اعمال چاہو کرو (بشرطیکہ کفر تک نہ پہنچیں) میں نے تم کو بخش دیا تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری: ''اے ایمان والو! میرے دشمن اور اپنے دشمن کو دوست مت بناؤ۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: اس حدیث میں بڑا معجزہ ہے آپ ﷺ کا اور یہ نکلا کہ جاسوس کو پکڑنا اور اس کا پردہ کھولنا درست ہے اور جاسوس کافر نہیں ہوتا مگر ایسی جاسوسی جو مسلمانوں کے خلاف ہو سخت کبیرہ گناہ ہے اور بعض مالکیہ کے نزدیک اس کا قتل بھی جائز ہے اگر چہ توبہ کر لے۔ اور شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک اس کو سزا دیں قتل نہ کریں۔ اور اہل بدر کے گناہ معاف ہونے سے یہ مطلب ہے کہ آخرت میں مواخذہ نہ ہوگا مگر دنیا میں ان سے مواخذہ ہوا اور مسطح کو حد پڑی وہ بدری نہ تھا۔ انتھی ملخصاً۔

(٦٤٠٢) عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: بَعَثَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَاَبَا مَرْثَدٍ الْغَنَوِيَّ وَالزُّبَيْرَ بْنَ الْعَوَّامِ وَكُلُّنَا فَارِسٌ فَقَالَ: ((انْطَلِقُوْا حَتّٰى تَاْتُوْا رَوْضَةَ خَاخٍ فَاِنَّ بِهَا امْرَاَةً مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ مَعَهَا كِتَابٌ مِنْ حَاطِبٍ اِلَى الْمُشْرِكِيْنَ)) فَذَكَرَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ رَافِعٍ عَنْ عَلِيٍّ. [بخاری: ٣٩٨٣، ٣٠٨١، ٦٢٥٩، ٦٩٣٩؛ ابوداود: ٢٦٥١]

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مجھے، ابو مرثد غنوی اور زبیر بن عوام کو بھیجا اور ہم تمام گھوڑ سوار تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم چلو اور جب روضۂ خاخ کے مقام پر پہنچو گے تو تم کو ایک عورت ملے گی اس کے پاس ایک خط ہے مشرکین کی طرف حاطب کی جانب سے۔'' اسی طرح حدیث بیان کی عبید اللہ بن ابی رافع نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٠٣) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ اَنَّ عَبْدًا لِّحَاطِبٍ رضی اللہ عنہ

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حاطب رضی اللہ عنہ کا ایک غلام ان کی شکایت کرتا

جَآءَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَشْكُوْ حَاطِبًا فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ لَيَدْخُلَنَّ حَاطِبٌ النَّارَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((كَذَبْتَ لَا يَدْخُلُهَا فَإِنَّهُ شَهِدَ بَدْرًا وَالْحُدَيْبِيَةَ)). [ترمذی:٣٨٦٤]

ہوا رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہنے لگا: یارسول اللہ ﷺ! حاطب رضی اللہ عنہ ضرور دوزخ میں جائے گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو جھوٹا ہے حاطب رضی اللہ عنہ دوزخ میں نہ جائے گا وہ بدر اور حدیبیہ میں شریک تھا۔“

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ اَصْحَابِ الشَّجَرَةِ اَهْلِ بَيْعَةِ الرِّضْوَانِ رضی اللہ عنہم.

## باب: شجرۂ رضوان کے نیچے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کرنے والوں کی فضیلت۔

(٦٤٠٤) عَنْ أُمِّ مُبَشِّرٍ رضی اللہ عنہا أَنَّهَا سَمِعَتِ النَّبِيَّ ﷺ يَقُوْلُ عِنْدَ حَفْصَةَ: ((لَا يَدْخُلُ النَّارَ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنْ أَصْحَابِ الشَّجَرَةِ أَحَدٌ مِّنَ الَّذِيْنَ بَايَعُوْا تَحْتَهَا)) قَالَتْ: بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَانْتَهَرَهَا فَقَالَتْ حَفْصَةُ ﴿وَإِنْ مِّنْكُمْ إِلَّا وَارِدُهَا﴾ [١٩/ مريم:٧١] فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((قَدْ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ: ﴿ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَنَذَرُ الظّٰلِمِيْنَ فِيْهَا جِثِيًّا﴾. [١٩/ مريم:٧٢]

ام مبشر رضی اللہ عنہا سے روایت ہے اس نے سنا رسول اللہ ﷺ سے آپ ﷺ فرماتے تھے ام المومنین حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس: ”اگر اللہ چاہے تو اصحاب شجرہ میں سے کوئی جہنم میں نہ جائے گا یعنی جن لوگوں نے بیعت کی اس درخت کے نیچے۔“ انہوں نے کہا: کیوں نہ جائیں گے یا رسول اللہ ﷺ۔ آپ ﷺ نے ان کو جھڑکا۔ انہوں نے کہا اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ((وَإِنْ مِّنْكُمْ إِلَّا وَارِدُهَا)) [١٩/مريم:٧١] یعنی کوئی تم میں سے ایسا نہیں ہے جو جہنم پر نہ جائے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اس کے بعد یہ ہے: ﴿ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَنَذَرُ الظّٰلِمِيْنَ فِيْهَا جِثِيًّا﴾ [١٩/ مريم:٧٢] یعنی پھر ہم نجات دیں گے پرہیزگاروں کو اور چھوڑ دیں گے ظالموں کو ان کے گھٹنوں کے بل۔“

❖ ❖ ❖ ❖

فائدہ۔ مطلب یہ ہے کہ اچھے اور برے سب پل صراط پر سے گزریں گے اور وہ پل جہنم پر ہے۔ پھر اچھے لوگ پار اتر جائیں گے اور برے اس پر سے گھٹنوں کے بل جہنم میں گریں گے۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ أَبِيْ مُوْسٰى وَأَبِيْ عَامِرٍ الْأَشْعَرِيَّيْنِ رضی اللہ عنہما.

## باب: ابوموسی اور ابوعامر اشعری رضی اللہ عنہما کی فضیلت۔

(٦٤٠٥) عَنْ أَبِيْ مُوْسٰى قَالَ: كُنْتُ عِنْدَ النَّبِيِّ ﷺ وَهُوَ نَازِلٌ بِالْجِعْرَانَةِ بَيْنَ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ وَمَعَهُ بِلَالٌ فَأَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ رَجُلٌ أَعْرَابِيٌّ فَقَالَ: أَلَا تُنْجِزُلِيْ يَا مُحَمَّدُ! مَا وَعَدْتَنِيْ؟ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَبْشِرْ)) فَقَالَ لَهُ الْأَعْرَابِيُّ أَكْثَرْتَ عَلَيَّ مِنْ ((أَبْشِرْ))

ابوموسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس تھا۔ آپ ﷺ جعرانہ میں اترے تھے مکہ اور مدینہ کے بیچ میں، آپ ﷺ کیساتھ بلال تھے اتنے میں ایک گنوار آپ کے پاس آیا اور بولا: یارسول اللہ ﷺ! اپنا وعدہ پورا نہیں کرتے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: خوش ہو جا۔“ وہ بولا آپ ﷺ بہت فرماتے ہیں خوش ہو جا۔ پھر آپ ﷺ متوجہ ہوئے ابوموسیٰ اور بلال رضی اللہ عنہما کی طرف غصہ کی شکل پر اور فرمایا: ”اس نے

فَاَقْبَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلٰى اَبِیْ مُوْسٰى وَبِلَالٍ كَهَيْئَةِ الْغَضْبَانِ فَقَالَ: ((اِنَّ هٰذَا قَدْ رَدَّ الْبُشْرٰى فَاقْبَلَا اَنْتُمَا)) فَقَالَا: قَبِلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! ثُمَّ دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِقَدَحٍ فِيْهِ مَآءٌ فَغَسَلَ يَدَيْهِ وَوَجْهَهُ فِيْهِ وَمَجَّ فِيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((اشْرَبَا مِنْهُ وَاَفْرِغَا عَلٰى وُجُوْهِكُمَا وَنُحُوْرِكُمَا وَاَبْشِرَا)) فَاَخَذَ الْقَدَحَ فَفَعَلَا مَا اَمَرَهُمَا بِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَنَادَتْهُمَا اُمُّ سَلَمَةَ مِنْ وَّرَاءِ السِّتْرِ اَفْضِلَا لِاُمِّكُمَا مِمَّا فِیْ اِنَائِكُمَا فَاَفْضَلَا لَهَا مِنْهُ طَائِفَةً.

[بخاری:١٨٨ ، ١٩٦ ، ٤٣٢٨]

رد کیا خوشخبری کو تم قبول کرو۔'' دونوں نے کہا: ہم نے قبول کیا۔ پھر آپ ﷺ نے ایک پیالہ پانی کا منگوایا اور دونوں ہاتھ اور منہ دھوئے اور اس میں تھوکا پھر دونوں سے کہا اس پانی کو پی لو اور اپنے منہ اور سینے پر ڈالو اور خوش ہو جاؤ۔ ان دونوں نے پیالہ لے کر ایسا ہی کیا۔ ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے ان کو پردے کی آڑ سے آواز دی اپنی ماں کے لیے بھی کچھ بچا ہوا پانی لاؤ۔ انہوں نے ان کو بھی کچھ بچا ہوا پانی دیا۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٠٦) عَنْ اَبِیْ عَامِرٍ ﷺ قَالَ: لَمَّا فَرَغَ النَّبِیُّ ﷺ مِنْ حُنَيْنٍ بَعَثَ اَبَا عَامِرٍ عَلٰى جَيْشٍ اِلٰى اَوْطَاسٍ فَلَقِیَ دُرَيْدَ بْنَ الصِّمَّةِ فَقُتِلَ دُرَيْدُ بْنُ الصِّمَّةِ وَهَزَمَ اللّٰهُ اَصْحَابَهُ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰى: وَبَعَثَنِیْ مَعَ اَبِیْ عَامِرٍ قَالَ: فَرُمِیَ اَبُوْ عَامِرٍ فِیْ رُكْبَتِهٖ رَمَاهُ رَجُلٌ مِنْ بَنِیْ جُشَمٍ بِسَهْمٍ فَاَثْبَتَهُ فِیْ رُكْبَتِهٖ فَانْتَهَيْتُ اِلَيْهِ فَقُلْتُ: يَا عَمِّ مَنْ رَمَاكَ؟ فَاَشَارَ اَبُوْ عَامِرٍ اِلٰى اَبِیْ مُوْسٰى فَقَالَ: اِنَّ ذَاكَ قَاتِلِیْ تَرَاهُ ذَاكَ الَّذِیْ رَمَانِیْ قَالَ اَبُوْ مُوْسٰى: فَقَصَدْتُ لَهُ فَاعْتَمَدْتُهُ فَلَحِقْتُهُ فَلَمَّا رَاٰنِیْ وَلّٰى عَنِّیْ ذَاهِبًا فَاتَّبَعْتُهُ وَجَعَلْتُ اَقُوْلُ لَهُ: اَلَا تَسْتَحْيِیْ؟ اَلَسْتَ عَرَبِيًّا؟ اَلَا تَثْبُتُ؟ فَكَفَّ فَالْتَقَيْتُ اَنَا وَهُوَ فَاخْتَلَفْنَا اَنَا وَهُوَ ضَرْبَتَيْنِ فَضَرَبْتُهُ بِالسَّيْفِ فَقَتَلْتُهُ ثُمَّ رَجَعْتُ اِلٰى اَبِیْ عَامِرٍ فَقُلْتُ: اِنَّ اللّٰهَ قَدْ قَتَلَ صَاحِبَكَ قَالَ: فَانْزِعْ هٰذَا السَّهْمَ فَنَزَعْتُهُ فَنَزَا مِنْهُ الْمَآءُ فَقَالَ: يَا ابْنَ اَخِیْ!

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جب رسول اللہ ﷺ حنین کی لڑائی سے فارغ ہوئے تو ابو عامر رضی اللہ عنہ کو لشکر دے کر اوطاس پر بھیجا ان کا مقابلہ کیا درید بن الصمہ نے لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کو قتل کیا اور اس کے لوگوں کو شکست دی۔ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: مجھ کو بھی رسول اللہ ﷺ نے ابو عامر رضی اللہ عنہ کے ساتھ بھیجا تھا۔ پھر ابو عامر رضی اللہ عنہ کو تیر لگا گھٹنے میں۔ وہ تیر بنی جشم کے ایک شخص نے مارا تھا' ان کے گھٹنے میں جم گیا' میں ان کے پاس گیا اور پوچھا اے چچا یہ تیر تم کو کس نے مارا؟ ابو عامر رضی اللہ عنہ نے مجھ کو بتلایا کہ اس شخص نے مجھ کو قتل کیا اسی شخص نے مجھ کو تیر مارا۔ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے اس شخص کا پیچھا کیا اور اس سے جا کر ملا۔ اس نے جب مجھے دیکھا تو پیٹھ موڑ کر بھاگا۔ میں اس کے پیچھے ہوا اور میں نے کہنا شروع کیا اے بے حیا! کیا تو عرب نہیں ہے تو ٹھہرتا نہیں۔ یہ سن کر وہ ٹھہر گیا۔ پھر میرا اس کا مقابلہ ہوا۔ اس نے بھی وار کیا میں نے بھی وار کیا۔ آخر میں نے اس کو تلوار سے مار ڈالا۔ پھر لوٹ کر ابو عامر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور میں نے کہا: اللہ نے تمہارے قاتل کو مارا۔ ابو عامر رضی اللہ عنہ نے کہا: اب یہ تیر نکال لے۔ میں نے اس کو نکالا تو تیر کی جگہ سے پانی نکلا (خون نہ نکلا شاید وہ تیر زہر آلود تھا) ابو عامر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے بھتیجے میرے! تو رسول اللہ ﷺ کے پاس جا اور میری طرف سے سلام کہہ اور یہ کہہ کہ

انْطَلِقْ إِلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَأَقْرِئْهُ مِنِّي السَّلَامَ وَقُلْ لَهُ يَقُوْلُ لَكَ أَبُوْ عَامِرٍ: اسْتَغْفِرْلِيْ قَالَ: وَاسْتَعْمَلَنِيْ أَبُوْ عَامِرٍ عَلَى النَّاسِ وَمَكَثَ يَسِيْرًا ثُمَّ إِنَّهُ مَاتَ فَلَمَّا رَجَعْتُ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ دَخَلْتُ عَلَيْهِ وَهُوَ فِيْ بَيْتٍ عَلَى سَرِيْرٍ مُرْمَلٍ وَعَلَيْهِ فِرَاشٌ وَقَدْ أَثَّرَ رِمَالُ السَّرِيْرِ بِظَهْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَجَنْبَيْهِ فَأَخْبَرْتُهُ بِخَبَرِنَا وَخَبَرِ أَبِيْ عَامِرٍ وَقُلْتُ لَهُ: قَالَ: قُلْ لَهُ: يَسْتَغْفِرْلِيْ فَدَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمَاءٍ فَتَوَضَّأَ مِنْهُ ثُمَّ رَفَعَ يَدَيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِعُبَيْدٍ أَبِيْ عَامِرٍ)) حَتّٰى رَأَيْتُ بَيَاضَ إِبْطَيْهِ ثُمَّ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَوْقَ كَثِيْرٍ مِّنْ خَلْقِكَ أَوْمِنَ النَّاسِ)) فَقُلْتُ وَلِيَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَاسْتَغْفِرْ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ قَيْسٍ ذَنْبَهُ وَأَدْخِلْهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُدْخَلًا كَرِيْمًا)).

قَالَ: أَبُوْ بُرْدَةَ إِحْدٰهُمَا لِأَبِيْ عَامِرٍ وَالْأُخْرٰى لِأَبِيْ مُوْسٰى رضي الله عنه.

[بخاری:۲۸۸٤، ٤٣٢٣، ٦٣٨٣]

ابو عامر رضی اللہ عنہ کی بخشش کی دعا کیجیے۔ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: ابو عامر رضی اللہ عنہ نے مجھ کو لوگوں کا سردار کر دیا اور تھوڑی دیر وہ زندہ رہے پھر وفات پا گئے جب میں لوٹ کر رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا تو آپ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ ﷺ ایک کوٹھڑی میں تھے بان کے ایک پلنگ پر جس پر فرش تھا (صحیح روایت یہ ہے کہ فرش نہ تھا اور ما کا لفظ رہ گیا ہے) اور بان کا نشان آپ ﷺ کی پیٹھ اور پسلیوں پر بن گیا تھا میں نے یہ خبر بیان کی اور ابو عامر رضی اللہ عنہ کا حال بھی بیان کیا اور میں نے کہا: ابو عامر رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ سے یہ درخواست کی تھی کہ میرے لیے دعا کیجئے۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے پانی منگوایا اور وضو کیا پھر دونوں ہاتھ اٹھائے اور فرمایا: ''یا اللہ! بخش دے عبید ابو عامر رضی اللہ عنہ کو۔'' (عبید بن سلیم رضی اللہ عنہ ان کا نام تھا) یہاں تک کہ میں نے آپ ﷺ کے دونوں بغلوں کی سفیدی دیکھی پھر فرمایا: ''یا اللہ! ابو عامر رضی اللہ عنہ کو قیامت کے دن بہت لوگوں کا سردار کرنا۔'' میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اور میرے لیے دعا فرمایئے بخشش کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''بخش دے یا اللہ! عبداللہ بن قیس کے (یہ نام ہے ابو موسیٰ کا) گناہ کو اور قیامت کے دن اس کو عزت کے مکان میں لے جا۔'' ابو بردہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک دعا ابو عامر رضی اللہ عنہ کے لیے کی اور ایک ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کے لیے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ الْأَشْعَرِيِّيْنَ رضي الله عنهم.

## باب: اشعری لوگوں کی فضیلت۔

(٦٤٠٧) عَنْ أَبِيْ مُوْسٰى رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنِّيْ لَأَعْرِفُ أَصْوَاتَ رُفْقَةِ الْأَشْعَرِيِّيْنَ بِالْقُرْاٰنِ حِيْنَ يَدْخُلُوْنَ بِاللَّيْلِ وَأَعْرِفُ مَنَازِلَهُمْ مِنْ أَصْوَاتِهِمْ بِالْقُرْاٰنِ بِاللَّيْلِ وَإِنْ كُنْتُ لَمْ أَرَ مَنَازِلَهُمْ حِيْنَ نَزَلُوْا بِالنَّهَارِ وَمِنْهُمْ حَكِيْمٌ إِذَا لَقِيَ الْخَيْلَ أَوْ قَالَ الْعَدُوَّ قَالَ لَهُمْ: إِنَّ أَصْحَابِيْ يَأْمُرُوْنَكُمْ

ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں اشعریوں کی آواز قرآن پاک پڑھنے سے پہچان لیتا ہوں جب وہ رات کو آتے ہیں اور رات کو ان کی آواز سے ان کا ٹھکانا بھی پہچان لیتا ہوں اگرچہ دن کو ان کا ٹھکانا نہ دیکھا ہو جب وہ دن کو اترے ہوں اور انہی لوگوں میں سے ایک شخص حکیم ہے کہ جب کافروں کے سواروں سے یا دشمنوں سے ملتا ہے تو ان سے کہتا ہے کہ ہمارے لوگ تم سے کہتے ہیں ذرا ہم کو فرصت دو یا تھوڑا انتظار کرو یعنی ہم بھی تیار ہیں لڑنے کو آتے ہیں (تو اپنے تئیں

اَنْ تَنْظُرُوْهُمْ)). [بخاری:۴۲۳۲]

دانائی اور حکمت سے بچالیتا ہے کیونکہ دشمن یہ سمجھتے ہیں کہ یہ اکیلا نہیں ہے بلکہ اس کے ساتھ اور لوگ ہیں)۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(٣٤٠٨) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ الْاَشْعَرِيِّيْنَ اِذَا اَرْمَلُوْا فِي الْغَزْوِ اَوْقَلَّ طَعَامُ عِيَالِهِمْ بِالْمَدِيْنَةِ جَمَعُوْا مَا كَانَ عِنْدَهُمْ فِيْ ثَوْبٍ وَّاحِدٍ ثُمَّ اقْتَسَمُوْهُ بَيْنَهُمْ فِيْ اِنَاءٍ وَّاحِدٍ بِالسَّوِيَّةِ فَهُمْ مِنِّيْ وَاَنَا مِنْهُمْ)).

[بخاری:۲۴۸۶]

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اشعری لوگ جب لڑائی میں محتاج ہو جاتے ہیں یا مدینہ میں ان کے جورو بچوں کا کھانا کم ہو جاتا ہے تو جو کچھ ان کے پاس ہوتا ہے اس کو ایک کپڑے میں اکٹھا کرتے ہیں پھر آپس میں برابر بانٹ لیتے ہیں۔ یہ لوگ میرے ہیں اور میں ان کا ہوں'' (یعنی میں ان سے راضی ہوں اور ایسے اتفاق کو پسند کرتا ہوں)۔



## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ اَبِيْ سُفْيَانَ صَخْرِ بْنِ حَرْبٍ رضی اللہ عنہ.

## باب: ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی فضیلت۔

(٦٤٠٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ لَا يَنْظُرُوْنَ اِلٰى اَبِيْ سُفْيَانَ وَ لَا يُقَاعِدُوْنَهُ فَقَالَ لِلنَّبِيِّ ﷺ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ! ثَلَاثٌ اَعْطِنِيْهِنَّ قَالَ: ((نَعَمْ)) قَالَ: عِنْدِيْ اَحْسَنُ الْعَرَبِ وَاَجْمَلُهُ اُمُّ حَبِيْبَةَ بِنْتُ اَبِيْ سُفْيَانَ اُزَوِّجُكَهَا قَالَ: ((نَعَمْ)) قَالَ: وَمُعَاوِيَةُ تَجْعَلُهُ كَاتِبًا بَيْنَ يَدَيْكَ قَالَ: ((نَعَمْ))قَالَ: تُؤَمِّرُنِيْ حَتّٰى اُقَاتِلَ الْكُفَّارَ كَمَا كُنْتُ اُقَاتِلُ الْمُسْلِمِيْنَ قَالَ: ((نَعَمْ)).

قَالَ اَبُوْ زُمَيْلٍ: وَلَوْ لَا اَنَّهُ طَلَبَ ذٰلِكَ مِنَ النَّبِيِّ ﷺ مَا اَعْطَاهُ ذٰلِكَ لِاَنَّهُ لَمْ يَكُنْ يُسْاَلُ شَيْئًا اِلَّا قَالَ: ((نَعَمْ)).

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ مسلمان ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی طرف دھیان نہیں کرتے تھے نہ اس کے ساتھ بیٹھتے تھے (کیونکہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ کئی مرتبہ آنحضرت ﷺ سے لڑا تھا اور مسلمانوں کا سخت دشمن تھا) ایک بار وہ رسول اللہ ﷺ سے بولا: اے اللہ کے نبی! تین باتیں مجھے عطا فرمایئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا۔'' ابوسفیان رضی اللہ عنہ بولا: میرے پاس وہ عورت ہے کہ تمام عربوں میں حسین اور خوبصورت ہے ام حبیبہ رضی اللہ عنہا میری بیٹی، میں اس کا نکاح آپ ﷺ سے کر دیتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا۔'' دوسری یہ کہ میرے بیٹے معاویہ رضی اللہ عنہ کو آپ ﷺ اپنا کاتب بنایئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا۔'' تیسرے مجھ کو حکم دیجیے کافروں سے لڑوں (جیسے اسلام سے پہلے) مسلمانوں سے لڑتا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اچھا۔'' ابو زمیل نے کہا: اگر وہ ان باتوں کا سوال آپ ﷺ سے نہ کرتا تو آپ ﷺ نہ دیتے اس لیے کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ جس جس بات کا سوال آپ ﷺ سے کرتا آپ ﷺ ہاں فرماتے اور قبول کرتے۔



فائدہ: یہ آپ ﷺ کا حسن خلق تھا اور مصلحت بھی تھی کیوں کہ ابوسفیان کافروں کا سردار تھا اس کی تالیف قلب بھی ضروری تھی۔ ہر چند ابوسفیان کا اسلام پہل پہلے جان کے ڈر سے تھا مگر بعد کو شاید پختہ ہو گیا ہوگا۔ اور جب آدمی اسلام لایا تو اس کے قصور کفر کے وقت کے سب معاف ہو جاتے ہیں۔ اور آپ ﷺ نے وحشی قاتل حمزہ رضی اللہ عنہ کا اسلام قبول کیا۔ اس پر بھی ابوسفیان کا خاندان خاندان نبوی ﷺ کا ہمیشہ دشمن رہا۔ ابوسفیان عمر بھر حضرت سے لڑتا رہا اور صدہا مسلمانوں کو اس نے شہید کیا اور اس کے بیٹے معاویہ بن ابی سفیان نے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ۞۞)

(گزشتہ سے پیوستہ) جناب امیر المومنین خلیفۂ برحق علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ شیر خدا کا مقابلہ کیا اور جنگ صفین میں ہزاروں مسلمانوں کا خون کیا۔ ان کے بیٹے یزید نے تو ستم ہی ڈھایا حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو زہر دلوایا اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو ایسے ظلم سے شہید کرایا جس کے حالات لکھنے سے قلم کانپتا ہے۔ پھر یزید کے بعد بھی سارے خلفائے بنو امیہ سوائے عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کے خاندان نبوی کے دشمن رہے اور ہمیشہ در پے ایذا اور تصدیع رہے اور دنیائے دنی کے واسطے اپنی آخرت کو تباہ کرتے رہے۔ لاحول ولا قوة۔

نووی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: اس حدیث میں یہ اشکال ہے کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ فتح مکہ کے دن ۸ ہجری میں اسلام لایا اور ام حبیبہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ۶ یا ۷ ہجری میں نکاح فرمایا مدینہ میں یا حبشہ میں اور یہ نکاح عثمان رضی اللہ عنہ نے کیا یا خالد بن سعید نے یا نجاشی بادشاہ حبش نے۔ ابن حزم نے کہا: مسلم کی روایت میں وہم ہے راوی کا کیونکہ اس پر اتفاق ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ام حبیبہ سے فتح سے پہلے نکاح کیا جب ان کے باپ کافر تھے۔ ابن حزم نے یہ بھی کہا کہ یہ روایت موضوع ہے اور اس کا بنانے والا عکرمہ بن عمار ہے۔ اور شیخ ابن صلاح نے ابن حزم کا رد کیا اور کہا: یہ دلیری ہے ابن حزم کی اور عکرمہ بن عمار کو کسی نے وضع کی تہمت نہیں کی بلکہ وکیع اور یحییٰ بن معین نے اس کو ثقہ کہا ہے اور وہ مستجاب الدعوۃ تھا اور ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا مطلب اس سے تجدید عقد ہوگا یا وہ یہ سمجھتا ہوگا کہ بیٹی کا نکاح بغیر باپ کی مرضی کے ناجائز ہے اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف اچھا فرمایا نہ تجدید عقد کیا نہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے یہ فرمایا کہ تجدید عقد ضروری ہے۔ انتهى مختصراً۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ جَعْفَرِ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ وَاَسْمَاءَ بِنْتِ عُمَيْسٍ وَاَهْلِ سَفِيْنَتِهِمْ رضی اللہ عنہم.

## باب: جعفر رضی اللہ عنہ بن ابی طالب اور اسماء رضی اللہ عنہا بنت عمیس اور ان کی کشتی والوں کی فضیلت۔

(٦٤١٠) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رضی اللہ عنہ قَالَ: بَلَغَنَا مَخْرَجُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَنَحْنُ بِالْيَمَنِ فَخَرَجْنَا مُهَاجِرِيْنَ اِلَيْهِ اَنَا وَاَخَوَانِ لِیْ اَنَا اَصْغَرُهُمَا اَحَدُهُمَا اَبُوْبُرْدَةَ وَالْاٰخَرُ اَبُوْرُهْمٍ اِمَّا قَالَ بِضْعًا وَاِمَّا قَالَ ثَلَاثَةً وَّ خَمْسِيْنَ اَوِ اثْنَيْنِ وَخَمْسِيْنَ رَجُلًا مِّنْ قَوْمِیْ قَالَ: فَرَكِبْنَا سَفِيْنَةً فَاَلْقَتْنَا سَفِيْنَتُنَا اِلَى النَّجَاشِیِّ بِالْحَبَشَةِ فَوَافَقْنَا جَعْفَرَ بْنَ اَبِیْ طَالِبٍ وَّاَصْحَابَهٗ عِنْدَهٗ فَقَالَ جَعْفَرٌ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بَعَثَنَا هٰهُنَا وَاَمَرَنَا بِالْاِقَامَةِ فَاَقِيْمُوْا مَعَنَا قَالَ: فَاَقَمْنَا مَعَهٗ حَتّٰى قَدِمْنَا جَمِيْعًا قَالَ: فَوَافَقْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم حِيْنَ افْتَتَحَ خَيْبَرَ فَاَسْهَمَ لَنَا اَوْقَالَ اَعْطَانَا مِنْهَا وَمَا قَسَمَ لِاَحَدٍ غَابَ عَنْ فَتْحِ خَيْبَرَ مِنْهَا شَيْئًا اِلَّا مَنْ شَهِدَ مَعَهٗ اِلَّا لِاَصْحَابِ سَفِيْنَتِنَا مَعَ جَعْفَرٍ وَّاَصْحَابِهٖ

ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے یمن میں سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے نکلے تو ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نکلے ہجرت کر کے، میں تھا اور دو میرے چھوٹے بھائی تھے۔ ایک کا نام ابو بردہ تھا اور دوسرے کا نام ابو رہم اور چند آدمی ترپن یا باون آدمی ہماری قوم کے تھے تو ہم ایک کشتی میں سوار ہوئے۔ وہ کشتی حبش کی طرف چلی گئی جہاں کا بادشاہ نجاشی تھا وہاں ہم کو جعفر بن ابی طالب اور ان کے ساتھی ملے۔ جعفر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو یہاں بھیجا ہے اور فرمایا ہے: یہاں ٹھہرو تو تم بھی ہمارے ساتھ ٹھہرو۔ ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم انہیں کے ساتھ ٹھہرے رہے یہاں تک کہ ہم سب لوگ مل کر مدینہ کو آئے، اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر فتح کیا تھا تو ہمارا حصہ لگایا وہاں کی لوٹ میں سے جو شخص خیبر کی لڑائی سے غائب تھا اس کو حصہ نہ ملا سوائے ہماری کشتی والوں کے جو جعفر اور ان کے اصحاب کے ساتھ تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا حصہ لگایا۔ بعض لوگ کہنے لگے: ہم تم سے پہلے ہجرت کر چکے تھے۔

قَسَمَ لَهُمْ مَعَهُمْ قَالَ: فَكَانَ نَاسٌ مِّنَ النَّاسِ يَقُولُوْنَ لَنَا يَعْنِيْ لِاَهْلِ السَّفِيْنَةِ نَحْنُ سَبَقْنَاكُمْ بِالْهِجْرَةِ.

(٦٤١١) قَالَ فَدَخَلَتْ اَسْمَاءُ بِنْتُ عُمَيْسٍ وَهِيَ مِمَّنْ قَدِمَ مَعَنَا عَلٰى حَفْصَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ زَائِرَةً وَقَدْ كَانَتْ هَاجَرَتْ اِلَى النَّجَاشِيِّ فِيْمَنْ هَاجَرَ اِلَيْهِ فَدَخَلَ عُمَرُ عَلٰى حَفْصَةَ وَاَسْمَاءُ عِنْدَهَا فَقَالَ عُمَرُ حِيْنَ رَاٰى اَسْمَاءَ مَنْ هٰذِهٖ؟ قَالَتْ: اَسْمَاءُ بِنْتُ عُمَيْسٍ قَالَ عُمَرُ: اَلْحَبَشِيَّةُ هٰذِهٖ؟ اَلْبَحْرِيَّةُ هٰذِهٖ؟ فَقَالَتْ اَسْمَاءُ: نَعَمْ فَقَالَ عُمَرُ سَبَقْنَاكُمْ بِالْهِجْرَةِ فَنَحْنُ اَحَقُّ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مِنْكُمْ فَغَضِبَتْ وَقَالَتْ كَلِمَةً: كَذَبْتَ يَا عُمَرُ! كَلَّا وَاللّٰهِ كُنْتُمْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يُطْعِمُ جَائِعَكُمْ وَيَعِظُ جَاهِلَكُمْ وَكُنَّا فِيْ دَارٍ اَوْفِيْ اَرْضِ الْبُعَدَاءِ الْبُغَضَاءِ فِي الْحَبَشَةِ وَذٰلِكَ فِي اللّٰهِ وَفِيْ رَسُوْلِهٖ ﷺ وَاَيْمُ اللّٰهِ! لَا اَطْعَمُ طَعَامًا وَلَا اَشْرَبُ شَرَابًا حَتّٰى اَذْكُرَ مَا قُلْتَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَنَحْنُ كُنَّا نُؤْذٰى وَنَخَافُ وَسَاَذْكُرُ ذٰلِكَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَاَسْاَلُهٗ وَاللّٰهِ لَا اَكْذِبُ وَلَا اَزِيْغُ وَلَا اَزِيْدُ عَلٰى ذٰلِكَ قَالَ: فَلَمَّا جَاءَ النَّبِيُّ ﷺ قَالَتْ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ! اِنَّ عُمَرَ قَالَ كَذَا وَكَذَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَيْسَ بِاَحَقَّ بِيْ مِنْكُمْ وَلَهٗ وَلِاَصْحَابِهٖ هِجْرَةٌ وَاحِدَةٌ وَلَكُمْ اَنْتُمْ اَهْلَ السَّفِيْنَةِ هِجْرَتَانِ)) قَالَتْ: فَلَقَدْ رَاَيْتُ اَبَا مُوْسٰى وَاَصْحَابَ السَّفِيْنَةِ يَاْتُوْنَنِيْ اَرْسَالًا يَسْاَلُوْنِيْ عَنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ مَا مِنَ الدُّنْيَا شَيْءٌ هُمْ بِهٖ اَفْرَحُ

○ ○ ○ ○

پھر اسماء بنت عمیس جو ہمارے ساتھ آئی تھیں ام المومنین حفصہ رضی اللہ عنہا کی ملاقات کو۔ انہوں نے بھی ہجرت کی تھی۔ نجاشی بادشاہ حبش کی طرف اور ساتھیوں میں، حضرت عمر حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے وہاں اسماء رضی اللہ عنہا موجود تھیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جب اسماء رضی اللہ عنہا کو دیکھا تو پوچھا: یہ کون ہیں؟ وہ بولیں اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: حبش والی' دریا والی یہی عورت ہے۔ اسماء رضی اللہ عنہا نے کہا ہاں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم نے تم سے پہلے ہجرت کی تو ہم زیادہ حق رکھتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف تم سے۔ یہ سن کر اسماء رضی اللہ عنہا غصہ ہوئیں اور بولیں: اے عمر رضی اللہ عنہ! تم نے یہ غلط کہا۔ ہرگز نہیں اللہ کی قسم تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے تمہارے بھوکے کو کھانا دیتے اور تمہارے جاہل کو نصیحت کرتے آپ۔ اور ہم ایک دور دراز دشمن ملک میں تھے (یعنی کافروں کے ملک میں کیونکہ سوائے نجاشی کے وہاں کوئی مسلمان نہ تھا اور وہ بھی اپنی قوم سے چھپ کر مسلمان ہوا تھا) صرف اللہ کے لیے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے۔ اور قسم اللہ کی میں نہ کھانا کھاؤں گی نہ پانی پیوں گی جب تک جو تم نے کہا ہے اس کا ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نہ کروں گی اور ہم کو حبش میں ایذا ہوتی تھی' ڈر بھی تھا میں اس کا ذکر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے کروں گی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھوں گی' اللہ کی قسم میں جھوٹ نہ بولوں گی نہ بے راہ چلوں گی نہ زیادہ کہوں گی جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو اسماء رضی اللہ عنہا نے عرض کیا: اے نبی اللہ تعالیٰ کے! عمر رضی اللہ عنہ نے ایسا ایسا کہا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''وہ زیادہ حق نہیں رکھتے تم سے بلکہ ان کی اور ان کے ساتھیوں کی ایک ہجرت ہے (مکہ اور مدینہ کو) اور تمہاری سب کشتی والوں کی دو ہجرتیں ہیں (ایک مکہ سے حبش کو دوسری حبش سے مدینہ طیبہ کو)۔

اسماء رضی اللہ عنہا نے کہا: میں نے ابوموسیٰ اور کشتی والوں کو دیکھا وہ گروہ گروہ میرے پاس آتے اور اس حدیث کو سنتے اور دنیا کی کسی چیز کے ملنے کی ان کو اتنی خوشی نہ ہوتی تھی جتنی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان سے۔ ابو

وَلَا اَعْظَمَ فِيْ اَنْفُسِهِمْ مِمَّا قَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ.

قَالَ اَبُوْبُرْدَةَ: فَقَالَتْ اَسْمَاءُ: فَلَقَدْ رَاَيْتُ اَبَا مُوْسٰى وَاِنَّهُ لَيَسْتَعِيْدُ هٰذَا الْحَدِيْثَ مِنِّيْ.

[بخاری:٣١٣٦، ٣٨٧٦، ٤٢٣٠]

بردہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اسماء رضی اللہ عنہا نے کہا: میں نے ابوموسیٰ کو دیکھا، وہ مجھ سے دہراتے تھے اس حدیث کو (خوشی کے لیے)۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ سَلْمَانَ وَبِلَالٍ وَصُهَيْبٍ رضی اللہ عنہم.

## باب: حضرت سلمان فارسی اور بلال اور صہیب رضی اللہ عنہم کی فضیلت۔

(٦٤١٢) عَنْ عَائِذِ بْنِ عَمْرٍو اَنَّ اَبَا سُفْيَانَ اَتٰى عَلٰى سَلْمَانَ وَصُهَيْبٍ وَبِلَالٍ فِيْ نَفَرٍ فَقَالُوْا: مَا اَخَذَتْ سُيُوْفُ اللّٰهِ مِنْ عُنُقِ عَدُوِّ اللّٰهِ مَأْخَذَهَا قَالَ فَقَالَ اَبُوْبَكْرٍ اَتَقُوْلُوْنَ هٰذَا لِشَيْخِ قُرَيْشٍ وَسَيِّدِهِمْ فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَاَخْبَرَهُ فَقَالَ: ((يَا اَبَا بَكْرٍ! لَعَلَّكَ اَغْضَبْتَهُمْ لَئِنْ كُنْتَ اَغْضَبْتَهُمْ لَقَدْ اَغْضَبْتَ رَبَّكَ)).

فَاَتَاهُمْ اَبُوْبَكْرٍ فَقَالَ: يَا اِخْوَتَاهُ! اَغْضَبْتُكُمْ؟ قَالُوْا: لَا يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكَ يَا اُخَيَّ!.

عائذ بن عمرو سے روایت ہے، ابوسفیان، سلمان، صہیب اور بلال رضی اللہ عنہم کے پاس آیا اور بھی چند لوگ بیٹھے تھے انہوں نے کہا: اللہ کی تلواریں اللہ کے دشمن کی گردن پر اپنے موقع پر نہ پہنچیں (یعنی یہ اللہ کا دشمن نہ مارا گیا) ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم قریش کے بوڑھے اور سردار کے حق میں ایسا کہتے ہو۔ (ابوبکر رضی اللہ عنہ نے مصلحت سے ایسا کہا کہ کہیں ابوسفیان رضی اللہ عنہ ناراض ہو کر اسلام بھی قبول نہ کرے) اور رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے آپ سے بیان کیا! آپ نے فرمایا: اے ابوبکر! تم نے شاید ناراض کیا ان لوگوں کو (یعنی سلمان اور صہیب اور بلال رضی اللہ عنہم کو) اگر تم نے ان کو ناراض کیا تو اپنے پروردگار کو ناراض کیا۔

یہ سن کر ابوبکر ان لوگوں کے پاس آئے اور کہنے لگے: بھائیو! میں نے تم کو ناراض کیا۔ وہ بولے: نہیں، اللہ تم کو بخشے اے ہمارے بھائی۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

**فائدہ**۔ نووی رحمہ اللہ نے کہا: یہ اس وقت کا ذکر ہے جب ابوسفیان کافر تھے اور صلح کر کے مسلمانوں میں آئے تھے اور اس میں فضیلت ہے سلمان رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کی اور حکم ہے ضعفاء اور اہل دین کی خاطر داری اور دل رکھنے کا۔

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ الْاَنْصَارِ رضی اللہ عنہم.

## باب: انصار کی فضیلت۔

(٦٤١٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَ: فِيْنَا نَزَلَتْ: ﴿اِذْ هَمَّتْ طَّآئِفَتَانِ مِنْكُمْ اَنْ تَفْشَلَا وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا﴾ [آل عمران: ١٢٢] بَنُوْ سَلِمَةَ وَبَنُوْ حَارِثَةَ وَمَا نُحِبُّ اَنَّهَا لَمْ تَنْزِلْ لِقَوْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ ﴿وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا﴾.

[بخاری:٤٠٥١، ٤٥٥٨]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ یہ آیت "جب دو گروہوں نے تم میں سے قصد کیا ہمت ہار دینے کا اور اللہ مالک ہے ان دونوں کا۔" ہم لوگوں کے باب میں اتری بنی سلمہ اور بنی حارثہ میں۔ اور ہم نہیں چاہتے کہ یہ آیت نہ اترتی کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: "اللہ مالک ہے ان دونوں کا۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: تو اس جملہ سے ایسی خوشی ہے کہ پچھلے لفظ کے اترنے سے کوئی رنج نہ رہا بنو سلمہ خزرج میں سے اور بنو حارثہ اوس میں سے تھے اور یہ دونوں قبیلے انصار ہیں جس وقت آپ ﷺ بدر کے لیے نکلے تو عبداللہ بن ابی منافق تہائی آدمیوں کو اپنے ساتھ لے کر راہ سے پھر گیا اور ان دونوں قبیلوں نے بھی ساتھ دینا چاہا پھر اللہ تعالیٰ نے ان کو بچالیا۔

(٦٤١٤) عَنْ زَيْدِ بْنِ أَرْقَمَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((اَللّٰهُمَّ! اغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ وَلِأَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ وَأَبْنَاءِ أَبْنَاءِ الْأَنْصَارِ)).

[ترمذی: ٣٩٠٢]

زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یا اللہ! بخش دے انصار کو اور انصار کے بیٹوں کو اور پوتوں کو۔"

○ ○ ○ ○

(٦٤١٥) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

شعبہ سے انہی اسناد کے ساتھ روایت ہے۔

(٦٤١٦) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ اسْتَغْفَرَ لِلْأَنْصَارِ قَالَ: وَأَحْسِبُهُ قَالَ: ((وَلِذَرَارِيِّ الْأَنْصَارِ وَلِمَوَالِي الْأَنْصَارِ)). لَا أَشُكُّ فِيْهِ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے دعا کی انصار کی بخشش کے لیے اور انصار کی اولاد اور غلاموں کے لیے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤١٧) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ رَأَى صِبْيَانًا وَنِسَاءً مُقْبِلِيْنَ مِنْ عُرْسٍ فَقَامَ نَبِيُّ اللهِ ﷺ مُمْثِلًا فَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ! أَنْتُمْ مِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ اَللّٰهُمَّ! أَنْتُمْ مِنْ أَحَبِّ النَّاسِ إِلَيَّ)) يَعْنِي الْأَنْصَارَ.

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے بچوں اور عورتوں کو شادی سے آتے دیکھا تو آپ ﷺ سامنے کھڑے ہوئے اور فرمایا: "اے لوگو! تم سب لوگوں سے زیادہ مجھ کو محبوب ہو۔ اے لوگو! تم سب لوگوں سے زیادہ مجھ کو محبوب ہو۔" یعنی انصار کو فرمایا۔

○ ○ ○ ○

(٦٤١٨) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: جَاءَتِ امْرَأَةٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ إِلَى رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ فَخَلَا بِهَا رَسُوْلُ اللهِ ﷺ قَالَ: ((وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ! إِنَّكُمْ لَأَحَبُّ النَّاسِ إِلَيَّ)) ثَلَاثَ مَرَّاتٍ. [بخاری: ٣٧٨٦، ٥٢٣٤، ٦٦٤٥]

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انصار کی ایک عورت رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی۔ آپ ﷺ نے اس سے تنہائی کی (شاید وہ محرم ہوگی جیسے ام سلیم یا ام حرام تھیں یا تنہائی سے مراد یہ ہے کہ اس نے لوگوں سے علیحدہ کوئی بات آپ ﷺ سے پوچھی) اور فرمایا: "قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم سب لوگوں سے زیادہ مجھ کو محبوب ہو۔" تین بار یہ فرمایا۔

❖ ❖ ❖ ❖

(٦٤١٩) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع: ٦٤١٨]

شعبہ سے انہی اسناد کے ساتھ روایت ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٢٠) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ: ((إِنَّ الْأَنْصَارَ كَرِشِيْ وَعَيْبَتِيْ وَإِنَّ النَّاسَ سَيَكْثُرُوْنَ وَيَقِلُّوْنَ فَاقْبَلُوْا مِنْ مُحْسِنِهِمْ وَاعْفُوْا عَنْ مُسِيْئِهِمْ)).

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "انصار میری انتڑیاں اور میری گٹھریاں ہیں (کپڑا رکھنے کی یعنی میرے خاص معتمد اور اعتباری لوگ ہیں) اور لوگ بڑھتے جائیں گے اور انصار گھٹتے جائیں گے تو قبول کرو ان کے نیک کو اور معاف کرو ان کے برے کو۔"

[بخاری: ۳۸۰۱؛ ترمذی: ۳۹۰۷]

## بَابٌ فِي خَيْرِ دُوْرِ الْأَنْصَارِ رضی اللہ عنہم.

## باب: انصار کے گھروں کا بیان۔

(۶۴۲۱) عَنْ اَبِيْ اُسَيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((خَيْرُ دُوْرِ الْاَنْصَارِ بَنُو النَّجَّارِ ثُمَّ بَنُوْ عَبْدِالْاَشْهَلِ ثُمَّ بَنُو الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ ثُمَّ بَنُوْ سَاعِدَةَ وَ فِيْ كُلِّ دُوْرِ الْاَنْصَارِ خَيْرٌ)) فَقَالَ سَعْدٌ: مَا اَرٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ إِلَّا قَدْ فَضَّلَ عَلَيْنَا فَقِيْلَ: قَدْ فَضَّلَكُمْ عَلٰى كَثِيْرٍ.

[بخاری: ۳۷۸۹، ۳۸۰۷؛ ترمذی: ۳۹۱۱]

ابو اسید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''انصار کے سب گھروں میں بنی نجار کا گھر بہتر ہے (جنہوں نے حضرت ﷺ کو اپنے گھروں میں اتارا اور سب سے پہلے آپ ﷺ کی رفاقت کی) پھر بنی عبدالاشہل کا پھر بنی حارث بن خزرج کا پھر بنی ساعدہ کا۔ اور انصار کے ہر ایک گھر میں بہتری ہے۔'' سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے ہم پر فضیلت دی اوروں کو (کیونکہ سعد بنی ساعدہ میں سے تھے) لوگوں نے کہا تم کو فضیلت دی بہتوں پر۔

(۶۴۲۲) عَنْ اَبِيْ اُسَيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ نَحْوَهُ. [راجع: ۶۴۲۱]

ابو اسید انصاری رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے اسی طرح روایت کی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۶۴۲۳) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ اَنَّهُ لَا يَذْكُرُ فِي الْحَدِيْثِ قَوْلَ سَعْدٍ.

[بخاری: ۵۳۰۰؛ ترمذی: ۳۹۱۰]

انس رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے اسی طرح حدیث بیان کی لیکن اس میں سعد کے قول کا ذکر نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

(۶۴۲۴) عَنْ اَبِيْ اُسَيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((خَيْرُ دُوْرِ الْاَنْصَارِ دَارُ بَنِي النَّجَّارِ وَدَارُ بَنِيْ عَبْدِالْاَشْهَلِ وَدَارُ بَنِي الْحَارِثِ ابْنِ الْخَزْرَجِ وَدَارُ بَنِيْ سَاعِدَةَ وَاللّٰهِ! لَوْ كُنْتُ مُؤْثِرًا بِهَا اَحَدًا لَاٰثَرْتُ بِهَا عَشِيْرَتِيْ)).

ابو اسید انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: انصار کے سب گھروں میں بنی نجار کا گھر بہتر ہے اور بنی عبدالاشہل کا اور بنی حارث بن خزرج کا اور بنی ساعدہ کا۔'' اللہ کی قسم اگر میں انصار پر کسی کو اختیار کروں تو اپنے کنبے والوں کو اختیار کروں (اور کوئی ان سے بہتر نہیں ہے)۔

(۶۴۲۵) عَنْ اَبِيْ اُسَيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ رضی اللہ عنہ يَشْهَدُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((خَيْرُ دُوْرِ الْاَنْصَارِ بَنُو النَّجَّارِ ثُمَّ بَنُو عَبْدِالْاَشْهَلِ ثُمَّ بَنُو الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ ثُمَّ بَنُوْ سَاعِدَةَ وَفِيْ كُلِّ دُوْرِ الْاَنْصَارِ خَيْرٌ)).

ابو اسید انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بہتر گھر انصار میں بنی نجار کا ہے پھر بنی عبدالاشہل کا پھر بنی حارث بن خزرج کا پھر بنی ساعدہ کا اور انصار کے ہر ایک گھر میں بہتری ہے۔

○ ○ ○ ○

قَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ: قَالَ اَبُوْ اُسَيْدٍ: اُتَّهَمُ اَنَا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَوْ كُنْتُ كَاذِبًا لَبَدَاْتُ بِقَوْمِيْ بَنِيْ سَاعِدَةَ وَبَلَغَ ذٰلِكَ سَعْدَ بْنَ عُبَادَةَ فَوَجَدَ فِيْ نَفْسِهِ قَالَ: خُلِّفْنَا فَكُنَّا اٰخِرَ الْاَرْبَعِ

ابو سلمہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ابو اسید رضی اللہ عنہ نے کہا: کیا میں تہمت کرتا ہوں رسول اللہ ﷺ پر۔ اگر میں جھوٹا ہوتا تو پہلے اپنی قوم بنی ساعدہ کا نام لیتا۔ یہ خبر سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کو پہنچی ان کو رنج ہوا اور کہنے لگے: ہم چاروں کے اخیر میں ہوئے۔ میرے گدھے پر زین کسو میں رسول اللہ ﷺ کے پاس

اَسْرِجُوْا لِیْ حِمَارِیْ اٰتِیْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَكَلَّمَهُ ابْنُ اَخِيْهِ سَهْلٌ فَقَالَ: اَتَذْهَبُ لِتَرُدَّ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَعْلَمُ اَوَلَيْسَ حَسْبُكَ اَنْ تَكُوْنَ رَابِعَ اَرْبَعٍ فَرَجَعَ وَقَالَ: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ وَاَمَرَ بِحِمَارِهٖ فَحُلَّ عَنْهُ.

[بخاری:٦٠٥٣؛ ترمذی:٣٩١٠]

جاؤں گا۔ سہل کے بھتیجے نے ان سے کہا تم جاتے ہو رسول اللہ ﷺ کی ایک بات رد کرنے کو حالانکہ آپ ﷺ خوب جانتے ہیں۔ کیا تم کو یہ کافی نہیں کہ چار میں سے چوتھے تم ہو۔ یہ سن کر سعد رضی اللہ عنہ لوٹے اور فرمایا: اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے اور حکم دیا گدھے کی زین کھول ڈالنے کا۔



(٦٤٢٦) عَنْ اَبِیْ اُسَيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((خَيْرُ الْاَنْصَارِ اَوْ خَيْرُ دُوْرِ الْاَنْصَارِ.)) بِمِثْلِ حَدِيْثِهِمْ فِیْ ذِكْرِ الدُّوْرِ وَلَمْ يَذْكُرْ قِصَّةَ سَعْدِ بْنِ عُبَادَةَ رضی اللہ عنہ.

اسید انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، انھوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا، فرمایا: ''انصار بہتر ہیں یا انصار کے گھر بہتر ہیں۔'' اسی حدیث کی مانند جس میں گھروں کا ذکر ہے۔ اور اس میں سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کے قصے کا تذکرہ نہیں ہے۔

(٦٤٢٧) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ فِیْ مَجْلِسٍ عَظِيْمٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ: ((اُحَدِّثُكُمْ بِخَيْرِ دُوْرِ الْاَنْصَارِ؟)) قَالُوْا: نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((بَنُوْ عَبْدِ الْاَشْهَلِ)) قَالُوْا: ثُمَّ مَنْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: ((ثُمَّ بَنُو النَّجَّارِ)) قَالُوْا: ثُمَّ مَنْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: ((بَنُو الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ)) قَالُوْا: ثُمَّ مَنْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: ((ثُمَّ بَنُوْ سَاعِدَةَ)) قَالُوْا: ثُمَّ مَنْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: ((ثُمَّ فِیْ كُلِّ دُوْرِ الْاَنْصَارِ خَيْرٌ)) فَقَامَ سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ مُغْضَبًا فَقَالَ اَنَحْنُ اٰخِرُ الْاَرْبَعِ؟ حِيْنَ سَمّٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ دَارَهُمْ فَاَرَادَ كَلَامَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ لَهٗ رِجَالٌ مِّنْ قَوْمِهٖ: اجْلِسْ اَلَا تَرْضٰی اَنْ سَمّٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ دَارَكُمْ فِی الْاَرْبَعِ الدُّوْرِ الَّتِیْ سَمّٰی؟ فَمَنْ تَرَكَ فَلَمْ يُسَمِّ اَكْثَرُ مِمَّنْ سَمّٰی فَانْتَهٰی سَعْدُ بْنُ عُبَادَةَ عَنْ كَلَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ.

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ مسلمانوں کی ایک بڑی محفل میں بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں تم کو انصار کا بہترین گھر بتاؤں۔'' لوگوں نے عرض کیا: ہاں یا رسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''بنو عبدالاشہل۔'' لوگوں نے کہا پھر کونسا گھر؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''بنی نجار۔'' لوگوں نے کہا: پھر کون؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''بنی حارث بن خزرج۔ لوگوں نے کہا: پھر کون؟ آپ ﷺ نے فرمایا: بنی ساعدہ لوگوں نے کہا: ''پھر کون؟ یا رسول اللہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''انصار کے ہر ایک گھر میں بہتری ہے۔'' یہ سن کر سعد بن عبادہ غصے سے کھڑے ہوئے اور کہا: کیا ہم چاروں کے اخیر میں ہیں۔ جب انہوں نے آپ ﷺ کا فرمانا سنا تو چاہا آپ ﷺ کی بات پر اعتراض کرنا۔ ان کی قوم کے لوگوں نے کہا: بیٹھ۔ تو اس بات سے راضی نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے تیرا گھرانہ ان چاروں میں رکھا جن کو بیان کیا۔ اور جن گھروں کو بیان نہ کیا وہ بہت سے ہیں تو سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ چپ ہو رہے۔



## بَابٌ فِي حُسْنِ صُحْبَةِ الْأَنْصَارِ رضی اللہ عنہم

(٦٤٢٨) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ جَرِيْرِبْنِ عَبْدِاللّٰهِ الْبَجَلِيِّ فِيْ سَفَرٍ وَكَانَ يَخْدُمُنِيْ فَقُلْتُ لَهُ: لَا تَفْعَلْ فَقَالَ: اِنِّيْ قَدْ رَأَيْتُ الْاَنْصَارَ تَصْنَعُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ شَيْئًا آلَيْتُ اَنْ لَّا اَصْحَبَ اَحَدًا مِنْهُمْ اِلَّا خَدَمْتُهُ.

زَادَابْنُ الْمُثَنّٰى وَابْنُ بَشَّارٍ فِيْ حَدِيْثِهِمَا وَكَانَ جَرِيْرٌ اَكْبَرَ مِنْ اَنَسٍ وَ قَالَ ابْنُ بَشَّارٍ: اَسَنَّ مِنْ اَنَسٍ. [بخاری:٢٨٨٨]

## باب: انصار کی صحبت اختیار کرنے کا بیان۔

انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں جریر بن عبداللہ بجلی کے ساتھ نکلا سفر میں۔ وہ میری خدمت کرتے تھے۔ میں نے کہا: تم میری خدمت مت کرو کیونکہ تم بڑے ہو۔ انہوں نے کہا: میں نے انصار کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ وہ کام کرتے دیکھا کہ میں نے قسم کھائی کہ جب کسی انصاری رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوں گا تو اس کی خدمت کروں گا اور جریر رضی اللہ عنہ انس رضی اللہ عنہ سے بڑے تھے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ دُعَاءِ النَّبِيِّ ﷺ لِغِفَارَ وَاَسْلَمَ.

## باب: نبی ﷺ کا دعا کرنا غفار اور اسلم قبیلے کے لیے۔

(٦٤٢٩) عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ)).

ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''غفار کو اللہ تعالیٰ نے بخش دیا اور اسلم کو بچالیا۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٣٠) عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ائْتِ قَوْمَكَ)) فَقُلْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَغِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا)).

آپ ﷺ نے فرمایا: ''اسلم کو اللہ سلامت رکھے اور غفار کو اللہ بخشے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٣١) عَنْ شُعْبَةَ فِي هٰذَا الْاِسْنَادِ.

شعبہ نے گزشتہ اسناد کے مطابق روایت کی ہے۔

(٦٤٣٢) عَنْ جَابِرٍ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَغِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا)). [بخاری:٣٥١٤]

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی اکرم ﷺ نے فرمایا اسلم کو اللہ تعالیٰ سلامت رکھے اور غفار کو اللہ تعالیٰ بخش دے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٣٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَغِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا اَمَا اِنِّيْ لَمْ اَقُلْهَا وَلٰكِنْ قَالَهَا اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اسلم کو اللہ نے سلامت رکھا اور غفار کو اللہ نے بخشا۔ یہ میں نہیں کہتا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔''

(٦٤٣٤) عَنْ خُفَافِ بْنِ اِيْمَاءَ الْغِفَارِيِّ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ صَلٰوةٍ: ((اَللّٰهُمَّ!

خفاف بن ایماء غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے ایک نماز میں دعا کی: ''یا اللہ! لعنت کر بنی لحیان پر اور رعل پر ذکوان پر اور عصیہ

الْعَنْ بَنِي لِحْيَانَ وَرِعْلًا وَّذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَوُا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ)). [راجع:١٥٥٨]

پر جنھوں نے نافرمانی کی اللہ تعالیٰ کی اوراس کے رسول کی اور بخش دیا اللہ تعالیٰ نے غفار کو اور اسلم کو بچادیا۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٣٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَعُصَيَّةُ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهُ)). [ترمذی:٣٩٤١]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''غفار کو اللہ بخشے اور اسلم کو سلامت رکھے اور عصیہ نے نافرمانی کی اللہ اور اس کے رسول کی۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٣٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ وَفِي حَدِيْثِ صَالِحٍ وَاُسَامَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ ذٰلِكَ عَلَى الْمِنْبَرِ. [بخاری:٣٥١٣]

ترجمہ وہی ہے۔اس میں یہ ہے کہ منبر پر آپ ﷺ نے یہ فرمایا۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٣٧) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ مِثْلَ حَدِيْثِ هٰؤُلَاءِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ.

اس سند سے بھی مذکورہ حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ مِّنْ فَضَائِلِ غِفَارَ وَاَسْلَمَ وَجُهَيْنَةَ وَاَشْجَعَ وَمُزَيْنَةَ وَتَمِيْمٍ وَدَوْسٍ وَطَيٍّ.

## باب: قبیلہ غفار، اسلم، جہینہ، اشجع، مزینہ، تمیم دوس اور طی کی فضیلت۔

(٦٤٣٨) عَنْ اَبِي اَيُّوْبَ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الْاَنْصَارُ وَمُزَيْنَةُ وَجُهَيْنَةُ وَغِفَارُ وَاَشْجَعُ وَمَنْ كَانَ مِنْ بَنِي عَبْدِاللّٰهِ مَوَالِيَّ دُوْنَ النَّاسِ وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ مَوْلَاهُمْ)). [ترمذی:٣٩٤٠]

ابو ایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''انصار، مزینہ، جہینہ، غفار، اشجع، جو عبداللہ کی اولاد ہے میرے دوست ہیں سوائے اور لوگوں کے اور اللہ اور اس کے رسول ان کے دوست ہیں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: یہ چھ نام عرب کی قوموں کے ہیں یہ سچے مومن اور محب رسول تھے۔عبداللہ کی اولاد سے عبدالعزیٰ مراد ہیں جو شاخ ہیں بنو غطفان کی آپ ﷺ نے ان کا نام بنی عبداللہ رکھا عرب ان کو محولہ کہنے لگے کیونکہ ان کے باپ کا نام بدل گیا۔(نووی رحمہ اللہ)

(٦٤٣٩) عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((قُرَيْشٌ وَالْاَنْصَارُ وَمُزَيْنَةُ وَجُهَيْنَةُ وَاَسْلَمُ وَغِفَارُ وَاَشْجَعُ مَوَالٍ لَيْسَ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قریش، انصار، مزینہ، جہینہ، اسلم، غفار اور اشجع دوست ہیں اور ان کا حمایتی کوئی نہیں سوائے اللہ اور اس کے رسول کے۔''

لَهُمْ مَوْلًى دُوْنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ)).

[بخاری: ٣٥٠٤، ٣٥١٢]

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٠) عَنْ سَعْدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ غَيْرَ اَنَّ فِي الْحَدِيْثِ قَالَ سَعْدٌ فِيْ بَعْضِ هٰذَا فِيْمَا اَعْلَمُ۔ [راجع:٦٤٣٩]

سعد بن ابراہیم رضی اللہ عنہ سے اس سند کے ساتھ مذکورہ حدیث کی طرح روایت نقل کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٤١) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم اَنَّهٗ قَالَ: ((اَسْلَمُ وَغِفَارُ وَمُزَيْنَةُ وَمَنْ كَانَ مِنْ جُهَيْنَةَ اَوْ جُهَيْنَةُ خَيْرٌ مِنْ بَنِيْ تَمِيْمٍ وَبَنِيْ عَامِرٍ وَالْحَلِيْفَيْنِ اَسَدٍ وَغَطَفَانَ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اسلم اور غفار، مزینہ اور جہینہ بہتر ہیں بنی تمیم سے اور بنی عامر سے، اسد اور غطفان سے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٢) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ! لَغِفَارُ وَاَسْلَمُ وَمُزَيْنَةُ وَمَنْ كَانَ مِنْ جُهَيْنَةَ اَوْ قَالَ جُهَيْنَةُ وَمَنْ كَانَ مِنْ مُزَيْنَةَ خَيْرٌ عِنْدَ اللّٰهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ اَسَدٍ وَطَيِّءٍ وَغَطَفَانَ)).

[ترمذی: ٣٩٥٠]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے غفار، اسلم، مزینہ اور جہینہ بہتر ہیں اللہ کے نزدیک قیامت کے دن اسد طئی اور غطفان سے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((لَاَسْلَمُ وَغِفَارُ وَشَيْءٌ مِّنْ مُزَيْنَةَ وَجُهَيْنَةَ اَوْ شَيْءٌ مِّنْ جُهَيْنَةَ وَمُزَيْنَةَ خَيْرٌ عِنْدَ اللّٰهِ قَالَ اَحْسِبُهٗ قَالَ: يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنْ اَسَدٍ وَغَطَفَانَ وَهَوَازِنَ وَتَمِيْمٍ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٤) عَنْ اَبِيْ بَكْرَةَ اَنَّ الْاَقْرَعَ بْنَ حَابِسٍ جَآءَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم فَقَالَ: اِنَّمَا بَايَعَكَ سُرَّاقُ الْحَجِيْجِ مِنْ اَسْلَمَ وَغِفَارَ وَمُزَيْنَةَ وَاَحْسِبُ جُهَيْنَةَ مُحَمَّدٌ الَّذِيْ شَكَّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اَرَاَيْتَ اِنْ كَانَ اَسْلَمُ وَغِفَارُ وَمُزَيْنَةُ۔ وَاَحْسِبُ۔ جُهَيْنَةُ خَيْرًا مِّنْ بَنِيْ تَمِيْمٍ وَبَنِيْ عَامِرٍ وَاَسَدٍ وَغَطَفَانَ اَخَابُوْا وَخَسِرُوْا؟)) فَقَالَ: نَعَمْ قَالَ: ((وَالَّذِيْ نَفْسِيْ

ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اقرع بن حابس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہنے لگے: آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی حاجیوں کے لٹیروں نے اسلم غفار مزینہ اور جہینہ کے لوگوں نے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اگر اسلم غفار، مزینہ اور جہینہ، بنی تمیم بنی عامر اور اسد وغطفان سے بہتر ہوں تو یہ لوگ (یعنی بنی تمیم وغیرہ) نقصان میں رہے اور نامراد ہوئے۔'' وہ بولا ہاں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قسم ہے اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے وہ (یعنی اسلم اور غفار وغیرہ) بہتر ہیں ان سے۔'' (یعنی بنی تمیم وغیرہ سے)۔

بِيَدِهِ إِنَّهُمْ لَأَخْيَرُ مِنْهُمْ)) وَلَيْسَ فِي حَدِيثِ ابْنِ أَبِي شَيْبَةَ مُحَمَّدٌ الَّذِي شَكَّ. [بخاری: ٣٥١٥، ٣٥١٦، ٦٦٣٥؛ ترمذی: ٣٩٥٢]

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٥) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي يَعْقُوبَ الضَّبِّي بِهٰذَا الإِسْنَادِ مِثْلَهُ وَقَالَ: ((وَجُهَيْنَةُ)) وَلَمْ يَقُلْ: أَحْسِبُ. [راجع:٦٤٤٤]

محمد بن عبداللہ بن ابی یعقوب ضبی سے انہی اسناد کے تحت اسی طرح مروی ہے اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''اور جھینہ۔'' اور لفظ اَحْسِبُ نہیں کہا۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٦) عَنْ أَبِي بَكْرَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((أَسْلَمُ وَغِفَارُ وَمُزَيْنَةُ وَجُهَيْنَةُ خَيْرٌ مِنْ بَنِي تَمِيمٍ وَمِنْ بَنِي عَامِرٍ وَالْحَلِيفَيْنِ بَنِي أَسَدٍ وَغَطَفَانَ)). [راجع:٦٤٤٤]

ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اسلم، غفار، مزینہ اور جھینہ بہتر ہیں بنی تمیم اور بنی عامر سے اور بنی اسد اور غطفان سے جو حلیف ہیں ایک دوسرے کے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٧) عَنْ أَبِي بِشْرٍ بِهٰذَا الإِسْنَادِ. [راجع:٦٤٤٤]

ابی بشر سے انہی اسناد کے تحت مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٨) عَنْ أَبِي بَكْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((أَرَأَيْتُمْ إِنْ كَانَ جُهَيْنَةُ وَأَسْلَمُ وَغِفَارُ خَيْرًا مِنْ بَنِي تَمِيمٍ وَبَنِي عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ غَطَفَانَ وَعَامِرِ بْنِ صَعْصَعَةَ)) وَمَدَّ بِهَا صَوْتَهُ فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ! فَقَدْ خَابُوا وَخَسِرُوا قَالَ: ((فَإِنَّهُمْ خَيْرٌ)).

وَفِي رِوَايَةِ أَبِي كُرَيْبٍ: ((أَرَأَيْتُمْ إِنْ كَانَ جُهَيْنَةُ وَمُزَيْنَةُ وَأَسْلَمُ وَغِفَارُ)). [راجع:٦٤٤٤]

ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کیا تم سمجھتے ہو اگر جھینہ، اسلم اور غفار بہتر ہوں بنی تمیم سے اور بنی عبداللہ بن غطفان سے اور عامر بن صعصعہ سے۔'' اور بلند آواز سے فرمایا: لوگوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! اس صورت میں بنی تمیم وغیرہ گھاٹے میں رہے اور نقصان پایا آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ بہتر ہیں ان سے۔''

○ ○ ○ ○

(٦٤٤٩) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَتَيْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ فَقَالَ لِي: إِنَّ أَوَّلَ صَدَقَةٍ بَيَّضَتْ وَجْهَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ وَوُجُوهَ أَصْحَابِهِ صَدَقَةُ طَيِّءٍ جِئْتَ بِهَا إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ.

عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔ انہوں نے کہا: سب سے پہلا صدقہ جس نے چمکا دیا رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے اصحاب کے منہ کو یعنی خوش کر دیا ان کو طیّ کا صدقہ تھا (طی ایک قبیلہ ہے) میں اس کو لے کر آیا تھا رسول اللہ ﷺ کے پاس۔

○ ○ ○ ○

(٦٤٥٠) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَدِمَ الطُّفَيْلُ وَأَصْحَابُهُ فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ!

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، طفیل اور ان کے ساتھی آئے اور کہنے لگے: یا رسول اللہ ﷺ! دوس نے کفر اختیار کیا اور انکار کیا مسلمان ہونے سے

